اشاعتِ خاص ماہنامہ پیامِ صحت لائلپور

الموسوم بہ

# بستان المجربات

## حصہ اوّل

مرتبہ

حکیم ناصر ملک ایڈیٹر پیام صحت

ملنے کا پتہ

مکتبہ پیام صحت لائلپور (پاکستان)

اشاعت خاص بابت ماہ مارچ ۶۰ء

جلد نمبر ۱۰ ——— شمارہ نمبر ۳

تعداد اشاعت ۱۰۰۰

سالانہ چندہ ۳/ روپے

قیمت اشاعت خاص ——— ۲/۰ روپے

حکیم ملک ناصر ایڈیٹر و پبلشر نے
پرواز پرنٹنگ پریس طارق آباد لائل پور سے چھپوا کر دفتر پیام صحت
لائل پور سے شائع کیا

# پیش لفظ

"بیاض نامہ" میں اپنے خصوصی مجربات پیش کر کے ناظرین کرام سے درخواست کی گئی تھی۔ کہ آپ بھی اسی طرح خدمتِ فن کے بے لوث جذبہ کو پیش نظر رکھتے ہوئے اپنے خاص الخاص مجربات ارسال فرمائیں۔ تاکہ انہیں زیرِ تالیف کتاب "بستان المجربات" میں شائع کر کے معاصرین اطباء کو بھی اس فنی خدمت میں شریک کیا جا سکے۔ چنانچہ خدا کا شکر ہے۔ کہ ہماری یہ آواز صدا بصحرا ثابت نہیں ہوئی بلکہ بعض احباب نے بڑی فراخدلی سے اپنے تجربات کا نچوڑ پیش کر کے صحیح معنوں میں فن دوستی کا ثبوت دیا ہے۔

مجربات کا موضوع اگرچہ کوئی نیا موضوع نہیں بلکہ بے شمار طبی مصنفین اس پر طبع آزمائی کر چکے ہیں لیکن اس کثرت کے باوجود اس میں کچھ ایسی کشش موجود ہے کہ حکمائے عظام کا وہ طبقہ جو اصولی طور پر مجربات کی افادیت سے اختلاف رکھتا ہے وہ بھی کسی نہ کسی رنگ میں اس طرف مائل ہو جاتا ہے اور اس میں اگرچہ شک نہیں۔ کہ صحیح طریق علاج دراصل مرض کی نوعیت اور مریض کے حالات پر پورے غور و خوض کے بعد ہی تجویز ہو سکتا ہے اور کسی ایک نسخہ کا بلا امتیاز ہر جگہ کامیاب ہونا کسی طرح ممکن نہیں۔ تاہم اتنا ضرور ہے۔ کہ اگر مرض بالکل ظاہر ہو اور اس کی تشخیص میں کوئی پیچیدگی نہ پائی جاتی ہو

تو لبا اوقات ایک مجرب نسخہ بھی طبیب کی مسیحائی اور کامیابی کا ذریعہ بن سکتا ہے۔ بشرطیکہ اس کا استعمال موقع اور مزاج دیکھ کر عمل میں لایا گیا ہو ورنہ محض کسی کتاب میں لکھے ہوئے "تیر بہدف" یا مجرب المجرب الفاظ کے یہ معنی نہیں کہ آپ موقع و محل کی قید سے آزاد ہو کر ہر مریض کو ایک ہی نسخہ کا تختہ مشق بنالیں۔ اور اس کے غلط یا صحیح نتائج کی ذمہ داری آپ پر نہیں بلکہ معطی نسخہ کی گردن پر ہو۔

امید ہے کہ ان حقائق کے پیش نظر کتاب ہذا میں درج شدہ مجربات کو "ہر جائی مفید" سمجھنے کی بجائے انہیں صحیح طریقہ سے استعمال میں لا کر فائدہ اٹھانے کی کوشش کی جائے گی۔ فقط

خادم فن
ا لـ
مؤلف

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

# مجربات مسیح الملک حکیم حافظ محمد اجمل خاں صاحب رحمۃ اللہ علیہ

(انتخاب حکیم جمیل فارانی)

**انتقبائی** اجوائن خراسانی - اجوائن دیسی - نمک لاہوری - ہر ایک ۵ تولہ - سم الفار ۲ تولہ - سب کو کوٹ کر ایک جنگلی کوتر (آلائش سے خوب پاک وصاف) کے شکم میں بھر دیں - اور ایک ہنڈیا میں رکھ کر اور گل حکمت کر کے دس سیر اپلوں کی آگ دیں - سرد ہونے پر نکال کر اور باریک پیس کر خوراک بقدر چار چاول شہد یا مکھن میں ملا کر رات کو سوتے وقت کھائیں - دمہ کے لئے اس سے کم قیمت اور بہترین دوا کوئی نہیں ہے۔

**الاکسیر** مسیح الملک حکیم اجمل خان صاحب کے مجربات خصوصی میں سے ہے - قوتِ باہ بڑھاتا ہے - اور عام جسمانی قوت کو زیادہ کرتا ہے۔ شنگرف رومی عمدہ قسم ۱ تولہ (بیش سفید) ۱ تولہ - اول بچھناک کا سفوف بنالیں - پھر رینی قدر تازہ ایک عدد کو کوٹ کر اس کا عرق نکال لیں - اس عرق میں بچھناک سفوف شدہ کو ملا کر غلولہ بنائیں - اس غلولہ میں شنگرف کی سالم ڈلی ڈال کر غلولہ مذکورہ اس میں ڈال دیں

اور دیگ کا منہ اچھی طرح بند کر دیں۔ سرپوش پر پتھر رکھ دیں۔ پہلے ایک پہر تک نرم آنچ دیں۔ بعدہٗ تین پہر تک آگ تیز کر دیں۔ دیگ میں آواز و شور پیدا ہوگا۔ خیال رہے کہ سرپوش کھلنے نہ پائے۔ جب چار پہر پورے ہو جائیں۔ تو دیگ کو آگ پر سے علیحدہ کر دیں۔ سرد ہونے پر غلولہ میں سے شنگرف کی ڈلی نکال کر باریک پیس کر محفوظ رکھیں۔ ایک چاول مکھن میں کھلا کر اوپر سے دودھ پلائیں۔

**اکسیر نسواں** ایکسٹریکٹ آرگٹ لیکوڈ ڈکلورل ہائیڈریٹ ہر ایک ڈھائی تولہ۔ قند سفید ڈھائی سیر کا قوام بنا کر ہر دو اشیاء اس میں شامل کریں۔ سرد ہونے پر سنہری رنگ، بقدر ضرورت کا اضافہ کریں۔ مقدار خوراک ایک تولہ صبح ایک تولہ شام، دودھ یا سنگترہ کے عرق میں پئیں۔ تمام نسوانی امراض یا ماہواری کا جلدی یا دیر سے آنا۔ پیڑو اور کمر کا درد۔ رحم کی سوزش۔ سفید یا زردی مائل۔ رطوبت کا اخراج۔ کمزوری رحم۔ اعضا شکنی۔ غرض جملہ شکایات کی بہترین دوا ہے۔

**اکسیر صبیان (صبیانی)** بچوں کا شربت بچوں کے دانت نکالنے میں مفید ہے۔ بدہضمی۔ ضعف معدہ، دستوں کی شکایت میں نافع ہے۔ بچوں کی نشوونما میں ممد و معاون ہوتی ہے۔ قند سفید ایک سیر کا قوام بنا کر ایسڈ فاسفورس ڈلی تین ماشہ، آئل آف انیسی، (روغن بادیان) تین اونس شامل کریں۔ مقدار

خوراک تین ماشہ سے چھ ماشہ تک دن میں دو تین بار دیں۔

**اجملی** بدہضمی۔ نفخ شکم۔ قراقر شکم۔ کثرتِ ریح میں مفید ہے۔ کھانا کھانے کے بعد طبیعت میں گرانبار رہنا۔ اور ہضم کے وقت دِل دھڑکنے میں نافع ہے۔ نمک لاہوری۔ نمک سیاہ۔ نمک سانبھر نوشادر۔ زیرہ سیاہ۔ زنجبیل۔ خردل۔ کچلہ مدبّر۔ تمام دوائیں ہم وزن کوٹ چھان کر چار چار رتی کا قرص بنائیں۔ مقدار خوراک رات کو سوتے وقت ایک یا دو قرص تازہ پانی سے کھانا کھانے کے بعد کھائیں

**اجملان** دائمی قبض۔ معدہ اور آنتوں کی خرابی۔ ورم جگر۔ اور عظم طحال میں مفید ہے۔ سہاگہ خام۔ مصبر زرد (ایلوا) ہر ایک دس دس تولہ باریک سفوف کر کے کھیکوار کے گودے میں ملالیں۔ دو چار روز پڑا رہنے دیں۔ جب خشک ہونے لگے تو چار رتی کا قرص بنالیں۔ مقدار خوراک رات کو سوتے وقت ایک یا دو قرص تازہ پانی سے کھائیں۔

**اکسیر نایاب** (الماس کیمیاوی) زائل شدہ مردانہ قوتیں بحال کرتا ہے جسم میں خون بکثرت پیدا کرتا ہے۔ جگر اور معدہ کے فعل کو درست کرتا ہے۔ کشتہ الماس ۵ رتی۔ کشتہ مس ۵ رتی۔ کشتہ طلاء ۱۰ رتی۔ جوہر کچیلا ۴ ماشہ۔ مشک خالص ۴ ماشہ۔ تمام دوائیں یک جان کر کے گوند کی مدد سے سفید جوار کے برابر گولیاں بنالیں۔ مقدارِ خوراک ایک گولی ایک دن بیچ (یعنی) ایک دن چھوڑ کر مکھن میں رکھ کر کھائیں۔ اوپر سے دودھ پئیں۔

**جلجلان** فسادِ خون - پھوڑے - پھنسیاں - گرمی دانے - خشک و تر خارش میں مفید ہے - نگند بابری - فلفل سیاہ رسوت چرائتہ - تلخ شاہترہ - ہلیلہ سیاہ - پوست ہلیلہ زرد - ایلوا - ہر ایک دو تولہ کوٹ چھان کر حسبِ معمول چار، چار رتی کے قرص بنالیں مقدار خوراک ایک یا دو قرص پانی سے صبح و شام کھائیں -

**جمیلان** جریان - احتلام اور سرعتِ انزال کے لئے نافع ہیں - زنجبیل تخم تالمکھانہ - اسگند ناگوری - خار خسک - موصلی سفید - موصلی سیاہ - موصلی سنبل - تخم اوٹنگن - تخم کونچ - کوکنار ہر ایک تین تولہ - بہمن سفید - بہمن سرخ - تودری زرد - تودری سرخ - تخم سردالی - مازو سبز - چنیا گوند - نشاستہ بھوبھلی - تج - مصطگی - ثعلب مصری - دانہ الائچی خورد - گوند سنہجنہ - شقاقل مصری - موچرس ہر ایک ڈھائی تولہ - کہربا شمعی - طباشیر - کشنیز خشک - تخم خرفہ - گلنار گل ارمنی - تخم ہلہل - اندر جو - ستاور - سمندر سوکھ - مغز تخم ہندی پکھان بید - ست گلو - مغز سنگھاڑا - کمر کس - گوند ببول - میدہ لکڑی لودھ پٹھانی - ہر ایک دو تولہ - سب کو کوٹ چھان کر چار، چار رتی کے قرص بنالیں - دو دو قرص صبح و شام دودھ کے ساتھ کھائیں -

**حبِ مسیحی** دق و سل کی کھانسی میں مفید ہیں - پھیپھڑوں کے زخم کو مندمل کرتی ہیں - اور بیماری کے بعد کی کمزوری کو دور کرتی ہیں - مروارید، ناسفتہ، زمرد - یاقوت سرخ

زہر مہرہ - خطائی - کہربائے شمعی - لعل بدخشانی - یشب سفید کافور خالص - ہر ایک تین ماشہ - بیخ الجبار - صندل سفید - گل ارمنی ہر ایک دو ماشہ - رب السوس - صمغ عربی - کتیرا - نشاستہ - گل نیلوفر سرطان محرق - طباشیر سفید - پوست خشخاش - گل گاؤزبان - ہر ایک چار ماشہ - زعفران - ایک ماشہ - جواہرات کو عرق گلاب میں کھرل کریں۔ بقیہ دواؤں کو کوٹ چھان کر لعاب بہدانہ میں چنے کے برابر گولیاں بنالیں - مقدار خوراک دو دو گولیاں کھائیں -

## حب بیچش

بیچش کے لئے نافع ہے - درد مروڑ میں تسکین دیتی ہے - مازو - مائیں خورد - ہر ایک تین تولہ - صمغ عربی - ایک تولہ - افیون خالص ۹ ماشہ - سہاگہ ۲ تولہ تمام دواؤں کو کوٹ چھان کر سیاہ مرچ کے برابر گولیاں بنالیں - مقدار خوراک :- صبح کے وقت بچوں کو ایک گولی - اور بڑوں کو دو گولیاں پانی سے کھلائیں -

## حب احمر

قوت باہ کے لئے مخصوص ہے - سم الفار - ہڑتال ورقی شنگرف - ایک ایک تولہ لے کر آب لیموں کاغذی آب ادرک تازہ - ہر ایک دس تولہ میں کھرل کریں - جب پانی خشک ہو جائے - تو مونگ کے برابر گولیاں بنالیں - اگر گندھک آملہ سار ایک تولہ زیادہ کر دیں - تو قبض کی شکایت پیدا نہیں ہوتی - اور بھوک زیادہ ہو جاتی ہے - ایک ہفتہ تک نصف گولی مکھن یا دودھ کے ساتھ استعمال کریں -

بعدہٗ ایک گولی روزانہ استعمال کریں۔ اس کا استعمال موسم سرما میں مناسب ہے۔

## حبِّ استسقاء

استسقاء کی تمام اقسام میں مفید ہے۔ تربد ایک تولہ۔ ریوند چینی۔ مقل (گوگل) تخم اذخر۔ ہر ایک چھ ماشہ۔ زراوند مدحرج۔ زراوند طویل۔ فرفیون مجرب۔ ہر ایک تین ماشہ۔ تمام دواؤں کو کوٹ چھان کر جنگلی بیر کی برابر گولیاں بنائیں۔ مقدار خوراک۔ دو۔ دو۔ گولی صبح و شام شربت کاسنی و عرق کاسنی و عرق مکو کے ہمراہ دیں۔

## حبِّ بخار

موسمی بخاروں کے لئے مفید ہے۔ تپ لرزہ کی باری اس سے رک جاتی ہے۔ اگر بخار کے موسم میں احتیاطاً اس کا استعمال کیا جائے۔ تو بہت بہتر ہے۔ بنسلوچن چار تولہ۔ کنہ کنہ (کونین) دو تولہ۔ گوند ببول ایک تولہ۔ ست گلو۔ دو تولہ۔ سب کو کوٹ چھان کر پانی سے نم کر کے مٹر کے دانہ کے برابر گولیاں بنائیں۔ ایک یا دو گولی صبح اور شام پانی وغیرہ کے ساتھ استعمال کریں۔ شدت بخار کے وقت اس کو نہ دیں اگر اس کو تحفظ کے طور پر استعمال کرنا چاہیں۔ تو ایک گولی کھانا کھانے کے بعد کھالیا کریں۔

## حبِّ حمل

جن عورتوں کو اندرونی خرابیوں کی وجہ سے حمل قرار نہیں پاتا۔ اور اولاد کی نعمت سے محروم ہیں۔ ان کے لئے یہ گولیاں بہت مفید ہیں۔ اندرونی کو دور کر کے اولاد پیدا ہونے کے قابل بنا دیتی ہے۔ بشرطیکہ حیض باقاعدہ جاری ہو۔ مشک اصلی۔ دو تولہ

افیون ایک تولہ - جائفل بارہ عدد - زعفران ایک تولہ - بھنگ پونے دو تولہ پرانا گڑ چھ تولہ - چھالیہ چھتیس تولہ - لونگ ۶ چھ ماشہ دوائیں کو کوٹ چھان کر اور گڑ میں ملا کر جنگلی بیر کے برابر گولیاں بنائیں - اگر گڑ کی کمی سے گولیاں نہ بن سکیں - تو بقدر ضرورت گڑ زیادہ شامل کر سکتے ہیں - ایام ماہواری کے ختم ہونے کے بعد جب غسل کریں - تو اسی روز سے شروع کر دیں - صبح اور شام کو ایک ایک گولی دودھ کے ساتھ تین روز تک کھلائیں - اور چوتھے روز مباشرت کریں -

## حب لیموں

آتشک - امراض سوداویہ اور درد مفاصل میں مفید ہے - کتھہ سفید - حب النیل - پوست الائچی کلاں سوختہ - فوفل کہنہ ہر ایک دو تولہ مردار سنگ چار تولہ سب کو سفوف کر کے دو۲سو لیموں کاغذی کے عرق میں کھرل کر کے بقدر نخود گولیاں بنا لیں - ایک گولی صبح اور ایک گولی شام پانی سے استعمال کریں -

## حب مروارید

عورتوں کے سیلان الرحم کو بند کرتی ہے - اعضاء رئیسہ کو قوت دیتی اور جسم مضبوط بناتی ہے -

سہاگہ نیم بریاں - مازو سوختہ - ہر ایک پانچ تولہ - مصطگی دس تولہ - برادہ کچلہ مدبر - پانچ تولہ - مروارید - عنبر اشہب ہر ایک دو تولہ - ہر ایک دوا کو علیحدہ علیحدہ باریک پیس چھان کر وزن کریں - اور عنبر اشہب کو عرق گلاب میں حل کر کے اس میں تمام ادویہ باریک شدہ ملا کر گوندھیں اور چنے کے برابر گولیاں بنائیں - ایک گولی صبح ایک گولی شام - عرق عنبر

کے ہمراہ کھایا کریں۔ حالتِ حمل میں استعمال نہ کرنا چاہیئے۔

## حبّ نشاط

ہندوستانی دواخانہ دہلی کی مشہور دوا ہے۔ لذّت و مسرّت پیدا کرتی اور امساک بڑھاتی ہے۔ کشتہ نقرہ۔ ایک تولہ۔ زعفران۔ جاوتری ہر ایک پانچ تولہ۔ مشک۔ چار ماشہ۔ ریگ ماہی پانچ تولہ۔ جوز جو۔ سمندر سوکھ۔ ہر ایک دو تولہ۔ زہر مہرہ تین ماشہ۔ سب کو باریک کھرل کر کے پان کے عرق میں چنے کے برابر گولیاں بنالیں۔ جماع سے پہلے ایک گولی دودھ کے ساتھ استعمال کریں۔

## دوائے الشفا

منوم مُسکّن اعصاب و دماغ ہے۔ جنون مالیخولیا۔ صرع۔ اختناق الرحم۔ بے خوابی ذکاوتِ حِسّی وغیرہ میں مفید ہے۔ چھوٹی چندن (اسرول) مرچ سیاہ ہر ایک دو تولہ۔ کوٹ چھان کر قرص بنالیں۔ مقدارِ خوراک۔ ایک ماشہ یا دو قرص۔ شدّت جنون کی حالت میں اس کی مقدار بڑھا دینی چاہیئے۔ اس دوا کو قرص یا گولی کی بجائے سفوف کی شکل میں بھی استعمال کر سکتے ہیں۔ اور فلفل سیاہ کے بغیر بھی۔

## دوائے ڈبیٹی

برائے جریان۔ مرچ سفید مُصفّیٰ۔ تین ماشہ سیاب مدبّر۔ نو ماشہ قلعی دو تولہ۔ میٹھا تیلیا مدبّر۔ پانچ ماشہ۔ قلعی کو پگھلا کر اس میں سیماب ملا کر کھرل کریں۔ اور دوسری ادویہ باریک پیس کر ملائیں اور خوب کھرل کریں۔ دو چاول

دواء ادویہ مناسبہ کے ہمراہ کھلائیں۔

گاہے دوائے مذکورہ کو گھیا ۔ صفراوی بخاروں میں نوبت سے قبل ایک چاول دیتے ہیں:۔

**دواء کڑاہی** جریان کے لئے اکثر اطباء استعمال کراتے ہیں سیسہ حسب ضرورت۔ لے کر لوہے کی کڑاہی میں پگھلائیں اور کچی کھانڈ کی چٹکی دیں۔ اور سوہانجنا کی لکڑی سے ہلاتے رہیں۔ جب سیسہ خاکستر ہو جائے۔ تو چھان کر شیشی میں محفوظ رکھیں۔ خوراک دو سے چار چاول مکھن یا ملائی میں کھلائیں۔

**سفوف الملاح** بھوک لگاتا، کھانا ہضم کرتا اور ریاح خارج کرتا ہے۔ جوارش لب سباسہ کے ساتھ پتھری کو خارج کرتا ہے۔ کھار بھنگ۔ کھار کھلنی۔ نمک مولی۔ ست پودینہ۔ کھار برگ کتائی سب دواؤں کا کھار جدا جدا نکالیں اور ہر ایک کھار ہم وزن لے کر اور سب کے مجموعی وزن کے برابر جوہر نانخواہ ملا کر سب کو ایک پہر تک تر رکھیں بعد ازاں کسی شیشے کے برتن میں محفوظ طریقے سے رکھ لیں۔ صبح کو غذا کے بعد چار رتی پانی سے کھلائیں۔

**سفوف سرخ** سوزاک کے لئے مفید ہے۔ پیپ کا تنقیہ کرتا ہے۔۔۔ گیرو، پھٹکڑی ہر ایک تین تولہ، کوٹ چھان کر سفوف بنائیں اور پانچ تولہ نبات سفید شامل کر کے صبح و شام تین تین ماشہ دودھ یا پانی سے استعمال کریں۔

## سفوفِ فولادی

مقوّیٔ بدن، مصفیٔ خون، ہاضمِ طعام اور مقوّیٔ معدہ ہے۔ ہلیلہ زرد، ہلیلہ کابلی، آملہ خشک، بادیان، تخم کاسنی، بلیلہ ہر ایک تین تولہ، نمک لاہوری، نمک سانبھر، نمک منہاری، نمک شور۔ ہر ایک دو تولہ۔ ست گلو نو ماشہ۔ برادہ فولاد، تمام دواؤں کے وزن سے نصف، سب دواؤں کو باریک کر کے سفوف بنائیں۔ خوراک سات ماشہ، ہمراہ آبِ تازہ غذا بیسنی روٹی اور چھاچھ۔ بواسیر خونی میں خاص طور پر فائدہ مند ہے۔

## سفوفِ نعناع

مقوّیٔ معدہ، کاسرِ ریاح و نفخِ شکم، اور شکم کی خرابیوں کو دور کرتا ہے۔ نعناعِ خشک چھ تولہ۔ سماق، نمک سیاہ ہر ایک تین تولہ۔ فلفل سیاہ پندرہ ماشہ۔ سب کو کوٹ چھان کر سفوف بنالیں۔ تین سے پانچ ماشہ تک غذا سے پہلے یا بعد پانی کے ساتھ استعمال کریں۔

## شربتِ صدر

سینے اور پھیپھڑوں کے تمام امراض میں مفید ہے خصوصیت سے دق و سل، خشک کھانسی خشک دمہ، پھیپھڑوں کی خشکی، خشک پلورسی، گلے کی خراش، خشونت اور نزلہ و زکام میں بہت فائدہ دیتا ہے۔ گاؤزبان ۹ تولہ، گلِ گاؤزبان، عناب، ابریشم مقرض، کوکنار، اصل السوس، اجوائن دلیسی، خطمی، بادیان ہر ایک پانچ تولہ، سپستاں تیرہ تولہ، بہدانہ تین تولہ، برگِ بانسہ، شکر تیغال تخم کتاں، پرسیاؤشاں، ہر ایک دس تولہ، سب دواؤں کو رات کو پانی میں

بھگو دیں، صبح جوش دے کر مل چھان کر پانچ سیر قند سفید کا قوام کریں۔ صبح دوپہر، شام ایک ایک تولہ عرق گاؤزبان یا پانی میں ملاکر پئیں۔

## طلائے دارچینی والا

قضیب کو فربہ و سخت کرتا ہے۔ شنگرف ہڑتال طبقی، سیماب، کمیلہ، عاقرقرحا پیاز نرگس، دارچینی، بوزن، مساوی لے کر اور کوٹ چھان کر قدرے مشک ملائیں اور زہرہ گاؤ میں کھرل کرکے قضیب پر چند قطرے حشفہ اور سیون چھوڑ کر لگائیں اور اوپر پان کا پتہ باندھیں۔ سرد پانی سے پرہیز کرنا چاہیئے۔

## طلائے ماہی

سستی و کمزوری کو زائل کرتا، قضیب کو سخت و فربہ بناتا ہے۔ ماہی سیاہ، ماہی سفید، ماہی سرخ ہرایک پانچ عدد، کچلہ، بیر بہوٹی ہرایک پانچ تولہ، سب کو شراب خاص میں تر کریں۔ بعدہٗ کھرل کرکے عاقرقرحا، قرنفل، اسگند ناگوری، سلاجیت افیون، جوزلوا، ہرایک ایک تولہ۔ خوب باریک کرکے چربی شیر میں پکاکر رکھ لیں۔ سوتے وقت قضیب پر (حشفہ اور سیون بچاکر) مالش کرکے پان باندھیں۔

## طلائے سرخ

مقوی و محرک باہ ہے۔ شنگرف، جمالگوٹہ، ہر ایک تین تولہ۔ موم سفید پانچ تولہ، مسکہ گاؤ پندرہ تولہ، سم الفار چھ ماشہ، دوا اول کو کوٹ کر سفوف بنالیں، موم کو مسکہ میں پکاکر سفوف مذکور کو خوب کھرل کریں، اور بدستور استعمال میں لائیں۔

## عرق ہرابھرا

تپ دق کے واسطے مفید ہے۔ علاوہ ازیں سوزاک حرقتِ بول اور خفقان میں نافع ہے۔ صندل سفید صندل سرخ، خس، پدماکھ (جو کوہِ ہمالیہ کے ایک درخت کی لکڑی ہے) ناگر موتھا، گلو تازہ، شاہترہ، پوست نیم، گلِ نیلوفر، تخم کاسنی، بادیان تخم کدو، نیتر بالا، کشنیز خشک، ہر ایک پندرہ تولہ، تخم تلسی تین تولہ، بیخ نیشکر، بیخ جوالسہ، دھمایہ، منڈی، ملیٹھی ہر ایک سات تولہ، الائچی خورد کوکناد، ہر ایک تین تولہ۔ جملہ ادویات کو رات کے وقت آٹھ گنے پانی میں بھگو دیں۔ صبح کے بدستور عرق کشید کریں۔

استعمال: چھ تولہ عرق میں مصری دو تولہ ملا کر پلائیں۔

## عشرتی

ممسک و ملذذ اور مقوّی باہ ہے۔ کچلہ ایک ماشہ کائفل تین ماشہ، زعفران، ورقِ طلائ، ورق نقرہ ہر ایک نصف ماشہ، قرنفل، مازو سبز، ہر ایک دو ماشہ، ریگ ماہی چار ماشہ۔ دار چینی۔ نوشادر، افیون خالص، ہر ایک پانچ ماشہ۔ عنبر اشہب ساڑھے چار ماشہ۔ سب کو باریک پیس کر گوند کی مدد سے چنے کے برابر گولیاں بنالیں۔

مقدارِ خوراک: ایک گولی سے دو گولی تک دودھ سے کھائیں۔

## فولادِ سیّال

معدہ و جگر کو طاقت پہنچاتا ہے۔ خون پیدا کرتا اور رنگ کو نکھارتا ہے۔ برادہ فولاد صاف شدہ ایک تولہ کو تیزاب شورہ (الیسڈ نائیٹرک) تین تولہ میں پانی ملا کر آگ پر رکھیں

جب فولاد حل ہو جائے ۔ تو دس گن پانی ملا کر بوتل میں بھر لیں ۔ خوراک :- چار قطرے پانی میں ملا کر غذا کے بعد دیں ۔

## قرص مسیحی

دق و سل اور پرانے بخاروں میں مفید ہے ۔ بلادر ۔ فلفل سیاہ ۔ دانہ ہیل خورد ۔ ست گلو ۔ طباشیر ہم وزن کوٹ چھان کر چار چار رتی کے قرص بنائیں ۔ مقدار خوراک :- ایک ایک قرص صبح و شام خمیرہ ابریشم میں لپیٹ کر عرق گاؤزبان کے ہمراہ استعمال کریں ۔

## کافور سیال

ہیضہ اور تخمہ (بدہضمی) کے لئے مفید ہے ۔ دق و سل میں فائدہ بخشتا ۔ نفث الدم (منہ سے خون آنے) اور بواسیر وغیرہ کا خون روکنے میں مؤثر ہے ۔ کافور ایک چھٹانک ۔ مدبرح شراب میں ملائیں ۔ اور ڈاٹ لگا کر رکھیں ۔ کہ اس میں کافور حل ہو جائے گا ۔

استعمال ۔ تین چار قطرہ تک پانی میں ملا کر یا شکر مسکوف پر ڈال کر کھائیں

## کشتہ طلاء مرواریدی

مردانہ قوتیں بحال کرتا ہے ۔ دل و دماغ کو قوت دیتا ۔ اور جسمانی کمزوری دور کرتا ہے ۔

ورق طلا ۔ ایک تولہ ۔ مروارید چھ ماشہ ۔ یاقوت رمانی ۔ زمرد ہر ایک نو ماشہ آب لیمو تازہ برحق ۔ دس تولہ میں کھرل کریں ۔ پھر مغز گھیکوار دس تولہ میں کھرل کر کے قرص بنالیں ۔ اور کوزہ گلی میں گل حکمت کر کے پندرہ سیر اپلوں کی آگ دیں ۔ تین بار یہی عمل کریں ۔ کشتہ تیار ہے ۔

مقدار خوراک :- دو چاول مکھن یا خمیرہ گاؤزبان عنبری جواہر والا میں کھلائیں ۔

## گندھک محلول

مصفّی خون اور مقوّی باہ ہے۔ جذام اور برص میں نافع ہے۔ گندھک آملہ سار۔ پانچ تولہ۔ روغن سرسوں۔ نصف پاؤ میں کھرل کر کے کپڑ الت کریں اور بدستور چوہہ بنا لیں۔

ترکیب استعمال:۔ تین چار قطرے پان میں یا کسی حلوہ وغیرہ میں رکھ کر کھلائیں۔ اور مقام ماؤف پر تھوڑا سا لے کر مالش کریں۔

## لعوقِ مسیحی

دق وسل میں نافع ہے۔ پھیپھڑوں کے زخم اور خشک کھانسی میں فائدہ دیتا ہے۔ لعاب بہدانہ۔ لعاب اسپغول ہر ایک تین تولہ آب انار شیریں۔ آب گھیا۔ آب ککڑی۔ آب برگ خرف۔ مردق ہر ایک بیس تولہ۔ نباتِ سفید۔ ایک سیر۔ ملاکر قوام بنائیں۔ لعدہٗ مغز بادام شیریں۔ تخم خشخاش سفید۔ صمغ عربی۔ کتیرا۔ ہر ایک دو تولہ۔ رب السوس شکر تیغال۔ ہر ایک، ایک تولہ سفوف کر کے شامل کریں۔

## مالتی بسنت

مقوی معدہ۔ مشہتی اور مقوی اعضائے رئیسہ ہے۔ تپ کہنہ۔ تپ دق۔ اسہال۔ سنگرہنی میں معمول ہے نیز منعشِ حرارت عزیزیہ ہے۔ مردق طلا۔ تین ماشہ۔ مروارید ناسفتہ چھ ماشہ۔ شنگرف نو ماشہ۔ مرچ سیاہ۔ ایک تولہ۔ سنگ بصری کھرل دو تولہ۔ پہلے سب کو باریک کر کے اور گائے کے مکھن میں چرب کر کے کھرل کریں۔ بعدہٗ آب لیموں کاغذی میں اس قدر کھرل کریں۔ کہ دہنیت جاتی رہے۔ اس کے ایک رتی کا قرص بنا کر رکھیں۔ استعمال:۔ بوقت ضرورت ایک قرص

تپ مزمنہ اور تپ دق میں سفوف ست گلو کے ہمراہ سنگرہنی اور اسہال میں زیرہ کے ہمراہ بلغمی و ریاحی امراض میں شہد کے ہمراہ دیں۔ اور فسادِ خون و صفراوی امراض میں دسوت کے ہمراہ کھلائیں :-

## ماءُ الذہب

مسیح الملک حکیم اجمل خان صاحب کے مجرباتِ خصوصی میں سے ہے۔ ارواح و قویٰ کو تقویت پہنچاتا۔ عام جسمانی کمزوری کو رفع کرتا ہے۔ مصفیٰ خون اور مقوی باہ ہے۔ اور دق و سل میں نافع ہے۔ تیزاب شورہ چھ ماشہ۔ تیزاب نمک چھ ماشہ۔ دونوں کو اتنی بڑی شیشی میں ڈالیں۔ کہ شیشی کا دو تہائی حصہ خالی رہے۔ بعد ازاں اس میں برادہ طلا چھ ماشہ ڈال کر رکھ دیں۔ ایک دو روز میں سونا تیزاب مذکور میں مل کر اور اس میں تین تولہ پانی ملا کر رکھیں :-

## مرواریدِ سیال

دل و دماغ کو تقویت پہونچاتا۔ مفرح و مسکن ہے۔ اور مونتی چہرہ میں بہت مفید ہے۔ مروارید ایک ماشہ لے کر آب لیموں تھوڑا تھوڑا ملا کر کھرل کریں۔ یہاں تک کہ مروارید بالکل اس میں حل ہو جائے۔ آبِ لیموں کا وزن تقریباً تین تولہ ہونا چاہیئے۔ محلول کو گاڑھے کپڑے میں تین بار چھان کر رکھیں :-

استعمال :- دو قطرے سے پانچ قطرے تک عرق گلاب ایک تولہ میں ملا کر پلائیں :-

## مصفیٰ

خون کی صفائی کے لئے بہترین چیز ہے۔ اس کے استعمال سے پھوڑے پھنسیاں۔ جلد کے داغ، دھبے اور چہرے

کی جھائیاں دُور ہو جاتی ہیں۔ ترو خشک خارش۔ برص۔ آتشک۔ سوزاک بواسیر۔ نواسیر وغیرہ کی سمیّت زائل کرتی ہے۔

نسخہ۔ صندل سرخ۔ عشبہ مغربی۔ نیل کنٹھی۔ سناء مکی۔ شاہترہ سرپھوکہ عناب۔ برگ حنا۔ برگ نیم۔ برہم ڈنڈی۔ ہلیلہ زرد۔ ہلیلہ سیاہ ہر دو نیم کوفتہ کوفتہ۔ برادہ شیشم۔ بُرادہ آبنوس۔ ریوند خطائی۔ ہر ایک پانچ تولہ۔ چرائتہ تلخ۔ پندرہ تولہ۔ چوب چینی۔ نرکچور۔ ہر دو نیم کوفتہ۔ کمیلا ہر ایک تین تولہ۔ سب دواؤں کو ایک رات من پانی میں بھگو کر جوش دیں۔ جب نصف پانی رہ جائے تو اتار کر چھان لیں۔ اور نبات سفید ڈیڑھ سیر شامل کر کے شربت کا قوام کریں۔

مقدار خوراک:۔ ایک ایک تولہ صبح و شام بکری کے دودھ یا پانی میں ملا کر پئیں:۔

---

# مجربات بابائے طب حکیم فرید احمد صاحب عباسی

سُرمہ عجیب ۔ آنکھوں کو خوب روشن کرتا ہے ۔ عینک کی عادت چھڑا دیتا ہے ۔

سُرمہ سیاہ ½ سیر ۔ کشتہ جست ۱۰ تولہ ۔ چاکسو مدبر ۵ تولہ ۔ فلفل دراز ۲ تولہ ۔ رتن جوت ۶ ماشہ ۔ سمندر جھاگ ۶ ماشہ ۔ توتیائے سبز ۳ ماشہ پھٹکری سفید ½ ۱ ماشہ ۔ کباب چینی ۱ تولہ ۔ کافور ۱ تولہ ۔ رسوت ۲ تولہ ۔ نوشادر ۱ تولہ شورہ قلمی ۱ تولہ سب اجزا باریک کر کے عرق گلاب میں کھرل کر کے رکھ لیں ۔ ایک ایک سلائی آنکھوں میں لگائیں اور قدرت کا تماشہ دیکھیں ۔

حبّ عباسی ۔ اسطوخودوس، برگ بادرنجبویہ ۔ عود صلیب ۔ جدوار ہموزن نخودی گولیاں تیار کریں ۔ دوران سر، دائمی قبض اور دماغی و اعصابی امراض کے لئے نہایت مفید ہے ۔

حبّ مسیحی ۔ بلادر مدبر ۔ فلفل سیاہ مدبر ۔ ست گلو اصلی ۔ طباشیر ۔ الائچی خورد مع پوست ۔ بلادر کو ایک سال تک کھریہ اینٹ میں رکھیں اور اس پر پانی چھڑکتے رہیں پھر نکال کر مرچ سیاہ کے ہمراہ دودھ میں بھگو دیں ۔ چالیس روز تک دودھ بدلتے رہیں ۔ پھر سب کو ملا کر مرچ سیاہ کے برابر گولیاں بنا لیں ۔ دق کے لئے اکسیر ہیں ۔

عرق مسیحا ۔ شنگرف رومی ۔ ہڑتال ورقیہ ۔ گندھک آملہ سار ۔ دارچکنی

ہر ایک ا تولہ گائے کا گھی ا پاؤ - پانی چھ سیر - دوائیں کو باریک پیس لیں گھی آگ پر گرم کریں جب خوب گرم ہو جائے تو باریک شدہ ادویات اچھی طرح ملا کر پانی کے برتن میں ڈال دیں اور اوپر سے ڈھانپ دیں رات بھر پڑا رہے - صبح گھی اُوپر سے اُتار کر پانی موٹے کپڑے سے چھان کر بوتلوں میں بھر لیں اور گھی بیرونی طور پر بطور مرہم استعمال کریں - پانی کی مقدار خوراک ۱۰ قطرے ہے - سادہ پانی یا دودھ میں ملا کر پلائیں (بعض اطباء نے اس کی مقدار خوراک ۳ تا ۶ ماشہ لکھی ہے - آتشک سوزاک - خارش - چنبل - بواسیر - خنازیر وغیرہ کے لئے از حد مفید ہے

---

## مجربات مولانا حکیم محمد عبد اللہ صاحب روڑوی جہانیاں منڈی

مرہم اعجاز - یہ مرہم ہر قسم کے زخموں اور پھوڑے پھنسیوں کے لئے اکسیر ہے بڑے بڑے زخم جو سول سرجن ٹھیک نہ کر سکے اس مرہم کے چند پھاہے لگانے سے صاف ہو کر درست ہو گئے -

نسخہ - گائے کا خالص گھی آدھ پاؤ کو ایلومینیم کے برتن میں ڈال کر نرم آگ پر رکھیں جب پگھل جائے تو اس میں موم ۳ تولہ ملا کر ذیل کی ادویات کا نہایت باریک سفوف شامل کریں - کتھہ - کمیلہ - رال - مردار سنگ - سیندور ہر ایک ایک تولہ جب مرکب کا رنگ سیاہی مائل گاڑھا سا ہو جائے تو اُتار کر ہلاتے رہیں - ٹھنڈا ہونے پر ڈبیوں میں بھر لیں اور

حسب ضرورت استعمال کریں۔

لذیذ چورن۔ درد شکم۔ بھوک کی کمی اور بدہضمی کے لئے اکسیر ہے ہیضہ کے دنوں میں استعمال کرتے رہنے سے بفضلہٖ اس مرض کا اندیشہ نہیں رہتا۔ نسخہ۔ مرچ سیاہ۔ پودینہ۔ انار دانہ ہر ایک ۲½ تولہ۔ سونٹھ ۳ ماشہ۔ زیرہ سیاہ۔ زیرہ سفید۔ مگھاں۔ چترک۔ دانہ الائچی خورد ہر ایک ۶ ماشہ۔ سماق دانہ۔ مغز کنول گٹہ ہر ایک ۱ تولہ۔ ست لیموں ۹ ماشہ ست پودینہ ۲ ماشہ نمک لاہوری ۴ تولہ مصری یا کھانڈ ۵ تولہ سب کو باریک پیس کر یکجان کرلیں اور ڈبے یا شیشی میں محفوظ رکھیں مقدار خوراک ۳ ماشہ تا ۶ ماشہ ہمراہ آب تازہ۔

ٹھنڈک۔ تمام گرم امراض کی ایک دوا۔

نسخہ۔ برادہ صندل سفید۔ طباشیر اصلی۔ کہربا شمعی۔ دانہ الائچی خورد کشنیز خشک ہر ایک دس تولہ زہر مہرہ خطائی ۸ تولہ۔ نارجیل دریائی ۶ تولہ کشتہ عقیق ۴ تولہ۔ کشتہ مرجان ۲ تولہ ورق نقرہ دو دفتری۔ جملہ ادویہ کو خوب باریک پیس کر یکجان کرلیں مقدار خوراک ۱ تا ۲ ماشہ۔ قے متلی وغیرہ کے لئے رُب انار میں ملا کر چٹائیں۔ تقویت قلب و دماغ کے لئے مکھن اور مصری میں ملا کر صبح نہار منہ استعمال کریں۔ دست پیچش۔ نکسیر۔ بخار گرمی۔ گھبراہٹ۔ بے چینی اور ہر قسم کے جریانِ خون وغیرہ کے لئے شربت نیلوفر وغیرہ کے ہمراہ دیں۔

---

# معمولات حضرت استاذی الحاج حکیم محمد عطاء اللہ خاں

## صدر طبیہ کمیٹی ملتان

(تلمیذ رشید مسیح الملک حکیم اجمل خاں)

حب افسنتین۔ امراض معدہ و جگر کے لئے اکسیر ہے۔
افسنتین، سہاگہ، زیرہ سیاہ ہر ایک ۱ تولہ۔ قلمی شورہ ۲ تولہ، دانہ نخود برابر گولیاں بنائیں مقدار خوراک دو دو گولیاں بعد از غذا دونوں وقت۔

سفوف ذیابیطس۔ تخم کاہو۔ تخم خرفہ، کتیرا ہر ایک ۳ تولہ۔ صندل سفید ۱ تولہ۔ صمغ عربی۔ گل ارمنی۔ گلنار۔ سماق۔ جفت بلوط۔ گڑمار بوٹی گلو خشک۔ مغز خستہ جامن ہر ایک ۵ تولہ سفوف بنا کر ۳-۳ ماشہ صبح و شام تازہ پانی کے ہمراہ کھلائیں۔ ذیابیطس کے لئے نہایت مفید ہے

حب موتی جھارا۔ شنگرف، سہاگہ بریان۔ گندھک آملہ سار، مرچ سیاہ۔ فلفل دراز۔ میٹھا تیلیہ ہر ایک چھ ماشہ۔ شنگرف کو آب لیموں میں کھرل کریں تاکہ اس کی چمک نہ رہے۔ گندھک کو روغن زرد کے ہمراہ پگھلا کر سات مرتبہ دودھ میں ڈالیں۔ میٹھا تیلیہ کو پوٹلی میں باندھ کر ایک سیر دودھ میں جوش دیں جب دودھ گاڑھا ہو جائے تو نکال کر پانی سے دھو لیں پھر تمام چیزیں باریک پیس کر آب لیموں میں کھرل کر کے دانہ موٹھ کے برابر گولیاں بنا لیں۔ عمر کے مطابق ۱ تا ۲ گولی مریض کو صبح و شام مناسب بدرقہ سے کھلائیں۔

ضماد محلل - برائے ورم جگر وغیرہ - مرمکی - افسنتین - مکو - برنجاسف اکلیل الملک سنبل الطیب، سرمد کوفی، گل بابونہ، رسوت، چاوار سنفجی گل سرخ، زعفران سب کو پیس کر آب مکو سبز میں رگڑ کر لیپ کریں۔

کشتہ جواہرات مرکب - دق سل اور عام جسمانی کمزوری کے ازالہ میں نہایت لاجواب ہے۔

ورق طلا - ورق نقرہ - مرواریڈ - عقیق - - زمرد - یاقوت ہر ایک ۳ ماشہ مرجان ۱/۲ تولہ - ابرک سیاہ دو تولہ - کشتہ حلزون - کجلی سیماب و کبریت ہر ایک ۱ تولہ جملہ اجزاء کو لعاب گھیکوار میں خوب کھرل کر کے ٹکیہ بنالیں اور دس سیر اپلوں کی ہوا سے محفوظ جگہ پر آگ دیں - بعدہٗ نکال کر نصف رتی کشتہ خمیرہ گاؤزبان میں ملا کر کھلائیں۔

حب رسوت - برائے آتشک و تصفیہ خون بے نظیر ہیں۔
سنکھیا، دار چکنا - رسکپور ہر ایک ۳ ماشہ - کتھہ - کمیلہ ہر ایک ۱ تولہ۔ رسوت ۵ تولہ سب کو خوب کھرل کر کے یکجان کریں اور پانی کی مدد سے چنے برابر گولیاں بنالیں - مقدار خوراک ۱ گولی روزانہ

اکسیر حصات - گردہ و مثانہ کی ریگ اور پتھری کو خارج کرتی ہے
قلمی شورہ ۳ تولہ - نوشادر ۲ ماشہ - سنگ یہود ایک تولہ - سہاگہ ۳ ماشہ پوست ریٹھہ ایک عدد لوہے کے برتن میں شورہ ڈال کر آگ پر رکھیں جب گرم ہو جائے تو سنگ یہود باریک شدہ ڈال دیں - بعد ازاں سہاگہ نوشادر، ریٹھہ اکٹھے کھرل کئے ہوئے ملا کر اتار لیں اور باریک پیس

کر شیشی میں محفوظ رکھیں مقدار خوراک ۲ رتی جوارش زرعونی میں ملا کر شربت بزوری کے ہمراہ کھلائیں۔

شربت افسنتین۔ امراض جگر کے لئے۔

افسنتین۔ گل سرخ۔ تخم کاسنی۔ تربد سفید۔ برگ سنا مکی۔ ہر ایک ۳ تولہ گل نیلوفر۔ مکو خشک ہر ایک دو تولہ سنبل الطیب ا تولہ۔ قند سفید اسیر لبطریق معروف شربت بنالیں اور حسب ضرورت استعمال کرائیں۔

حب ورد۔ سوزاک اور پیشاب کی جلن کو رفع کرتی ہے۔ گل سرخ حنہدی سرخ۔ کتھ مازو۔ طباشیر ہر ایک ۱۰ تولہ روغن صندل ۲ تولہ حب لبقدر نخود کلاں تیار کریں۔

سفوف افسنتین۔ افسنتین۔ گل سرخ۔ گل گاؤزبان ہر ایک ۱۰ تولہ۔ مصطگی رومی۔ عود خام ہر ایک ۸ ماشہ دانہ الائچی کلاں طباشیر ہر ایک ۶ ماشہ سفوف بنائیں اور ایک ایک ماشہ لبعداز غذا استعمال کرائیں۔ مراق کے لئے مفید ہے۔

---

# مجرباتِ حکیم محمد شریف صاحب
## مالک امرت ساگر فارمیسی

**کشتہ شنگرف** شنگرف ۱ تولہ۔ پارہ ۳ ماشہ۔ گندھک آملہ سار ۶ ماشہ سُہاگہ ۱ تولہ۔ ان ادویہ کو لے کر شیر مدار میں کھرل کر کے پوست بیضۂ مرغ جو خالی ہو۔ اس میں ڈال کر دوسرے انڈے سے منہ بند کر کے تین دفعہ گل حکمت کریں۔ اور اتھلائی بھر ریت کے درمیان انڈے کو رکھ کر برتن کو گل حکمت کر دیں۔ اور چار پہر آگ دیں۔ دوا کا رنگ خالص شنگرف کے موافق ہوگا۔ پیس کر حفاظت سے رکھیں۔ ۲ چاول برگ پان میں رکھ کر کھلائیں۔ غذا مرغن کھلائیں۔ بے حد مقوی ہے۔

**نسخہ روغن نوشادر** نوشادر کو اوّل یوم رس لیموں میں کھرل کریں دوسرے یوم امربیل کے مقطر پانی میں تیسرے یوم اطی سٹ بوٹی کے رس میں چوتھی دفعہ کیلہ کے پانی میں۔ لیکن شام کو آگ کے سامنے خشک کریں۔ دن کو دھوپ میں خشک کریں۔ خشک ہونے پر دو پیالہ گلی میں تصعید کرلیں۔ پھر اڑا ہوا جوہر نوشادر بقدر ایک تولہ۔ کاربالک ایسڈ ۱ تولہ۔ کافور ۵ تولہ۔ ست پودینہ ۵ تولہ۔ ست اجوائن ۵ تولہ ان کو کسی شیشی میں بند کر کے منہ پر ڈاٹ دے کر دھوپ میں رکھیں۔ سب اجزا تیل ہو جائیں گے۔

**سفوف شنگرف** شنگرف ۶ ماشہ۔ عقرقرحا ۶ ماشہ۔ پیپلامول ۶ ماشہ سونٹھ ۶ ماشہ۔ مرچ سیاہ ۶ ماشہ

مٹھا تیلیہ ۲ ماشہ۔ لونگ ۳ ماشہ۔ سب کو باریک کپڑ چھان کرکے لوہے کے ڈنڈے اکند لوہے کی کڑاہی میں ۱۲ پہر کھرل کریں۔

خوراک:- ا سے ۲ چاول۔

سر سد۔ نمونیا۔ غشی۔ بے ہوشی۔ خفقان۔ مرگی۔ سردی کی جملہ بیماریوں کو مفید ہے۔

## کشتہ سم الفار

پھٹکڑی ۲ تولہ۔ شورہ قلمی ۲ تولہ۔ نمک ۲ تولہ۔ سمندر جھاگ ۲ تولہ۔ سب ادویہ کو باریک پیس کر ۲ تولہ سم الفار کی ڈلی کو نیچے اوپر کے سفوف کے درمیان دے کر کوزہ گلی میں بند وگل حکمت کر کے ایک سیر گھوڑے کی لید میں آگ دیں۔ کشتہ ہوگا۔

فوائد:- ضیق النفس۔ دمہ۔ سردرد۔ کے لئے مفید ہے۔ آتشک عصبی دردیں امراض صدر اور باؤگولہ کی بقدر اتقی کی خوراک میں منافع ہے۔

## سفوف سم الفار

سم الفار سفید ۲ ماشہ۔ زعفران عمدہ ۱ تولہ۔ جاوتری ۱ تولہ۔ جائفل ۱ تولہ۔ کستوری خالص ۲ ماشہ۔ ورق طلاء ۳ ماشہ۔ پہلے سم الفار معہ زعفران کو اچھی طرح کھرل کریں۔ بعد ازاں سونے کے ورق پھر بعد دیگرے ملائیں۔ اور جاوتری ملا کر دن بھر کھرل کریں۔ دوا تیار ہے۔

خوراک:- ا سے ۳ رتی تک ہمراہ مسکہ۔ غذا روغن دودھ۔ گھی وافر مقدار میں کھائیں۔

فوائد:- ہفتہ عشرہ میں بے کار قوتیں جاگ آتی ہیں۔ بوڑھے جوان ہو جاتے ہیں۔

## سفوف سم الفار

سم الفار ۳ ماشہ۔ ورق نقرہ ۳ ماشہ۔ دانہ الائچی ۲ تولہ۔ طباشیر ۱ تولہ۔ ان ادویہ کو باریک پیس کر بعد ازاں دانہ الائچی، طباشیر ملا کر خوب کھرل کریں۔ سفوف مثل سرمہ کے بنا دیں۔

غذا:۔ اس سے ۲ رتی تک ہمراہ مکھن۔ گھی۔ دودھ کا استعمال زیادہ رکھیں۔ قلیل مقدار۔ کثیر نفع۔ مشہتی۔ مبہی ہے۔ راجہ اور نوابوں کے استعمال کی چیز ہے۔

## حبِ سم الفار

جوہر سم الفار ۱۰ رتی۔ سفوف ہلیلہ زرد ۱ تولہ۔ کشتہ فولاد ۱ تولہ۔ گوندہ گھی کوار ۳ تولہ۔ ورق طلاء ۱۰ عدد۔ ورق نقرہ ۲۰ عدد۔ سب کو ملا کر شہد کے ہمراہ ۲ رتی وزن کی گولیاں بنا لیں۔

ترکیب:۔ ایک گولی صبح ایک گولی شام ہمراہ عرق اسطوخودوس ۲ تولہ کے ساتھ۔ رعشہ کے لئے بے حد مفید ہے۔

## کشتہ ہڑتال

ہڑتال زرد۔ چونہ صدف۔ کشتہ بیضہ مرغ پھٹکری سفید ہر ایک تولہ تولہ۔ برادہ چاندی ۱ ماشہ۔ ان سب کو تھوہر کے رس میں کھرل کریں۔ اور ٹکیہ بنا کر خشک کر لیں۔ اور دس سیر اوپلوں کی آگ دیں۔ سفید نہ ہو تو دوبارہ پاؤ بھر دودھ میں کھرل کر کے آگ دیں۔

خوراک:۔ ۲ چاول ہمراہ بدرقہ مناسب۔

فوائد:۔ تپ لرزہ۔ جریان۔ لاغری۔ خشکی کو از حد مفید ہے۔

## اکسیر سیلان

کشتہ بیضہ مرغ ۲ تولہ ۔ نمک جماج ۲ تولہ ۔ گوند ڈھاک ۲ تولہ ۔ موچرس ۲ تولہ ۔ گل دھاوا ۱ تولہ ۔ مائیں ۔ ۱ تولہ گل ارانی ۶ ماشہ ۔ گیرو ۔ ۲ ماشہ مصری ۵ تولہ ۔ سب باریک کرلیں ۔

خوراک ۱ ۔ ۶ ماشہ دوائی ہمراہ دودھ ۔ صبح و شام ۲ ہفتہ تک ۔

پرہیز :- تیل اور کھٹائی والی چیز، اچار وغیرہ سے ۔

فوائد :- عورتوں کے پوشیدہ اندام سے پانی آنے کو روکتی ہے ۔

## سفوف طلسمی

کمرکس ۱ تولہ ۔ موچرس ۔ ۱ تولہ ۔ سمندر جھاگ ۱ تولہ ۔ گوکھرو ۱ تولہ ۔ پھل ببول ۱½ تولہ ۔ موصلی سفید ۱½ تولہ ۔ لودھ پٹھانی ۱½ تولہ ۔ نوبنجان ۱½ تولہ ۔ سب کا باریک سفوف بناکر روغن گاؤ ایک پاؤ میں نیم بریاں کریں ۔ پھر شکر ایاؤ شامل کرکے سفوف تیار کریں ۔ پھر شکر سفید ایاؤ شامل کرکے سفوف تیار کریں ۔

فوائد :- سیلان الرحم ۔ مریضہ کمزور ۔ زرد چہرہ ہو ۔ حمل نہ ٹھہرتا ہو ۔ اسقاط ہو جاتا ہو ۔ لاغری ۔ بدن ۔ کمزوری رحم اور سیلان کے لئے مفید و آزمودہ ہے

## برائے اسقاط

کشتہ فولاد ۔ کتیرا گوند ۔ گودھ کنوار گندل ۔ ہر ایک تولہ تولہ ۔ کشتہ جست ۳ ماشہ ۔ سم الفار ۔ ۲ رتی ۔ گوند مصری ۔ ۳ تولہ باریک کھرل کرکے گولیاں بقدر رتی رتی ۲ تیلیہ کی گولیاں بنا دیں ۔ صبح و شام ایک ایک گولی ہمراہ دودھ کھلا دیں ۔ ہر ہفتہ کے بعد دو تین دن ناغہ کریں ۔

اسقاط حمل کی عادی مریضہ کو نہایت مفید ہے ۔ اور اس کے استعمال سے مریضہ تندرست ہو جاتی ہے ۔

## سفوف مبارک

برائے صفراوی بخار۔ تپ محرقہ کے لئے ست گلو ۲ ½ تولہ۔ طباشیر ۱۰ ماشہ۔ دانہ الائچی خورد ۱۰ ماشہ کشتہ ابرک سفید ۶ ماشہ۔ کشتہ صدف مرواریدی۔ ۶ ماشہ۔ کشتہ سکہ ۶ ماشہ اتیس تلخ ۱ ½ تولہ۔ قلمی شورہ ۱ ¼ تولہ۔ کوزہ مصری ۵ تولہ۔ سب کو باریک پیس کر رکھ لیں۔

اسے ۲ ماشہ تک ہمراہ شربت نیلوفر۔ بنفشہ۔ صندل انار کے ہمراہ دیں۔ دو تین خوراکوں سے بخار دور ہو جائے گا۔

## مرتیونجہ رس

تپ محرقہ و مرکب بخاروں کی بہترین دوا۔ گندھک آملہ ۱ تولہ۔ بیش مدبر ۱ تولہ۔ پارہ مصفیٰ ۱ تولہ۔ مرچ سیاہ ۱ تولہ۔ فلفل دراز ۲ تولہ۔ شنگرف رومی۔ ۲ تولہ۔ پہلے گندھک اور پارہ کی کجلی کر کے باقی ادویہ بعد میں خوب باریک کھرل کر کے ادرک کا رس ۲ تولہ ڈال کر خوب کھرل کر کے گولی بقدر دانہ مونگ کے بنا دیں۔ ایک دن رات میں ۲ گولی تک دے سکتے ہیں۔ جوڑوں کی درد۔ جسم کی تھکاوٹ اگر بخار اتر جاتا ہے۔ مرکب بخاروں کی اچھی دوا ہے۔

## اکسیر عقر اعلیٰ

جو کہ بارہا قابل اطباء کی آزمودہ دوا ہے۔ کستوری ۱ رتی۔ زعفران ۴ رتی۔ لونگ ۲ ماشہ سپاری گجراتی ½ ماشہ۔ جائفل ۴ رتی۔ بھنگ ۴ رتی۔ افیون ۴ رتی۔ گڑ پرانا ۶ ماشہ۔ تمام ادویہ کو ملا کر گولیاں بقدر کنار دشتی بنا دیں۔

ماہواری ایام سے پاک ہونے کے بعد پہلے دن سے لیکر تیسرے دن کے استعمال کے بعد عورت مرد سے نزدیکی کرے۔ حمل قرار پائے گا۔

## تپ توڑ

مغز کرنجوہ - ۱ تولہ - نوشادر ۱ تولہ - پھٹکڑی بریاں - ۱ تولہ
کشتہ گئودنتی ۲ تولہ - گندھک آملہ سار مدبر ۱ تولہ -
کشتہ ابرک سیاہ ۱ تولہ - اتیس ۲ تولہ - کوٹھ ۲ - قلمی شورہ ۱ تولہ - سوائے کشتہ جات اور قلمی شورہ کے تمام ادویہ کو آب مولی ۵ تولہ میں کھرل کریں - پھر ایک گھی کوار ۵ تولہ کھرل کر کے خشک ہونے پر قلمی شورہ اور کشتہ جات ملا کر گولی بقدر دانہ نخود بنا دیں۔

گولی صبح - دوپہر - شام ہمراہ عرق گاؤزبان / عرق مکو یہ دونوں ملا کر دیں - بخاروں کے لئے نہایت اعلیٰ - غیر ملکی ادویہ سے بدرجہا بہتر ہے۔

## اکسیر سیلان

(جو کہ ہم مدت سے اپنے مریضوں کو استعمال کراتے ہیں۔ د معاوا) - گل سپاری - اسگندھ - موچرس - مازو
گل انار - پھٹکڑی بریاں - کشتہ مرجان - کشتہ فولاد - سب ایک ایک تولہ - کشتہ صدف مروارید - ۲ تولہ - کشتہ بیضہ مرغ ۳ تولہ - مصری کوزہ ۱۲ تولہ سب کو باریک کر لیں -

۳ ماشہ روزانہ ہمراہ دودھ بوقت صبح و شام سفوف طلسمی ۶ ماشہ ہمراہ دودھ دنوں میں سیلان الرحم دور ہو جاتا ہے۔

## کف کیتودس

بلغمی - بخار - زکام - نزلہ کی بہترین مفید دوا - پارہ ہنگلی گندھک صفی - میٹھا تیلیہ مدبر - عقرقرحا - سمندر پھل - ہر ایک دو دو تولہ تیار کریں - پارہ و گندھک کی کجلی بنا کر باقی باریک شدہ دوا ملا کر کل دوا سے دگنا مرچ سیاہ کا سفوف ملا کر رکھیں - یہ مشہور دیسی نسخہ کف کیتودس تیار ہے -
خوراک :- ۱ سے ۲ رتی تک بلغمی - بخار - دمہ - زکام - کھانسی کی یکجی دوا ہے --!

## اکسیر خنازیر

سیاہ سانپ مار کر گوندہ گلی میں گل حکمت کر کے ایک سیر اوپلوں کی آگ محفوظ ہوا جگہ پر دو - سرد ہونے پر نکال کر پیس لیں - ایک رتی دوا مریض کی زبان پر رکھ کر دو چار چمچہ شہد منہ میں ڈالیں - خناق کیسا ہی کیوں ہو اس کے استعمال سے یقینی آرام ہو جاتا ہے - اور درم اور گلٹیاں تحلیل ہو جاتی ہیں

## اکسیر خنازیر

سنکھیا سفید اتولہ - گندھک آملہ سار ماتولہ - آملہ سار فرش و غلاف کریں - دو ہنڈیاں میں ڈلی سم الفار رکھ کر دو سیر اوپلوں کی آگ دیں کشتہ ہوگا - ۲ چاول مکھن میں رکھ کر - خنازیر ایک ہفتہ میں رفع ہو جائے گی - دیگر مصفی خون نہایت درجہ امراض خون سے پیدا شدہ عوارض کو لائق طبیب اس سے رفع کر سکتا ہے -

## خنازیر کی فقیرانہ دوا

ناگ پھنی کے پھل پختہ ہر روز ۲ سے ۴ عدد کھانا اور پیس کر اوپر لگانا اس مرض کو رفع کرتا ہے -

## محلل خنازیر

کاٹی (لال دوا) اتولہ - شراب دیسی - اتولہ مصبر ماشہ مصبر کو شراب میں حل کریں - اور ایک بڑی بوتل میں ڈال کر پر میگنیٹ پوٹاشس ڈال دیں - اور منہ فوراً بند کر دیں - بوتل کو چھونا نہیں چاہیے - کافی گرم ہو جاتی ہے - ٹھنڈا ہونے کے بعد پھریری سے خنازیر پر لگاتے رہیں - ا

## ورم حلق

کوے کے درد اور درم کو فوراً آرام دیتی ہے - کشتہ بارہ سنگھا پھٹکڑی بریاں - نوشادر ہم وزن سفوف بنا کر کوے اور حلق پر لگا دیں - ا

## حب ضیق النفس

سم الفار ارتی - سفوف لفاح ۳ رتی - شیر مدار ۸ ماشے رتی افیون ۴ ۲ رتی - سب کو ملا کر ۸ ۴ عدد ہم وزن گولیاں بنالیں -

ترکیب :- ا گولی صبح ا شام ا دوپہر کیسا ہی سخت دورہ ہو ۲ گھنٹہ

میں افاقہ ہو جاتا ہے۔ بعض کو بالکل آرام ہو جاتا ہے۔

## اکسیر ضیق النفس

پارہ ۶ ماشہ۔ گندھک ۲ ماشہ۔ بیش مدبر ۲ ماشہ۔ فلفل گرد ۲ ماشہ۔ فلفل دراز ۲ ماشہ۔ منبیل ۲ ماشہ۔ ہڑتال ورقی ۲ ماشہ۔ ترمیلہ ۲۲ ماشہ۔ پارہ و گندھک کی کجلی کریں۔ میٹھا تیل کھرل کریں۔ پھر منبیل ہڑتال اور ترمیلہ کھرل کریں۔ اور بلا مبالغہ مانند سرمہ پیس لیں۔
فائدہ:۔ دمہ ہر قسم کو مفید ہے۔ ایک ہفتہ کے استعمال سے کافی فائدہ ہو جاتا ہے۔ خوراک:۔ ایک چاول ہمراہ سفوف فلفل دراز ۱ ماشہ کے دیں۔

## اکسیر دمہ

آک زرد پتے۔ ۲۰ عدد۔ مکھن گائے ۲ تولہ۔ مگھاں۔ سفید مرچ۔ سانبھر نمک۔ سیندھا نمک۔ کالا نمک۔ کچھ نمک ہر ایک چھ چھ ماشہ آک کے پتے چپڑ کر اس پر تمام ادویہ کو باریک سفوف کر لیں۔ اور وہ سفوف چھڑک کر ان کو لپیٹ لیں۔ اور کوزہ گلی میں گل حکمت کر کے ۲۰ سیر اوپلوں کی آگ دیں۔ خوراک:۔ ایک رتی۔ دمہ کا اکسیری علاج ہے۔ ہندوستان کا ایک دواخانہ لاکھوں روپیہ اس کے اشتہار سے کما رہا ہے۔

## اکسیر دمہ سنیاسی

اسیر آک کا دودھ لے کر کوزہ میں بند و گل حکمت کر کے ۱۵ سیر اوپلوں کی آگ دیں۔ ٹھنڈا ہونے پر ایک تولہ راکھ برآمد ہو گی۔ بلغمی دمہ کے مریض کو ۳ ماشہ یہ راکھ کھلائیں۔ تھوڑی دیر کے بعد قے ہو کر بلغم سینہ سے جمی ہوئی نکل جائے گی۔ اور اس کے بعد ایک ماہ تک ۲ تولہ تخم السی کا جوشاندہ پلاتے رہیں۔ ایک ہی خوراک سے دمہ دور ہو گا۔

## حب کھانسی

طباشیر ۲ ماشہ۔ زہر مہرہ ۲ ماشہ۔ زعفران ۶ ماشہ۔ الائچی خورد ۲ ماشہ۔ کشنیز ۲ ماشہ۔ ست مصطگی ۲ ماشہ۔ جاوتری ۲ ماشہ۔ دار چینی ۲ ماشہ۔ افیون ایک تولہ۔ سب ادویہ کو پیس کر گولیاں بقدر دانہ نخود بنا دیں۔ نزلہ۔ زکام۔ کھانسی کو نہایت مفید ہے۔ ایک گولی صبح ایک گولی شام

## کنک آسو

دھتورہ بیج، اسگندھ ۴۴ تولہ، بہت بیج بلاذر ۴۴ تولہ۔ ملٹھی، کنڈیمنی، تج، سد، گلاں، ناگ کیسر، سونٹھ، جائفل، تالیس پتر ہر ایک ۱۰ تولہ۔ گل دھاوا ۱ سیر۔ منقہ ۲ سیر۔ کھانڈ ۱۲ سیر۔ شہد ۵ سیر تازہ پانی ۲۵ سیر۔ جملہ ادویہ کوٹ کر مٹکے میں بند کر کے حسب دستور آسو تیار کریں۔

خوراک:۔ ۳ ماشہ سے ایک تولہ تک ہمراہ پانی ملا کر دیں۔

فوائد:۔ جنسی، کھانسی، ضعف ہضم میں تکلیف کو رفع کرنے میں بے نظیر ہے۔

## حب قبض کشا

مصطکی رومی ۶ ماشہ۔ صبر ۱ تولہ۔ ریوند چینی ۱ تولہ سب کو کوٹ کر روغن بادام ... کی گولیاں تیار کریں۔ رات کو سوتے وقت ہمراہ دودھ نیم گرم۔ بے حد قبض کشا ہے۔

## حب احمر ملین

(مدرّ و جلاب)

شنگرف رومی ۱ تولہ۔ سہاگہ خام ۲ تولہ۔ جمالگوٹہ مدبر ۴ تولہ۔ سب کو باریک پیس کر عرق ۶ غذی لیموں ۲۰ عدد میں کھرل کر کے بقدر مرچ سیاہ کے گولیاں بنا دیں۔ مسہل کے لئے ۱ سے ۲ تک اور قبض کشا کے لئے ایک گولی ہمراہ دودھ۔ اس جلاب سے طبیعت میں کوئی کمزوری نہیں ہوتی۔ اور چند یوم کے استعمال سے مادہ آتشک کو بھی خارج کرتی ہے۔

## ککھی جلاب

جس کے ایک تنکہ بھر استعمال سے ۵ سے ۱۰ تک دست آتے ہیں!

سم الفار ۱ تولہ کو چکنی اپلوں کے نصف میں رکھ کر کوزہ گلی میں بند کر کے تین سیر اپلوں کی آنچ دیں۔ سرد ہونے پر نکال کر رکھ لیں۔

ترکیب استعمال:۔ ایک تنکہ بھر دوائی سونف پسی ہوئی ۱ تولہ کے بیچ میں رکھ کر کھلا دیں۔ جلاب لگ جائیں گے۔ حسب خواہش آنے پر گرم دودھ پلا دیں۔ نہایت بے ضرر اور طبیعت کو کمزور نہ کرنے والا جلاب ہے۔

## اکسیری مسہل

شنگرف ۶ ماشہ - سہاگہ ۶ ماشہ - مرچ سیاہ ۶ ماشہ مشک کافور کشمیری ۳ ماشہ - مغز بادام ۴ ماشہ - کشتہ سفید ۶ ماشہ - جائفل مدبر ۱½ تولہ - تمام ادویہ کو آب لیموں سے کھرل کریں - گولی بمقدار دانہ نخود بنا دیں -

خوراک :- ایک سے تین گولی تک - جب بند کرنا چاہیں تو گرم پانی یا چائے پی لیں یا کوئی چیز کھا لیں - فوراً بند ہو جائیں گے -

## اکسیر اسہال بند

کچلہ مدبر ۶ ماشہ - پوست سنگدانہ مرغ ۶ ماشہ - شنگرف رومی ۶ ماشہ - بھنگ مدبر ۶ ماشہ - موچرس ۱ تولہ بل کتھہ ۱ تولہ - مغز حب الآس ۱ تولہ - افیون ۱ تولہ - گوند کیکر ۱ تولہ - ہیلہ سیاہ ۱ تولہ - لودھ پٹھانی ۱ تولہ - گل دھاوا ۱ تولہ - سب کو ملا کر آبِ لیموں سے کھرل کر کے بمقدار دانہ نخود گولیاں بنا دیں -

ترکیب استعمال :- ۱ گولی ہر تین گھنٹہ کے بعد ہمراہ شربت بزوری دیا بدرقہ مناسب ہر قسم کے پیچس اسہال کے لئے نہایت اکسیر الاثر ہے - پہلی خوراک اپنا اثر دکھاتی ہے -

## برائے پیچش

پوست کوکنار ۲ تولہ - لنبال ۲ تولہ - نمک خوردنی ۱ تولہ - سب کو باریک پیس کر آپس میں ملا دیں - پہلے کیسٹر آئل سے رفع قبض کر لیں

خوراک :- بمقدار ۳ ماشہ صبح تین ماشہ شام ہمراہ گرم آب دیں -

## اکسیر اسہال بند

بیل گری - کیوڑہ کھیری - بکھان بید - آملہ خشک - دال سفید افیون ہر ایک تولہ تولہ لے کر خوب باریک پیس کر ہمراہ لعاب اسبغول گولیاں بنا لیں - اور سایہ میں خشک کر لیں -

خوراک :- ۱ سے ۴ گولی تک جوان کے لئے - ہمراہ پانی دیں -

## سفوف زحیر

تخم انجبار ۳ تولہ - بیل گری ۲ تولہ - کوکنار ۲ تولہ - بہی دانہ ۱ تولہ - حب الآس ۱ تولہ - سفوف بنا کر رکھیں نسخہ میں چینی ملا لیں

خوراک :- ۶ ماشہ مقدار ہمراہ آب تازہ - پیچش خونی میں اکسیر کا حکم رکھتی ہے -

## اکسیر پیچش

[illegible] کتھا ۱ تولہ - [illegible] - [illegible] - [illegible] [illegible] [illegible] [illegible] - [illegible] - [illegible] [illegible] -

## حب نادرہ

شنگرف [illegible] ماشہ - [illegible] ماشہ - [illegible] ماشہ - سونٹھ ۲ ماشہ - [illegible] ماشہ - [illegible] ماشہ - [illegible] ماشہ ۲ ماشہ - [illegible] ۲ ماشہ - ان سب کو باریک پیس کر آب [illegible] سے چار پہر تک کھرل کریں - اور گولی بقدر دانہ نخود -

فوائد - [illegible] [illegible] فوراً کھول دیتا ہے - [illegible] کو سیدھا کرتا ہے - مجرب ہے - ایک گولی صبح و شام ہمراہ دودھ -

## حب سرخ

کچلہ مدبر ۲ ماشہ - بیش مدبر ۲ ماشہ - سہاگہ ۲ ماشہ - دار فلفل ۲ ماشہ - فلفل گرد ۲ ماشہ - زنجبیل ۲ ماشہ - زیرہ سفید ۲ ماشہ - بچی ۲ ماشہ - زیرہ سیاہ ۲ ماشہ - سجی ۲ ماشہ - نمک کھونچل ۲ ماشہ - نمک سانبھر ۲ ماشہ - جواکھار ۲ ماشہ - شنگرف ۲ ماشہ - افیون ۲ ماشہ - کشتہ ابرک ۱ ماشہ آب ادرک میں آٹھ پہر کھرل کر کے خشک کریں -

فوائد :- ہر قسم کے اسہال - نزلہ - زکام - پیچش - کھانسی - وجع المفاصل کا شرطیہ علاج ہے -

## اکسیر درد ہر قسم

(مجرب برائے قوت باہ)

اذاراقی مدبر ۵ تولہ - جوز بوا ۱ تولہ - بسباسہ ۱ تولہ - دارچینی ۱ تولہ - زعفران ۱ تولہ - سلاجیت ۲ تولہ - کشتہ فولاد ۱ تولہ - رس سندور ۲ ماشہ - تمام کو پیس کر آب ادرک میں ایک دفعہ کھرل کر کے حب بقدر ۱ رتی بنائیں - خوراک :- حسب عمر و برداشت - اسے ۲ گولی تک ہمراہ شیر گرم -

درد ملی - جھولا - رعشہ - لقوہ - ادھرنگ - امراض صدر - فالج اور قوت باہ کے لئے مفید ہے -

## اکسیر دمہ

ہڑدہ بلدہ سنگھیا ۲ تولہ - طوطیائے سبز ۳ تولہ - پھلادس ۳ تولہ
ان تمام دواؤں کو چار سیر بکری کے دودھ میں پکائیں - جب دودھ
خشک ہو جائے تو کوزہ ہانڈی میں ڈال کر دس سیر اوپلوں کی آنچ دیں - آگ سرد ہونے
پر دوا نکال کر خوب کھرل باریک کریں -

فوائد :- دمہ کو نیست و نابود کرنے میں بے مثل ہے -

مقدار خوراک :- مریض دمہ کو فقط ایک رتی گائے کے مکھن میں رکھ کر ۲ یوم سے
زیادہ نہ دیں -

## حب مقوی

کشتہ سم الفار ۱ ماشہ - کچلہ مدبر ۱ تولہ - ستلوبان خالص ۱ تولہ - کشتہ فولاد ۱ تولہ - مشک خالص ۱ ماشہ - زعفران ۶ ماشہ
ملق طلاء ۵۰ عدد - ورق نقرہ ۱۰۰ عدد - باریک پیس کر شہد کے ہمراہ گولیاں بنائیں
بقدر دانہ مونگ -

خوراک :- ایک گولی بعد ہضم طعام ہمراہ دودھ - ترشی اور بادی
اشیاء سے پرہیز -

## حب کیمیا

سم الفار ۱ ماشہ - کچلہ مدبر ۳ ماشہ - کشتہ فولاد ۶ ماشہ - کیمیتہ سعید [illegible]
۱ تولہ - سب کو باریک پیس کر شہد کے ہمراہ گولیاں بقدر دانہ نخود
بنا دیں -!

طریقہ استعمال - کھانا کھانے کے بعد ایک گولی ہمراہ دودھ -

## سندھی پلز

سم الفار - شنگرف - افیون - ہر ایک ہم وزن [illegible] بیضہ مرغ
۱۲ عدد کے ہمراہ کھرل کریں - اور گولی بقدر دانہ نخود سونگ
بنا دیں -

ہمراہ دودھ - بعد از غذا دن میں ایک یا دو دفعہ ایک ایک گولی کھائیں -
فوائد :- طاقت مقوی باہ - گنٹھیا و نقرس میں ۷۵ فی صد مجرب ہے

## حبّ مقوی باہ

کشتہ چاندی ۱ تولہ۔ سم الفار ۹ ماشہ۔ افیون ۳ ماشہ۔ آب دھتورہ ۵ تولہ۔ سب ادویہ کو کھرل کر کے ½ رتی اور ایک رتی وزن کی گولیاں بنالیں۔ جیسا آدمی ہو طاقت کے لحاظ سے دیں۔ ۱ گولی بوقت شام ۵ تولہ مکھن یا ملائی کے ہمراہ دیں۔ بھوک لگنے پر خوب خوراک کھائیں۔ گھی۔ دودھ خوب برتیں۔

## حبوب شنگرفی

شنگرف رومی ۱ تولہ۔ سنکھیا سفید ۱ ماشہ۔ دونوں کو بڑ کے دودھ میں دن بھر کھرل کریں۔ پھر بیش مدبر ۱ تولہ نارجیل ۴ تولہ۔ دونوں ڈال کر خوب زور سے کھرل کریں۔ تاکہ گولیاں بنانے کے قابل ہو جائے۔ پھر دانہ نخود کے برابر گولیاں بنالیں۔

خوراک:۔ ۱ گولی بوقت شام ہمراہ دودھ گئو کے۔ قوتِ باہ اور امساک کے لئے مشہور ہے۔

## گوہر پلز

ورق سونا۔ ورق چاندی۔ شدہ موتی۔ زعفران۔ دانہ الائچی خورد۔ جائفل۔ جاوتری۔ لونگ۔ عقرقرحا۔ طباشیر اصلی۔ کشتہ سمی ماہ۔ کشتہ ابرک۔

پہلے موتی کو عرق گلاب میں کھرل کریں۔ پھر جائفل جاوتری وغیرہ چیزیں کوٹنے والی ان کو باریک کر کے عرق پان سے ۲۴ گھنٹہ کھرل کریں۔ اور تمام ادویہ کو ملالیں۔ اور گولی بقدر ۱ رتی وزن کے بنالیں۔

خوراک:۔ اپنی طاقت کے مطابق ۲ گولی تک۔

پرہیز:۔ کھٹائی۔ تیل۔ ترش چیزوں سے رکھیں۔ نامردوں کو مرد بنانے عمل ہے۔ آلہ تناسل کے جملہ امراض کو بھی مفید ہے۔

## امرت پلز

ستاور۔ گوند ببول۔ چوبن ترپھلہ۔ ہر ایک پانچ پانچ تولہ۔ شدہ سلاجیت ½۲ تولہ۔ عقرقرحا اصلی۔ زعفران اصلی۔ کشتہ سمی ہر ایک چھ چھ ماشہ۔ مشک اصلی ۱ ماشہ۔ ان کو پہلے دن بڑ کے دودھ

کے ہمراہ کھرل کریں۔ پھر عرق برہمی کے ہمراہ پھر دار چینی اور چندن کا تیل۔ ایک ایک ماشہ ملا کر جنگلی بیر کے برابر گولیاں بنالیں۔ اور سایہ میں خشک کریں۔

خوراک :۔ ایک ایک گولی صبح و شام گائے کے دودھ کے ہمراہ۔

## اکسیر مقوی

کچلہ مدبر ۳ ماشہ۔ سم الفار ۱ ماشہ۔ شنگرف مدبر ۳ ماشہ۔ جائفل ۶ ماشہ۔ جاوتری ۶ ماشہ۔ کونین ۶ ماشہ۔ افیون ۶ ماشہ سلاجیت ۶ ماشہ۔ عبدالخطائی ۶ ماشہ۔ کشتہ فولادسمی یا شنگرفی۔ زعفران ۶ ماشہ ثعلب مصری ۶ ماشہ۔ شقاقل مصری ۶ ماشہ۔ مشک عنبر ایک ایک ماشہ۔ ورق طلا ۱ ماشہ۔ سب ادویہ کو علیحدہ علیحدہ پیس کر ملائیں۔ اور شہد کی مدد سے حبوب نخودی تیار کریں۔

فوائد :۔ نامرد کو مرد اور مرد کو جوانمرد کرتی ہے۔ اعلیٰ درجہ کی مقوی باہ و ممسک دوا ہے۔ مطلوق کے لئے تحفۂ حیات ہے۔ مردہ کو زندہ کر دینے والی ہے۔ بعد ۱ گولی صبح ۱ گولی شام ہمراہ دودھ۔

## طلاء اسراری

سم الفار ۱ تولہ۔ ہڑتال ۱ تولہ۔ منجیل ۱ تولہ۔ شنگرف ۱ تولہ۔ سیماب ۱ تولہ۔ گندھک آملہ سار ۱ تولہ۔ میٹھا تیلیہ ۱ تولہ۔ بیر بہوٹی ۱ تولہ۔ پیرا سینگ ۱ تولہ۔ ریگ ماہی ۱ تولہ۔ زعفران ۶ ماشہ۔ قبلی مکھی ۹ ماشہ۔ تخم دھتورہ ۶ ماشہ۔ خراطین ۹ ماشہ۔ زردی بیضۂ مرغ ۲۵ عدد شیر مدار ۲۵ عدد۔ اول سیماب و گندھک کی کجلی کریں۔ بعد تمام ادویہ شیر مدار میں کھرل کریں۔ اور اس کے بعد زردی بیضۂ مرغ میں کھرل کر کے گولیاں بنا کر بذریعہ تپال جنتر تیل نکالیں۔

ترکیب :۔ چار قطرہ عضو مخصوص پر مالش کر کے برگ پان باندھیں۔

فائدہ :۔ مطلوق کے لئے تریاق ہے۔ تمام طلاؤں کا سرتاج۔ نقص اثر عضو جملہ شکایات۔ کجی۔ لاغری۔ کوتاہی۔ ٹیڑھاپن۔ کمزوری دور ہو جاتی ہے ــــ!

## اکسیر پیچش اعلیٰ

افیون ۱ تولہ - پھٹکڑی سفید ۱ تولہ - دونوں کو سفوف بنا کر کوزہ گلی میں بند کر کے پانچ سیر اپلوں کی آگ میں -

خوراک :- ۱ رتی ہمراہ شربت صندل یا آب انار دانہ - ہر قسم کی پیچش کے لئے جادو اثر ہے -

## کبریورس

افیون - جائفل - رسکپور - کافور - شنگرف رومی - ناگرموتھا - اندر جو - ہر ایک تولہ تولہ - تازہ پانی سے کھرل کر کے گولیاں بقدر ۱ رتی وزن بنالیں - جوان آدمیوں کو شربت انجبار یا انار دانہ شربتوں کے ہمراہ دیں - خون اور صفراوی پیچش میں بادی پیچش ہمراہ عرق الائچی تین سے ۵ گولی تک - دست - پیچش - ہیضہ کو مفید ہے -

## برائے تقویت قلب

برگ گاؤزبان ۲ تولہ - طباشیر نقرہ ۱ تولہ - گھڑ ۱ تولہ سب کو باریک پیس لیں -

ترکیب استعمال :- ۱ ماشہ صبح - ۱ ماشہ شام ہمراہ عرق گاؤزبان و عرق بید مشک

## اکسیر مسکن قلب

مروارید ناسفتہ ۱ ماشہ - کشتہ صدف مروارید ۲ تولہ - کشتہ یشب سبز ۲ تولہ - زہر مہرہ خطائی ۲ تولہ - دانہ الائچی خورد ۲ تولہ - طباشیر نقرہ ۲ تولہ - ورق چاندی ۱۰ عدد - سب کا باریک سفوف کریں -

خوراک :- ۱ ماشہ تا ۵ ماشہ - ہمراہ بدرقہ مناسبہ یا ارجن ارشٹ ۲ تولہ برائے امراض قلب - حرارت عزیزی و نیند آور ہے -

## ارجن ارشٹ

ارجن چھال ۵ سیر سفوف کردہ - مویز منقی ۲½ سیر - گل مہوہ ۲½ سیر - تمام کو پانی ۱½ مناسب پکائیں - جب پندرہ سیر رہ جائے تو پُن چھان کر مٹکے میں ڈال کر پرانا گڑ ۵ سیر - گل دھاوا ۱ سیر ڈال کر مٹکے کا منہ بند کر دیں - گرمیوں میں پندرہ دن اور سردیوں میں ۱۵ یا ۲۰ دن پڑا رہنے دیں - بعدہٗ چھان کر بوتلوں میں رکھیں -

ترکیب استعمال :- ۱ سے ۲ تولہ تک پانی یا مناسب عرق میں ملا کر -

فوائد :- دل کی تمام امراض مستقل فائدہ دینے والی چیز ہے۔ غیر ملکی ادویہ سے بدرجہا بہتر ہے۔

## کشتہ نقرہ مقوی قلب

سونا مکھی۔ نسل - پان - آمدسار - کھرل کرکے ٹکیاں بنا دیں۔ بوقت ضرورت تحمل کر معبیہ پر ٹھاپ کریں۔ کٹھالی میں رکھ کر تیز کوئلوں پر محفوظ الہوا آگ دیں۔ ۲ گھنٹہ میں کشتہ ہو جاتا ہے۔

خوراک :- ۱/۲ رتی مکھن یا ملائی میں رکھ کر دیں۔ مقوی دل - دماغ مفلوط - نافع مدقوق ہے۔

## اکسیر قلب

برادہ چاندی ۔ اتولہ - ہڑتال ورقی اتولہ - دونوں کو ایک پہر لیموں کے عرق میں کھرل کرکے کوزہ گلی میں گل حکمت کرکے ۲ سیر اوپلوں کی آگ دیں - اور یہ عمل تین بار کریں - کشتہ ہوگا۔ مقوی قلب و الاعضائے رئیسہ ہونے کے بخار - کھانسی - اندرو مہر کو مفید ہے۔

## کشتہ یاقوت مروارید

یاقوت اتولہ - مرجان ۲ ماشہ - عقیق ۳ ماشہ مروارید ۳ ماشہ - ورق طلاء ۲ ماشہ - ایک ہفتہ متواتر رس گل گلاب میں کھرل کرکے رکھ لیں۔

خوراک :- نصف رتی - مقوی دل و دماغ۔

## جواہر مہرہ

موتی - عقیق - مرجان - یاقوت - سنگ یشب - زمرد ورق چاندی - ورق طلاء - مشک - عنبر - ہر ایک دو دو ماشہ وزن لیں - عرق گلاب میں ایک ہفتہ کھرل کرکے رکھ لیں۔

خوراک :- ۱ چاول - صبح و شام خمیرہ گاؤزبان عنبری میں رکھ کر کھائیں مقوی اعضائے رئیسہ ہے۔

## کشتہ مروارید

مروارید تولہ - سنگ یشب ۶ ماشہ - سنگجراحت ۵ ماشہ - عقیق ۳ ماشہ - یاقوت ۲ ماشہ - ورق طلاء

۱ ماشہ۔ زہر مہرہ ½ ماشہ۔ سب کو روح کیوڑہ و روح گلاب میں خوب سحق کریں۔ خوراک :۔ ادنیٰ۔

گرم تر امراض کو مفید ہے۔ قوائے انسانی تقویت اور اعضائے رئیسہ کو طاقت دیتا ہے۔ اسہال زریں میں مفید ہے۔

## کشتہ مرجان جواہر والا

مرجان ۱ تولہ۔ یاقوت ۳ ماشہ۔ عنبر ۱ ماشہ ورق نقرہ ۳ ماشہ۔ ورق طلا ۳ ماشہ تعرہو ۵ ماشہ۔ سب کو عرق کیوڑہ ابوتل میں کھرل کرکے ۱۰ سیر اپلوں کی آگ دیں۔ دوبارہ چھلائی خار دار سے پانی میں رگڑ کر دوبارہ گل حکمت کرکے ۱۰ سیر اپلوں کی آگ دیں۔ ۲ چاول ہمراہ خمیرہ گاؤزبان صبح و شام مقوی اعضائے رئیسہ ہے۔

## کشتہ طلاء

برادہ طلاء ۱ تولہ کو جنگلی تلسی کے ۲۰ تولہ پانی میں کھرل کریں جب تلسی رس جذب ہو جائے تو کوزہ گلی میں گل حکمت کرکے ۱۰ سیر اوپلوں کی آگ میں رکھ کر کشتہ تیار ہے۔

بقدر ۲ چاول۔ ۵ ماشہ۔ خمیرہ گاؤزبان عنبری میں رکھ کر کھلائیں۔ یا مکھن و بالائی کے ہمراہ۔ مقوی اعضائے رئیسہ۔ مقوی قوت باہ اور ممسک بھی ہے۔

## اکسیر سیلان

گوندنی۔ ہڑتال خام۔ کشتہ کوڑی زرد۔ گل ارمنی۔ ہر ایک دوا ہم وزن ملاکر خوب باریک کریں۔

خوراک :۔ ۱ ماشہ دوا۔ ہمراہ شیر گاؤ ایک پاؤ جس کے ہم وزن پانی ملایا ہو۔ مصری ملا کر پلائیں۔ خوراک دن میں تین دفعہ معمولی حالات میں دو دفعہ ہر قسم کی سیلانی رطوبات کو زائل کرتی ہے۔

گرم اور ترش چیزوں سے پرہیز۔ ثمن ۱ دو درہم۔ چاول۔

## سفوف زرد ہڑتال

ہڑتال ورقیہ۔ شنگرف رومی۔ مشائیلیہ
سونٹھ۔ لونگ۔ کالی مرچ۔ مگھاں۔ ہر ایک
تولہ تولہ۔ زعفران۔ افیون ہر ایک آٹھ آٹھ ماشہ۔ مشک خالص ایک ماشہ۔
سب کو بخوبی سحق کرکے سنہد کے ہمراہ گولی بقدر دانہ نخود تیار کریں۔
تمام امراض بارد۔ ضعفِ باہ۔ سُرعتِ انزال کے لئے اعلیٰ درجہ ہے۔
فالج۔ لقوہ۔ امراض دماغیہ کے ہمراہ تین گولی ہمراہ آب
ضعف باہ اور امساک کے لئے ایک گولی صبح ایک گولی شام۔

## کشتہ طلاء

بُرادہ سونا ۶ ماشہ۔ برادہ چاندی ۱ تولہ۔ شنگرف رومی ۱ تولہ
فولاد ۲ تولہ۔ سب اشیاء کو ۵ تولہ ہرچکنی کے رس میں کھرل
کریں۔ پھر کھٹل بوٹی کے رس میں پھر ۵ تولہ پیاز کے رس میں کرکے ٹکیہ خشک
کرکے بوٹی درانگ کے نغدہ میں رکھ کر ۱۰ سیر اوپلوں کی آگ دیں۔ سرخی مائل کشتہ
برآمد ہوگا۔

جریان۔ کمزوری۔ دمہ کہنہ۔ ذیابیطس۔ اعصابی کمزوری کے لئے مفید ہے۔ کثرت
پیشاب اور ذیابیطس کو نہایت فائدہ مند ہے۔

## صلاجیہ سم الفار

سم الفار سفید۔ ریوند چینی۔ ہر ایک تولہ۔ کتھ سفید ۲ تولہ۔
عقرقرحا ۹ ماشہ۔ آب پیاز ۱۰ تولہ۔ آب ادرک۔ ایک سیر
ادویہ کو آب ادرک و پیاز میں سحق کرکے حب بقدر دانہ ماش بنائیں۔

استعمال۔ گولی۔ صبح گولی شام ہمراہ شیرہ روغن زرد

فوائد۔ منافع۔ مقوی باہ۔ ممسک۔ مغلظ۔ دافع۔ سستی۔ اعصاب [illegible]

## امرت منجن

توتیا بریاں ۳ ماشہ۔ شب یمانی بریاں ۳ ماشہ۔ مرچ سیاہ
۳ ماشہ۔ چھالیہ خاکستر ۱ تولہ۔ سوڈا بائیکارب ۱ تولہ۔ کافور ۱ ماشہ

ست پودینہ ۱ ماشہ۔ ست اجوائن ۱ ماشہ۔ ست الائچی ۱ ماشہ۔ یوسپٹن کل ۲۹ ماشہ۔ چاک ۲ تولہ۔ ان کو کوٹ پیس کر ست وغیرہ ملا کر رکھیں۔

فوائد:۔ مسوڑھوں کے ورم اور جریان خون کو دفع کرتی ہے۔ مسوڑھوں کو قوت دے کر دانتوں کو گرنے سے بچاتی ہے۔ پیپ کی پیدائش کو بند کر کے گندہ دہنی سے نجات دلاتی ہے۔ گوشت خورہ کو مفید ہے۔ دانت درد کی تمام شکایات کو مفید ہے۔

## حب بادام

سنکھیا سفید ۱ تولہ۔ دانہ الائچی کلاں ۲ تولہ۔ لونگ ۱ تولہ بادام شیریں ۲ تولہ۔ ان چھ ادویہ کو اچھی طرح کوٹ کر مثل موم کے کرلیں۔ گولیاں بقدر فلفل سیاہ بنالیں۔

فوائد:۔ بھوک زیادہ۔ چہرہ سرخ۔ مردانہ امراض کو مفید۔ اور اعلیٰ درجہ کی طاقت در ہے۔

## لقمانی ٹانک پلز

کشتہ فولاد ۱ تولہ۔ کونین سلفاس ۱ تولہ۔ کچلہ مدبر ۶ ماشہ کشتہ نقرہ ۶ ماشہ۔ آب گھیکوار گندلی میں کھرل کرکے جب سفوف بن جائے پھر روح سونف سے کھرل کریں۔ پھر گولیاں بقدر ½ ۲ رتی کے برابر تیار کریں۔

ترکیب:۔ بعد غذا ۲ گھنٹہ کے ہمراہ ½ سیر دودھ۔

فوائد:۔ امراض جگر۔ قبض دائمی۔ بھس۔ کمی خون۔ پنڈلیوں کا پھولنا سستی طبیعت۔ ضعف باہ۔ ضعف مثانہ۔ مقوی باہ۔ مولد خون۔ منقطہ دافع سرعت۔

## امرت پلز

سم الفار سفید ۱ تولہ۔ شنگرف ۱ تولہ۔ افیون ۱ تولہ۔ زردی بیضۂ مرغ ۱۶ عدد۔ تینوں اشیاء کو باریک

## اکسیر سم الفار

سم الفار - افیون خالص - لوبان کوڑیہ کافور جملہ ادویہ مساوی لے کر گلاب میں کھرل کر کے ٹکیہ بنائیں بطریق معروف چینی پیالہ میں جوہر اڑائیں۔ پیالہ کے نیچے روغن سرشف کا چراغ جلائیں۔ ایک پہر تک [illegible] خرچ کریں جوہر کے مساوی شہد ملائیں خوراک ۱/۲ رتی ہمراہ شیر گاؤ وغیرہ

## کشتہ سم الفار

جو کہ تقویت باہ میں اپنا ثانی نہیں رکھتا۔ کشتہ سم الفار حاجت لیکر لعاب گھیکوار میں ایک روز کھرل کریں کے بعد شیرہ ادرک میں ایک دن کھرل کریں۔ پھر خشک ہونے پر دو ہموار [illegible] کر گل حکمت کریں اور چولہے پر پاچک کی نرم آگ دیں۔ پشت پیالہ پر کپڑا پانی [illegible] تر کر کے رکھتے رہیں۔ ایک پہر کے بعد ٹھنڈا کر کے اتار دیں۔ اور جوہر [illegible] وزن کریں۔ جس قدر اصل سم الفار سے کم ہو اتنا ہی اور سم الفار ملا کر عرق ادرک [illegible] میں کھرل کریں اور جوہر اڑائیں۔ اس عمل کو چھ دفعہ کریں۔ پانچویں یا چھٹی دفعہ کل سم الفار پتاشہ کی طرح نرم اور گداز ہو جائے گا۔

(ب) کشتہ مذکورہ ایک تولہ۔ زعفران ۶ ماشہ کشتہ قلعی ۶ ماشہ موتیا [illegible] ا تولہ لے کر ادرک کے مقطر پانی سے سات روز کھرل کریں۔

خوراک ۱ سے ۲ رتی حسب برداشت مکھن یا بالائی میں۔

## حبوب برہمی

مقوی باہ و اعضائے رئیسہ نیز حافظہ کو قوت دیتی ہے

برہمی ۱۰ تولہ در سایہ خشک شدہ۔ دانہ الائچی سفید [illegible] دانہ الائچی سرخ ایک تولہ اصل السوس مقشر ۳ تولہ زعفران ۹ ماشہ مشک خالص ۱ ماشہ ورق طلا [illegible] ورق نقرہ ۱۲ عدد جملہ ادویہ کو باریک پیس کر ۲ تولہ شہد کی مدد سے حب بقدر نخود بنائیں خوراک ا تا ۲ گولی ہمراہ دودھ بوقت شب۔

خوراک :- ایک تا ۲ گولی - ۲ گولی سے زیادہ ایک دن میں نہ کھائیں۔

## حبِ نشاط عنبری

ورق چاندی ۲ تولہ - سم الفار ۱ تولہ - جیش مدبر ۲ تولہ - جدوار خطائی ۲ تولہ - افیون ۲ ماشہ۔ شنگرف ۱ تولہ ان سب کو باریک کر کے آب برگ دھتورہ دو تولہ میں کھرل کریں۔ اور گولیاں بقدر دانہ باجرہ کے بنا دیں۔

ترکیب استعمال) ۱ گولی سے ۲ گولی سوتے وقت ہمراہ گرم دودھ نوش کریں

نافع کا :- ان کے باقاعدہ استعمال سے مجلوق کے تمام عوارض مثلاً ضعف باہ ضعف اعضاء ضعف دماغ وغیرہ دور ہو کر جگر کا قوی ہو جاتا ہے۔ علاوہ ازیں اگر بوقت مباشرت عضو مخصوص میں پوری تندی و تیزی نہ ہو۔ تو ان کے لئے گولیاں از حد مفید ہیں۔ اگر ایک گولی سشبہ ۲ ماشہ شہد ۲ رتی مشک کافور میں حل کر کے قبل از مجامعت حشفہ پر لگائی جائے تو لذت دیتی ہے۔

## اکسیر جریان

کشتہ چاندی - کشتہ قلعی - کشتہ فولاد - کشتہ بیضہ مرغ - دانہ الائچی - طباشیر - رنج - موچرس - اسگندھ - ستاور - سب کو باریک پیس لیں۔ اور شیر برگد کے ہمراہ خوب کھرل کریں۔ اور ۲ رتی وزن کی گولی بنا لیں۔ خوراک :- صبح و شام ہمراہ دودھ۔

## حبوب حافظِ صحت

کشتہ قلعی ۲ ماشہ کشتہ مرجان - کشتہ بیضہ مرغ - کشتہ فولاد - سلاجیت بربہمی بوٹی - گڑمار بوٹی - ورق نقرہ سب ۶ ماشہ۔ ان سب ادویہ کو خوب باریک کھرل کر کے ۲ رتی وزن کی گولیاں بنا لیں :-

فوائد :- دماغی کمزوری - احتلام - جریان - ذیابیطس کو نہایت مفید ہے۔

## حب اکسیر بدن

کچلہ مدبر ۲ تولہ - جائفل ۱ تولہ - جاوتری ۱ تولہ - عاقرقرحا ۱ تولہ - لونگ ۱ تولہ - زعفران ۶ ماشہ - افیون ۶ ماشہ

ہر ایک کو جدا جدا پیس کر ملا لیں - اور شہد کے ہمراہ گولیاں تیار کریں بقدر نخود -

بعد غذا - ایک سے ۲ گولی حسب برداشت -

مقوی باہ - بڈھوں کے لئے اکسیر - کھانسی - نزلہ - زکام میں مفید - امتلائی حقیق النفس کو فائدہ مند - اور اعصاب کو تقویت دیتی ہے -

## کشتہ مثلث

برائے ذکاوت حس -

برادہ چاندی - ۱ تولہ - ابرک محلول ۱ تولہ - کشتہ بیضہ مرغ ۱ تولہ - تمام ادویہ کو ۲۰ تولہ آب لیموں میں سحق و بلیغ کر کے ۱۰ سیر اوپلوں کی آگ دیں - اسی طریقہ سے تین آگ دیں -

خوراک :- ۱ سے ۲ رتی تک - ہمراہ بدرقہ مناسب - ذکاوت حس و جریان کو مفید ہے -

## حب جریان نقرئی

تخم دھتورہ سیاہ ۱ تولہ - فلفل گرد ۱ تولہ - کشتہ بیضہ مرغ ۹ ماشہ - کشتہ نقرہ ۶ ماشہ - عرق بادیان میں کھرل کر کے گولیاں بقدر دانہ نخود بنا دیں - ۱ گولی صبح و شام -

دل و دماغ جگر کو طاقت دیتی ہے - احتلام اور جریان کو مفید ہے مادہ غلیظ با افراط پیدا کرتی ہے -

## حب ممسک

ست لوبان - سلاجیت - تخم بھنگ - شنگرف - کافور - تخم دھتورہ - افیون - جاوتری - جائفل - موصلی سیاہ - دارچینی - الائچی خورد - زعفران - اجوائن خراسانی سب ۶، ۶ ماشہ

تمام ادویہ کوٹ کر شہد کی مدد سے گولیاں بقدر دانہ نخود تیار کریں - مقوی باہ ہے

حکیم عبدالرحیم اشرف سوریانہ ضلع جھنگ

# مجربات رحیمیہ

تریاق عقرب ۔ مولی میں قدرت نے کچھ ایسی عجیب تاثیر رکھی ہے اگر اس کی چیری ہوئی پھاڑی کو بچھو کے منہ پر لگا دیں تو فوراً مر جائے گا۔

تریاق عقرب اس طرح بنائیں ۔ کہ مولی کے سفید حصہ کو کوٹ کر پانی نکالیں پھر اس عرق میں مغز جمال گھوٹہ رگڑ کر لئی سی بنالیں۔ اب اس سے آپ بچھو کے تریاق اعظم کے مالک بن سکتے ہیں یہ تریاق تیتہ اور بھڑ وغیرہ کا شافی علاج ہے جہاں بھڑ کاٹ کھائے وہاں اس کو لگاتے ہی آرام ہو جائے گا اور درد قطعی بند ہو جائے گا۔

**مدر حیض** ۔ کالا دانہ ۶ ماشہ، گل سرخ، سونف، تخم کرفس، تخم کشوث، پودینہ پہاڑی، پودینہ ہائی ہر ایک ۶-۶ ماشہ، گلقند ۳ تولہ یہ ایک خوراک ہے۔ ایسی ایک خوراک روزانہ تین دن استعمال کریں حیض کھل کر آئے گا

**اکسیر چشم** پنسلین ۱۰ لاکھ یونٹ، سفیدی بیضہ مرغ ایک عدد سلفو نمائیڈ پوڈر ڈیڑھ ماشہ، بورک ایسڈ چھ ماشہ، کافور ڈیڑھ رتی۔ گلسرین ڈرام ویزلین سفید، ماشہ خشک ادویہ مع پنسلین یکجا کرلیں۔ کافور کو گلسرین میں شامل کر لیں پھر سفیدی بیضہ مرغ ملا کر ویزلین اور سفوف ادویہ ملا دیں اور بطور مرہم آنکھوں میں لگائیں۔

فوائد ۔ سوزش چشم ۔ ورم چشم ۔ قرح چشم ۔ پیپ اور آنکھوں کا دکھنا،

جالا، پھولا وغیرہ امراض چشم میں بے حد مفید ہے۔

**(۷) روغن اوجاع رحیمیہ** ہر قسم کے دردوں کو مفید ہے۔ پٹھوں کو قوت دیتا ہے ورموں کو تحلیل کرتا ہے یہ روغن بجلی کی طرح جسم میں سرایت کرتا ہے۔

روغن مالکنگنی، روغن بلسان، ہر ایک چھ ماشہ۔ روغن موم سفید سادہ۔ کافور دیسی، روغن قطر ہر ایک ۶ ماشہ روغن بابونہ روغن الائچی، روغن دارچینی، روغن قرنفل کاربالک ایسڈ ہر ایک ۲ ماشہ سب کو شیشی میں ڈال کر ملالیں۔ کافور پیس کر ملالیں

ترکیب ۔ مقام درد کو آہستہ آہستہ کپڑے سے رگڑیں پھر اس پر مالش کر کے فلالین کا کپڑا یا روئی باندھ دیں یہ تیل ہڈی کے اندر جذب ہو جاتا ہے اور درد کو آنًا فانًا بند کر دیتا ہے۔

---

حکیم سید آل احمد جعفری سبزواری۔ حیدرآباد سندھ

**مجربات اکرم** مراق اور مالیخولیا کے لئے عجیب الاثر ہے۔ عود ایک ماشہ افسنتین رومی ۷ ماشہ گل سرخ ۵ ماشہ گل گاؤزبان ۵ ماشہ، طباشیر ۵ ماشہ مصطگی رومی ۲ ماشہ دانہ الائچی خورد ۳ ماشہ سفوف بنائیں۔ خوراک ۴ رتی ہمراہ گلقند ۲ تولہ کھلائیں اور ہر گاہ بادرنجبویہ تازہ سونگھا کریں مراق کے لئے یہ نسخہ واقعی مفید ہے۔

**معجون جریان** یہ دوا جریان منی کے لئے بے نظیر ثابت ہوئی ہے تین روز میں اس کا فائدہ ظاہر ہوتا ہے اس سے

قبض بالکل نہیں ہوتا

کمر کسی طالکھانہ، ثعلب مصری، موچرس، پوست خشخاش ہر ایک ۵ تولہ زعفران ۶ ماشہ، کشتہ قلعی ۴ تولہ شہد ۴۰ تولہ باریک کر کے شہد میں ملائیں پھر ۳ سے ۶ ماشہ تک دوا معہ فی خوراک ورق طلاء ملا کر گائے کے دودھ کے ہمراہ کھائیں۔

**جوشاندہ وجع المفاصل ورمی**

از افادات زبدۃ العارفین حضرت مولانا سید کرامت علی شاہ صاحب ننگھانوی رحمۃ اللہ علیہ، وجع المفاصل میں جب جوڑوں پر ورم آ گیا ہو اور کپڑا لگنے سے بھی جان سی نکل جاتی ہو تو یہ نسخہ استعمال کرائیے۔ حیرت انگیز فائدہ ہوتا ہے۔ تین چار نسخے کافی ہوتے ہیں۔

آملہ خشک، سونٹھ ہنسراج ہر ایک چار ماشہ قند سیاہ کہنہ ۲ تولہ پاؤ بھر پانی میں جوش دے کر چھان کر پلائیں۔

**سفوف قروح مری**

قروح مری (غذا کی نالی کے زخموں) کو دور کرتا ہے

طباشیر دم الاخوین، صمغ عربی کتیرہ، سبوس اسبغول رب السوس ہر ایک ۹ ماشہ مصری ۵ تولہ سب کو باریک مثل غبار کرلیں پھر ایک ایک ماشہ بکری کے دودھ یا پانی سے کھلائیں۔

**خارشی**

(موفق مطب) خارش کے لئے عجیب الاثر ہے

باچی، اجوائن خراسانی، تخم حماض، صندل سرخ ہر ایک ایک تولہ، توتیا سبز ۶ ماشہ، گندھک [illegible] ہر ایک تولہ، [illegible] دانہ سب کو کوٹ

کر نہایت باریک سفوف بنائیں اور ایک ایک یا دو دو اونس کی شیشیاں لیکر ان میں روغن سرسوں ۲ تولہ یا ۵ تولہ ڈال کر یہ سفوف چھ ماشہ فی شیشی ملا کر رکھ دیں بوقت ضرورت خارش زدہ اعضاء پر مالش کریں اور کم از کم دو گھنٹے بعد نہائیں

## سفوف طباشیر

معدہ و جگر کے گرم امراض کے لئے معمول مطلب ہے۔ ابریشم، ورق طلاء، ورق نقرہ ہر ایک ۳ ماشہ طباشیر، صندل سفید، سماق ہر ایک ۶ ماشہ مروارید کشنیز خشک، آملہ مصفیٰ، ہر ایک ۱۴ ماشہ، غنچہ گل سرخ ۱۰ ماشہ نہایت باریک سفوف تیار کریں

خوراک ۳ ماشہ ہمراہ آب تازہ۔

## سفوف اکسیر

ہاضم طعام مقوی معدہ و ملین ہمارے مطلب میں دن رات استعمال ہوتا ہے۔ مرچ سیاہ، ۳ تولہ گلسرخ نوشادر، پودینہ، سونف، ریوند چینی۔ ترمذ، زرد شک، ہڑ سیاہ، آملہ، بہیڑہ ہر ایک ۲ تولہ، پوست ہلیلہ زرد، نمک خوردنی، نمک لاہوری، نمک سیاہ ہر ایک ۹ تولہ برگ سنا رکی ۱۴ تولہ کوٹ چھان کر سفوف بنائیں

خوراک۔ ۶ ماشہ سے ایک تولہ تک ہمراہ آب۔

## حب مصفی خون

یہ گولیاں بہترین مصفی خون ہیں خرابی خون سے پیدا ہونے والے تقریباً تمام امراض میں یہ نسخہ نہایت مفید ثابت ہوتا ہے۔

سنبہ ½ سیر، تنگی ½ سیر، شاہترہ ½ سیر، ½ سیر برگ مہندی ½ سیر، زعفران ترکیب ساخت پہلے چھ اجزاء کو جو کوب کر کے علیحدہ علیحدہ

پانی میں بھگو دیں۔ دو دن بھیگنے کے بعد سب کو خوب مل کر چھان لیں اور اس پانی کو کڑاہی میں ڈال کر آگ پر رکھیں۔ جب پانی کا قوام گولی باندھنے کے قابل ہو جائے تو چولہے سے اتار لیں اور زعفران کو عرق گلاب میں پیس کر ملائیں۔ سب کی چنے کے برابر گولیاں بنائیں۔

خوراک ۲ گولیاں صبح و شام ہمراہ شیر گاؤ جس کو شہد سے میٹھا کر لیا گیا ہو کھائیں۔

## حب سرفہ بلغمی

سرفہ بلغمی کے لئے یہ گولیاں نہایت مفید ہیں

جائفل، جاوتری، لونگ، مغز پستہ، مغز بادام، زعفران، کاکڑا سینگی، افیون ہر ایک ایک ماشہ سب کو باریک کر کے بقدر مناسب شہد ملا کر دانہ مٹر کے برابر گولیاں بنا لیں اور ایک ایک گولی صبح و شام منہ میں رکھ کر اس کا رس چوستے رہیں۔

ان گولیوں کے استعمال سے بلغمی کھانسی کے اکثر پرانے مریض بالکل تندرست ہو گئے۔

## حب چائے

نزلہ و زکام، ضیق النفس بعد از کو نافع ہے۔ باہ اور بھوک بڑھاتی ہیں۔ ہر قسم کی تھکاوٹ کو دور کرتی ہیں۔ عہد حاضر کے لوگ جو اکثر معمولی کام کے بعد تھکان محسوس کرتے ہیں اس نسخہ سے فائدہ اٹھائیں۔

چائے ۳ تولہ، بادیان خطائی ۳ تولہ، صعتر ۳ تولہ، پوست ترنج ۳ تولہ، دار چینی ایک تولہ، لونگ ایک تولہ، ایرسا ایک تولہ، مصطگی ۹ ماشہ، میوہ سانٹہ ۹ ماشہ

دانہ الائچی سفید ۱۳ ماشہ دانہ الائچی سرخ ۱۳ ماشہ، زعفران ۱۳ ماشہ، جند بید ستر ۳ ماشہ، مغز بادام شیریں ۴ تولہ شہد کے ساتھ نخودی گولیاں بنالیں
خوراک ۲ سے ۴ گولی تک حسب حالات استعمال کرائیں

## پودینہ کا چورن

از معمولات خاص حضرت جد امجد علیہ الرحمتہ،
نفخ شکم کو دور کرتا ہے، ریاح کی تولید کو روکتا ہے، قبض کو دفع کرتا ہے اور رکے ہوئے مواد کو خارج کر دیتا ہے۔
پودینہ ۱۸ ماشہ، انار دانہ ۱۸ ماشہ سنار کی ۲ تولہ، ہلیلہ زرد ۶ ماشہ، پوست ہلیلہ ۶ ماشہ آملہ ۶ ماشہ، زیرہ سفید ۹ ماشہ، نمک لاہوری ۹ ماشہ، نمک سیاہ ۹ ماشہ کوٹ کر چھان لیں اور محفوظ رکھیں۔
خوراک ۶ ماشہ سے ایک تولہ تک ہمراہ آب

## سفوف سنگرھنی

عطیہ جناب حکیم غنی میاں صاحب
مغز بیل گری خشک ۲ سیر، کھانڈ ۴ سیر، انار کا چھلکا ایک سیر، مغز تخم جامن ایک سیر، مغز جل خشک ایک سیر، سونف ایک سیر جائیفل ایک سیر، سونٹھ ایک سیر، لونگ ½ سیر باریک سفوف بنائیں پھر شکر پیس کر ملادیں اور محفوظ رکھیں۔
مریض کو دن میں ۲ وقت دہی کے ساتھ ۳ ماشہ سے ۶ ماشہ تک یہ سفوف کھلا کر اوپر سے چھاچھ پلائیں، چھاچھ تازہ دہی کی بنائیں، پیٹ بھر کر چھاچھ پلائیں۔ کھانا نہ کھلائیں تین دن تک صرف چھاچھ پلاتے رہیں بے خطر خوش مزہ اور سستا نسخہ ہے، بچہ بھی کھا سکتا ہے اسہال، پیچش و سنگرھنی کے لئے نہایت

مفید ہے جب کھانا ہضم نہ ہوتا ہو اور دست آتے ہوں تو یہ نسخہ نہایت مفید ہوگا

## دوا محافظ جنین

جب بچہ پیٹ میں سوکھ جائے اور بڑھتا نہ ہو تو یہ نسخہ استعمال کرائیے اور ۲ ہفتے میں بچہ کو بڑھتا ہوا دیکھ لیجیے۔

دودھ ناگوری ایک پاؤ، ثعلب مصری ایک تولہ، بدھارا ½ پاؤ، کمرکس ایک پاؤ، سفید موصلی ایک تولہ، موصلی سیاہ ایک تولہ، مویز منقیٰ ایک پاؤ، کیری کا گوند ۲ پاؤ، دھنیا ½ پاؤ، مرچ سرخ ایک تولہ، سوجی ۲ پاؤ، گھی ایک سیر شکر ایک سیر بدستور معروف حلوہ بنائیں اور ½ پاؤ روزانہ صبح کھائیں۔

مرچیں کم کھائیں، تیل کھٹائی اور گڑ استعمال نہ کریں گھی اور دودھ خوب کھائیں مباشرت سے پرہیز کریں۔

## عرق ہاضم

غذا کو ہضم کرتا، اور معدہ کو قوت دیتا ہے

عام سرکہ ایک بوتل لے کر اس میں رائی ایک تولہ پودینہ دو تولہ دونوں کو باریک پیس کر ملا دیں اور قریب دس روز بعد چھان کر محفوظ رکھیں بقدر ۳ ماشہ تھوڑے پانی میں ملا کر پلائیں۔

## آمیزہ طفلال

بچوں کے نفخ شکم اور بدہضمی کے لئے نہایت مفید ہے

عرق پودینہ ۳ تولہ، عرق الائچی ۳ تولہ، عرق بادیان ۳ تولہ، سکنجبین سادہ ۳ تولہ۔ سب کو باہم ملا دیں۔

مقدار خوراک۔ ۸ سال کی عمر کے بچہ کو ۱ تولہ یہ آمیزہ پلائیں دن بھر میں ایسی تین خوراک روزانہ استعمال کرائیں۔ چھوٹے بچوں کو اسی تناسب سے

مقدار خوراک کم کر دیں

## سفوف ملیریا

عطیہ برادر عزیز حکیم سید تجمل حسین رضوی خلف الرشید افتخار الاطباء جناب حکیم سید ارشاد حسین صاحب مرحوم

طبیب خاص راؤ راجہ صاحب بہادر سیکر راجپوتانہ حمیٰ اجامیہ (ملیریا) کے لئے یہ سفوف عجیب دلعزیب نسخہ ہے۔

گلگی ایک تولہ، گلوئے نیم ایک تولہ، پھٹکڑی سفید بریاں ایک تولہ، چرائتہ تلخ ایک تولہ، برگ نیم ایک تولہ باریک سفوف بنالیں خوراک ایک سے ۴ رتی تک پانی یا کسی مناسب بدرقہ سے استعمال کرائیں۔ ہمارے مطب میں سیروں کی مقدار میں تیار ہوتا ہے۔

## حب ملار لیموتی

از معمولات خاص حضرت والد محترم جناب حکیم سید سجاد حسین صاحب رحمۃ اللہ علیہ،

دافع درد شکم و ہاضم طعام دکاسر ریاح، لذیذ اور خوش ذائقہ، نمک لاہوری ۴ تولہ نمک سیاہ ۴ تولہ، نمک سانبھر ۴ تولہ، نوشادر ۲ تولہ، مرچ سیاہ ۴ تولہ، اکل اک ۹ تولہ اکل اک سے مراد اک کے پھول کا زیرہ ہے، سب کو باریک پیس لیں پھر لیموں کے رس میں تین دن تک برابر کھرل کر کے نخودی گولیاں بنالیں اور کام میں لائیں

## اکسیری جوہر نقرہ

رس کپور۔ اتولہ۔ برادہ چاندی۔ اتولہ۔ دونوں کو تین دن کھرل کر کے جوہر اڑالیں۔ یہ عمل تین بار کریں۔ ۱/۲ رتی ہمراہ مکھن یا ملائی کے دیں۔ جس قدر غذا کھائیں گے۔ ہضم ہو گی۔ خون صالح پیدا ہو گا۔ دق میں اس کی ضرورت ہوتی ہے۔ آتشک دق۔ ضعف باہ۔ اور لاغری کے لئے مفید ہے۔

## کشتہ پارہ

پارہ۔ ۲ ماشہ۔ شیر انجیر جنگلی۔ ایک مرغ کا انڈا لے کر اسکی سفیدی نکال دیں۔ اور زردی نکالنے میں اوّل شیر انجیر ڈالیں۔ پھر سیماب ڈال کر دوسرے انڈے کے خول سے منہ بند کر کے گل حکمت کریں۔ بعد ایک سیر اپلوں کی آگ بند ہوا میں دیں کشتہ ہو گا۔ امراض مناسبہ میں استعمال کریں۔

## کشتہ نقرہ

سونا مکھی۔ منسل۔ پارہ۔ آنولہ سار۔ چاروں کو کھرل کر کے گولیاں بنالیں۔ بوقتِ ضرورت گھول کر ورقیہ پر گاڑھا لیپ کر کے۔ کٹھالی میں رکھ کر تیز کوئلوں پہ محفوظ الہوا آگ دیں۔ آدھ گھنٹہ میں کشتہ ہو جاتا ہے۔

خوراک۔ ۱/۲ رتی مکھن یا بالائی کے ہمراہ۔

فائدہ:۔ مقوی دل۔ دماغ۔ جلالۃ الدنیا مدقوق کو نافع ہے۔

## کشتہ طوطیا سفید رنگ

گیرو۔ ۲ تولہ۔ طوطیا اتولہ کی ڈلی اس کے درمیان رکھ کر اتنا تولے

ئے نیچے بیری کی لکڑی کی آنچ دیں۔ ۶ گھنٹہ کے بعد کشتہ برنگ سفید ملے گا۔ امراضِ خونی پر استعمال کریں:۔

## لال شربت

ریشم ماہی - ۲ تولہ - کوکنار - ۱۲ عدد - اسی خام ۲ تولہ تخم پالک - ۲ تولہ - گل زوفہ خشک ۲ تولہ - بیخ الجبار ۲ تولہ - نبات سفید ۱ سیر حسبِ دستور شربت بنائیں۔ امراض سینہ اور کھانسی کو مفید ہے۔

## اکسیر مصفی خون

شورہ قلمی ۸ تولہ - گندھک موصلی ۸ تولہ گیرو ۸ تولہ - پارہ ۶ پہلے پہلی تین چیزوں کو الگ الگ پیس کر جدا رکھیں۔ پھر گندھک باریک شدہ کسی بڑے لوہے کی کڑچھی میں ڈال کر کوئلوں کی آگ پر رکھیں۔ جب پگھل کر تیل ہو جائے۔ تو اس کے اندر پارہ چھوڑ کر چمچہ سے ملائیں۔ فوراً سیاہ رنگ کا ہو کر گندھک میں رل جائے گا۔ پھر شورہ ڈال لیں۔ جب وہ نرم ہو کر رل جائے گا۔ تو گیرو ملا کر کسی چمچہ سے خوب ہلائیں۔ سرد ہونے پر پیس کر رکھ لیں۔

فائدہ:۔ بدن پر آبلے نہی آبلے ہوں - خارش سے لہو لہان ہو خدا کا نام لے کر بندہ خوراک دیں۔ یقیناً فائدہ ہوگا۔

## اکسیر خارش

پارہ ۶ ماشہ - گندھک آملہ سار - ۶ ماشہ - نوشادر ۲ تولہ اوّل پارہ اور گندھک کی کجلی کریں - پھر باقی ادویہ علیحدہ علیحدہ باریک پیس کر کجلی میں ملا لیں۔ بس تیار ہے - ۱۰ تولہ مسکہ گاؤ

یک صد بار دھلا ہوا لے کر اس میں ملا دیں۔ اور کھرل میں اچھی طرح سے آمیز کر لیں۔ بس تیار ہے۔ عضو ماؤف پر دوائی لگایا کریں۔ مریض دوائی لگا لے کے دو تین گھنٹہ بعد آبِ سرد سے دھو ڈالے۔

فائدہ :- خارش غعتین۔ بواسیری خارش۔ درد۔ چنبل۔ زخم ہائے باد فرنگ کو مفید بندۂ مطب میں بناکر رکھتا ہے۔ اور ملک کے دو تین طبیبوں کا مجربہ ہے۔ یہ نسخہ رسالہ لقمان، نظام آباد سے ۱۹۵۹ء میں لیا تھا۔

## حبِّ ممسک

ست لبان ۲ ماشہ۔ سلاجیت ۲ ماشہ۔ تخم بھنگ ۲ ماشہ شنگرف ۲ ماشہ۔ تخم شورہ ۲ ماشہ۔ افیون ۲ ماشہ۔ جاوتری۔ ۲ ماشہ۔ جائفل ۲ ماشہ۔ دار چینی ۲ ماشہ الائچی خورد ۲ ماشہ۔ زعفران۔ ۲ ماشہ، جوائین خراسانی ۲ ماشہ باریک کر کے ہمراہ شہد حب بقدر دانہ نخود تیار کریں۔

فائدہ :- نہایت غضب کی ممسک ہیں۔ اور مقوی بھی ہیں۔ زیادہ تعریف اچھی نہیں۔

ترکیب :- ایک گولی دو گھنٹہ پیشتر ہمراہ دودھ استعمال کریں :-

## جلاب سنیاسی

گوڑ۔ ۱ تولہ۔ جمالگوٹہ۔ پتہ دُور کردہ ۲ ماشہ سہاگہ بریاں ۳ ماشہ۔ سب کو خوب باریک کر لیں۔ پھر منقیٰ ۱ چھٹانک میں کھرل کریں۔ اور دانہ نخود بنا دیں۔ بلا کے ملین اگولی برائے جلاب ہوگی۔ جلاب بند کرنا ہو تو چوسی یا گرم دودھ پئیں۔

## حبِّ ادھرنگ (آزمودہ)

ہڑتال ورقیہ - ۳ ماشہ - سم الفار ۲ ماشہ گنہیک آملہ سار ۳ ماشہ - زعفران ۳ ماشہ ہمراہ زردی انڈا سفوف بنائیں - خوراک - ۱ چاولی ہمراہ چلے سہلت بولن ہے۔

فوائد:- نمونیا - ادھرنگ - فالج - امراضِ بارد کو نہایت مفید ہے

## برائے تقویت چشم

### سفوف منڈی

مغز بادام شیریں - مغز سونف - مغز دھنیا - گل منڈی - پوست ہلیلہ زرد ہر ایک پانچ پانچ تولہ - چھوٹی الائچی ۱ تولہ کشتہ مرجان ۲ تولہ باریک کر کے سفوف بنا لیں - خوراک ۶ ماشہ ہمراہ دودھ گائے۔

پرانا دردِ سر اور پرانی آنکھ درد کے لئے مفید دوا سنبل الطیب ۲ ماشہ - دارچینی ۳ ماشہ - حب بلسان ۲ ماشہ - عود بلسان ۲ ماشہ سلیخہ ۳ ماشہ - مصطگی رومی ۳ ماشہ - اسارون ۲ ماشہ - زعفران تین ماشہ - ایلوا - ۱ تولہ - تربد ۳ تولہ - کالا دانہ ۳ تولہ - غاریقون ۳ تولہ - افیون ۴ تولہ - نمک سانبھر ۱½ تولہ - شحم حنظل ۱½ تولہ

سب ادویہ کو کوٹ چھان کر سفوف بنائیں۔

خوراک:- ۱ ماشہ صبح، ۱ ماشہ شام ہمراہ عرق سونف کھائیں

استعمال سے پہلے جلاب لینا لازمی ہے۔

## مقوی مجلی چشم

طوطیا ۱ ماشہ ۔ افیون ۔ ۱ ماشہ ۔ عطر گلاب ۱۱ رتی ۔ گلیسرین ۵ تولہ ۔ سب کو یک جان کر کے شیشی بحفاظت رکھیں ۔ ایک ایک سلائی آنکھوں میں رات کے وقت لگائیں ۔ ککرے ۔ دھند ۔ جالا ۔ آنکھوں سے پانی بہنا ۔ اس سے دُور ہو جاتے ہیں ۔

## اکسیر موتیا بند

سرکہ ۲ تولہ ۔ نیلا تھوتھا ۱ تولہ ۔ نوشادر ۶ ماشہ پارہ ۱ تولہ ۔ قلمی شورہ ۳ ماشہ ۔ سیاہ سانپ کا سر گویا دوسرے کا ۔ سر سے ایک بالشت تک کاٹ کر تمام ادویہ اس کے منہ میں بھر کر گل حکمت میں رکھ کر ۱۰ سیر اوپلوں کی آگ دیں ۔ سرد ہونے پر بعد رکھ نکال کر کھرل کریں ۔ موتیا بند کو میں مفید ہے ۔

## امرت سُرمہ

جو کہ امرت فارمیسی بریپورہ کا آزمودہ اور ہر وقت تیار رہتا ہے ۔ خارش ۔ دھند ۔ جالا ۔ غبار کو مفید ہے ۔ آنکھوں کو ٹھنڈک پہنچاتا ہے ۔ نظر کو تیز کرتا ہے ۔

سُرمہ سیاہ ۱۰ تولہ لے کر کھل کر آب ترپھلہ میں تین دن بھگو رکھیں تین دن کے بعد سُرمہ نکلوا کر آب سرس دس تولہ کے پانی میں کھرل کریں ۔ جب خشک ہو جائے ۔ کشتہ نیلا تھوتھا دو کنول ڈوڈھ ۔ ریٹھہ ۶ ماشہ ۔ دانہ الائچی خورد ۔ خشک کافور ۱ تولہ ۔ ست بلدینہ ۳ ماشہ ڈال کر کھرل کر کے بحفاظت رکھیں ۔ نہایت مفید دوا ہے ۔

# برائے امراض چشم

## اکسیر گولی ۱

پھولا۔ جالا۔ پڑوال۔ خارش۔ جالا۔ نزلہ۔ درد آنکھ وغیرہ کے لئے نہایت مفید ہے۔

سُرمہ ۲ تولہ۔ پھٹکڑی ۶ ماشہ۔ شورہ قلمی ۳ ماشہ۔ نوشادر ۱ ماشہ کُشتہ جست ۳ ماشہ۔ نیلا تھوتھا بریاں ۴ رتی۔ سب کو پانی سے کھرل کرکے گولی بقدر دانہ نخود بنا دیں۔ پانی کی بجائے عرق گلاب زیادہ مفید ہے۔ بوقت ضرورت پانی میں گھس کر آنکھ میں لگا دیں:۔

## اکسیر پھولا چشم ۲

برادہ جست۔ برادہ تانبہ ہر ایک چھ چھ ماشہ عرق لیموں ۵۰ تولہ۔ برادہ جست و برادہ تانبہ کو کانسی کے کٹورہ میں ڈال کر رس لیموں برادہ مذکورہ پر ڈال کر حفاظت سے ڈھانپ کر رکھیں۔ جب رس مذکورہ کا نصف حصہ سوکھ جائے۔ تو اسی کٹورہ میں کانسی کے دستہ سے دو تین روز تک کھرل کریں۔ تاکہ باریک سرمہ سا ہو کر سوکھ جائے۔ پھر شیشی میں بند کر کے رکھیں:۔

پھولا۔ جالا۔ پڑوال وغیرہ امراض کو چار چھ روز میں شفا بخشتا ہے۔ لیکن بوجہ چیچک کے پھولا۔ سبب لاحق ہونے والے کو مفید ہیں:۔

## اکسیر چشم ۳

جو بہت سے قابل و مستند حکماء کا آزمودہ ہے

زنک سلفاس ۳ ماشہ۔ کیلومل ۳ ماشہ۔ بورک ایسڈ ۶ ماشہ
پوٹاشیم برومائیڈ ۶ ماشہ۔ سب باریک یکجان کر لیں۔ رات کو دو
دو سلائی آنکھوں میں لگائیں۔ صبح سرد پانی سے آنکھیں دھو ڈالیں۔
نظر کو تیز کرتا ہے۔ متواتر استعمال عینک کی عادت چھڑا دیتا ہے۔
سرخی۔ پڑوال۔ دھند اور ڈھلکہ امراضِ چشم کو مفید ہے۔

## زعفرانی سُرمہ

زعفران ۶ رتی۔ افیون ۴ رتی۔ پھٹکڑی ۶ رتی
زنک سلفاس ۶ رتی۔ کاپر سلفاس ۱۲ رتی۔
بورک ایسڈ ۱۲ ماشہ۔ سُرمہ سیاہ ۴ تولہ پہلے سُرمہ کو جوکوب کر
کے لوہے کی کڑچھی میں ڈال کر بھون لیں پھر تمام ادویہ کو عرق گلاب
کے ہمراہ کھرل کریں۔ جب تمام عرق جذب ہو کر سُرمہ خشک ہو جائے۔
سنبھال کر رکھیں :۔
دو دو سلائی رات کو سوتے وقت آنکھوں کی تمام امراض کو سریع الاثر
ہے :۔

## سُنیاسی سُرمہ

جست ۱ تولہ۔ پارہ ۱ تولہ۔ سرمہ چینی ۶ ماشہ
سرمہ سفید ۱ تولہ۔ سمندر جھگ ۲ تولہ۔
بورک ایسڈ ۱ تولہ۔ ست لیموں ۶ ماشہ۔ مصری کالپی۔ ۶ ماشہ
ست پودینہ ۶ ماشہ۔ مشک کافور ۱ ماشہ۔ پہلے جست کو کٹھالی میں
پگھلائیں۔ پھر اُتار کر پارہ اس میں ڈال دیں۔ اور ٹھنڈا ہونے پر خوب
کھرل کریں۔ بعدہٗ تمام ادویہ کو باریک کر کے سب کو ملا کر خوب زور دار

ہاتھوں سے رگڑیں۔ اور باریک ہونے پر سنبھال رکھیں۔

فوائد :۔ دھند۔ جالا۔ ککرے۔ سرخی۔ ڈھلکہ۔ ناخونہ۔ پھولا اور موتیا سفید اور سفیدی آنکھ والے کو اکسیر سے کم نہیں۔ پانی بہنا۔ کمزوری نظر کو دو ہفتہ کے استعمال سے اور اکثر امراضِ چشم کو فائدہ دیتا ہے۔

**عینک توڑ** بورک ایسڈ ۴ ماشہ۔ زنک سلفاس ۸ ماشہ۔ پوٹاشیم آیوڈائیڈ ۸ رتی۔ نوشادر ۴ ماشہ سرمہ سیاہ ۱/۲ ۶ تولہ۔ تمام ادویہ باریک کر کے بلا مبالغہ کھرل کریں کہ مثل ریشم نرم ہو جائے۔ تمام امراض چشم کو مفید ہے۔ کمزوری نظر کو جادو اثر ہے۔

**سرمہ نور چشم** کشتہ جست۔ نوشادر۔ قلمی شورہ۔ سمندر جھگ۔ دانہ الائچی خورد۔ مغز چاکسو۔ سہاگہ شیشہ نمک۔ رسوت۔ سرمہ چینی۔ سورنجاں۔ ہر ایک دوا ۱۷ ماشہ :۔

زعفران تین ماشہ۔ افیون ۲ ماشہ۔ زنگار ۶ ماشہ۔ مرچ سفید ۲ ماشہ۔ کشتہ خرمہرہ ۲ ماشہ۔ ہر ایک دوا کو علیحدہ علیحدہ کھرل کر کے ۱۰ تولہ رس برگ نیم میں کھرل کریں۔ اور محفوظ رکھیں۔ بعدہٗ عرق گلاب عمدہ ایک بوتل میں کھرل کریں اور محفوظ رکھیں بوقت ضرورت اللہ کا نام لے کر آنکھ میں ایک ایک سلائی لگا دیں سرمہ

## اکسیر الامراض

سیماب اور سم الفار ہر ایک ساڑھے تین ماشہ۔ شنگرف رومی مصفّٰی ۱، سہاگہ بریان۔ جاوتری۔ ہر ایک ساڑھے سات ماشہ۔ پیپل دراز ۱ ماشہ۔ قرنفل ۷ ماشہ۔ سونٹھ۔ زیرہ سیاہ و سفید ہر ایک اکیس ماشہ۔

سہاگہ اور سیماب کو تھوڑی سی گندھک سے ملا کر خوب کجلی کریں۔ پھر تمام ادویات کو ملا کر خوب باریک پیسیں۔ اور نہایت احتیاط سے کسی طلائی یا شیشے کے برتن میں محفوظ رکھیں۔ اگر اس دوا کی ایک رتی شیرہ لیموں جنبیری یا املی کی ترشی کے ساتھ بیمار کو کھلائیں۔ تو تپ فوراً رفع ہو جاتا ہے۔

غذا۔ دہی اور چاول۔ گرم بخار کے لئے مصری کے ساتھ دینا چاہئے۔ غلط رودہ کے لئے شیر بادہ گاؤ سے۔ درد شکم میں پیپل دراز کے ساتھ۔ بلغم، سرفہ، زکام کی حالت میں شیرہ ادرک سے۔ جذام اور فساد خون میں شہد کے ساتھ۔ اسہال میں لسی (دوغ) کے ساتھ۔ پرانا بخمی، دمہ میں پان میں رکھ کر کھلائیے۔ یہ ایک بڑے تجربہ کی دوا ہے۔ جس کا نام رنگ لاتا ہے اسے مناسب بدرقہ سے استعمال کرنا اکثر امراض کے لئے تیر بہدف ہے۔

دیگر :-

سرد بخاروں کے لئے مجرب ہے ۔ گرم بخاروں میں ہرگز استعمال نہ کریا۔

پھٹکڑی بریاں، فلفل گرد، سہاگہ، شنگرف سب کو کوٹ چھان کر ایک پہر آب لیموں سے بہت باریک کھرل کریں اور جوار کے دانے کے برابر گولیاں بنائیں۔ ایک گولی صبح اور ایک گولی شام بیمار کو کھلائیں ۔ اگر بیمار کو گرم اشیاء کے استعمال کی عادت ہو تو اسے زیادہ گولیاں بھی کھلا سکتے ہیں ۔ اگر قبض ہو تو پہلے مسہل دیں مگر احتیاط مزاج وغیرہ کی ہر جگہ شرط ہے ۔

دیگر :-

برائے تپ لرزہ (موسمی بخار۔ ملیریل فیور) جو کسی دوا سے درست نہ ہو۔ شنگرف رومی ۔ ہڑتال سفید مصفیٰ ہر دو کو باریک پیس کر محفوظ رکھئے بوقت ضرورت بیمار کو دو چاول بتاشہ میں رکھ کر کھلا دیجئے اوپر سے قند کا شربت یا لیموں کی سکنجبین پلا دیں ۔ غذا دال چاول، کھچڑی اچھی طرح روغن ڈال کر کھلائیں ۔ اس سے دو تین قے ہو کر تمام مادہ صاف ہو جاتا ہے اکثر ایک ہی دفعہ کافی ہے ورنہ تین روز کھانا چاہئے ۔

دیگر:- تیرہ اقسام کے سنپات کے لئے سکہ بندوق ۱۲ درم، پارہ آٹھ درم، گندھک آٹھ درم، خاکستر پاچک وشتی ۳۲ درم، بچھناگ ۸ درم، ترکٹہ آٹھ درم، مرچ سیاہ ۱۶ درم۔

سکہ بندوق کو کڑاہی میں ڈال کر پگھلائیں۔ جب پگھل جائے تو پارہ اس میں ڈال کر نیم کی لکڑی سے خوب ہلائیں۔ پیچھے اتار کر گندھک کا سفوف آہستہ آہستہ ڈال کر نیم کی لکڑی سے ہلاتے رہیں۔ بعد ازاں سب پسی ہوئی ادویہ ڈال کر دوپہر تک اسی کڑاہی میں رگڑیں۔ خوراک دو رتی پان میں رکھکر حسب قوت مریض۔ اس سے تیرہ اقسام کے سنپات دور ہو جاتے ہیں۔ ابنسار بادی یعنی اسہال سوداوی و بلغمی کے لئے دو رتی شہد میں ملا کر چٹائے۔ اگر گرمی کرے تو تبرید دینی چاہیئے۔ اس کا نام **بسھم سوف** ہے۔

معالجین کو یہ بات یاد رکھنی چاہیئے کہ جس جگہ رس وغیرہ کو پان میں رکھکر کھانے کی ہدایت ہوئی ہے۔ وہاں بیماری کی حالت کو دیکھ لے کیونکہ بے ہوش بیمار پان چباکر اس کا رس چوس نہیں سکتا۔ ایسی حالت میں پان کے دو چار پتوں کا پانی چمچہ میں نکال کر دوا ملا کر بیمار کو نگلوا دینی چاہیئے۔ اگر پتوں کا پانی نہ نکلے تو پانی سادہ ملا کر پتوں کو کوٹ کر پانی نچوڑ لیں۔ یہ اس لئے بتایا گیا ہے کہ اس جگہ ایک غیر خاندانی وید صاحب نے چار برس کا ایک بے ہوش اور قریب المرگ بچہ کو دوا پانی میں رکھکر کھلانے کی تجویز کی تھی۔ اور بیمار سے وید صاحب کی ناواقفی کی وجہ سے اصول حکمت کا مضحکہ اڑا تھا۔ (مترجم)

دیگر:۔

سنکھ سوختہ اور مرچ سیاہ ہر ایک دو درم۔ عقر قرحا۔ سم۔ بچھناگ گھ
پیپلی ہر ایک ایک درم سب کو سرمہ سا بنا کر محفوظ رکھیں اس سے ایک رتی
پان کے ساتھ کھلانے سے ہر قسم کے سنپات اور پرسوت باد۔ خصوصاً
باد ہائے مخالف دور ہو جاتے ہیں۔ اگر کوئی شخص سنپات یا سانپ کے
کاٹنے سے مردہ کی طرح بے جان پڑا ہو۔ تو چاہئے کہ اس کی پیشانی پر استرے
وغیرہ سے نشان لگا کر بہ مقدار ایک رتی مل دیں جب رس خون سے
مل کر دورہ کرے گا۔ بیمار فوراً زندہ ہو جائے گا۔ (انجکشن اسی طریق
پر مبنی ہے) اسی واسطے اس رس کا نام مرت سنجیونی ہے۔ اگر گرمی
محسوس ہو تو اشیاء سرد مثل تر ہندی اور لسّی (چھاچھ) کا استعمال کرائیں
خاللہ۔ سوداوی بخار کا مادہ سات روز میں۔ صفراوی کا دس
روز میں اور بلغمی کا بارہ روز میں پختہ ہوتا ہے۔ سنپات کا مادہ دو
چند عرصہ میں پختہ ہوتا ہے۔ یعنی چودہ بیس چوبیس روز میں۔ اگر
سنپات میں پیاس اور شورہ کے پانی کا مزا ہو تو اسبغول کی کپڑے
میں پوٹلی باندھ کر پانی سے تر کر کے چوسائیں۔ نہایت مفید ہے۔

## دوائے اسہال

کٹ بینز۔ سونٹھ۔ مغز بیل۔ موتھ۔ بینز بالا ہر ایک دس درم سب
کو نیم کوفتہ کر کے دس ٹکورہ پانی میں جوش دیں جب ایک ٹکورہ رہ جائے

قدرے مغز بیل اور مصری کا سفوف ڈال کر مریض کو پلائیں اس سے ہر قسم کی پیچش۔ اسہال مزمن اور نئی، پختہ اور غیر پختہ دور ہو جاتے ہیں۔ یہ نسخہ قدیم سے ہمارے خاندان میں مروج ہے اور نہایت عمدہ ہے

دیگر:۔

رال۔ رائی۔ مائیں۔ کوکنار ہم وزن۔ سوائے رال کے سب کو بریاں کریں اور رال ملا کر سفوف بنالیں۔ خوراک ایک درم۔ چھاچھ کے ساتھ پھانکنے سے ہر قسم کے اسہال اور پیچش کو آرام ہو جاتا ہے۔

دیگر:۔

افیون خالص۔ سنگرف۔ زعفران۔ جائپھل۔ مغز خستہ آم پانی میں حل کر کے بقدر ایک رتی گولیاں بنائیں۔ ہر قسم کے اسہال اور پیچش کو دور کرتا ہے۔ اگر ایک گولی دودھ کے ساتھ حسب ترکیب کھائے تو امساک اعلیٰ درجہ کا ہو جاتا ہے۔

دیگر:۔

مغز بیل کا سفوف دو درم ہموزن مصری میں ملا کر چھاچھ کے ساتھ مدت مداد کرنا نہایت مفید ہے۔

دیگر:۔

اجوائن۔ کوکنار۔ گل دھاوا ہموزن سفوف بنا کر ایک درم چھاچھ سے پھانکنا۔ ہر قسم کو سودمند ہے

## دوائے بواسیر

ریوند چینی۔ ہرڑ۔ رسوت اور سونف کا سفوف بنا کر ہوریز منقے کے ساتھ پانچ درم کی گولیاں بنا کر بیمار کو کھلائیں ہر قسم کی بواسیر کو دور کرتا ہے

دیگر:۔

کالی زیری نیم بریاں کا سفوف بنا کر ہر روز پانچ ماشہ قدرے کشتہ نقرہ ملا کر گائے کے دہی سے کھلائیں۔ غذا چاول اور دہی۔ تین روز میں بواسیر حکماً برطرف ہو جاتی ہے۔

دیگر:۔

پیاز سرخ پوست دور کیا ہوا آگ میں رکھیں۔ جب پختہ ہو جائے گائے کے گھی میں ملا کر ٹین اور انڈے کی زردی پکائی ہوئی اس میں شامل کر کے خوب حل کریں بوقت ضرورت نرم کر کے مقعد میں ملیں۔ چالیس سالہ سے بھی اس سے دور ہو جاتے ہیں۔

دیگر:۔

مغز خستہ سنبھالو اور ہلدی کڑوے تیل میں بریاں کریں اور یک ذات گر کے مسوں پر طلا کریں۔ مسے خشک ہو کر گر جاتے ہیں

دیگر:۔

توتیا سبز۔ ہیرا کسیس۔ مبدہ برگ آک۔ سم الفار ہر ایک ڈیڑھ تولہ کافور نیم ماشہ باریک پیس کر چھ حصہ کریں ایک حصہ کپڑے کی گدی پر

رکھ کر پٹی مقعد پر باندھیں۔ اور ایک پہر کے بعد اتار دیں اسی طرح ہر روز ایک ایک پہر باندھ کر چھ روز کے بعد اس دوا کو محفوظ رکھیں پھر وہی استعمال شدہ حصہ اول جنرات گاڑے سے ملا کر مقعد پر باندھیں اور حسب قاعدہ سابق چھ روز میں یہ عمل پورا کریں بعد ازاں برگ جیت خشک تر کئے ہوئے باندھیں، اس کے بعد برگ خشک پٹی سے باندھیں۔ بعد ازاں دو مرتبہ ساٹھی کے چاول جنرات میں پکا کر باندھیں اس طریق سے بواسیر کے مسے عموماً پٹی کے ساتھ نکل آتے ہیں۔ مجرب ہے۔

ضرور بنانی ہے

## سفوف کبریت

گندھک۔ زیرہ سیاہ و سفید ہر ایک ایک تولہ۔ ترکٹہ تین تولہ۔ پانچوں نمک پانچوں نصف تولہ۔ بھنگ سب کے برابر۔ سیماب اور گندھک کی کجلی کر کے سب ادویات ملا کر باریک پیس لیں خوراک دو ماشہ سے چار ماشہ چھاچھ یا کانجی کے ساتھ استعمال کریں۔ اور ہر چیز کے ساتھ جسے بیمار کا دل خواہش کرے کھلائیں۔ اکسیر ہے۔ کل امراض جو باد۔ صفرا۔ بلغم۔ کرم عوارضات کرم۔ کھنی۔ تپ۔ طحال اور ام باد بواسیر۔ امراض گلو کو دور کرتا ہے۔ بال سفید نہیں نکلتے۔ دل کو آرام و تسکین پہنچتی ہے اس کا کھانے والا عمدہ واعظ اور عقل مند بن جاتا ہے۔ منی بکثرت پیدا ہوتی ہے حافظہ تیز ہو جاتا ہے۔

## دوائے کرم

سیماب مصفّٰے ایک درم - گندھک دو درم - اجمود تین درم - برنگ چار درم - تخم بکائن پنج درم - تخم پلاہ شش درم سب کو باریک کر کے بحفاظت رکھیں ہر روز شہد سے کھلائیں - اوپر سے جوشاندہ مونڈ پلائیں اس سے سب طرح کے کرم ذبح ہو جاتے ہیں - اس کا نام کیٹ مرد ہے -

## دوائے یرقان

دوہا پرانا ۳ سیر - پوست ہلیلہ زرد - اجوائن ہر ایک ایک سیر - قند سیاہ ڈیڑھ سیر - آب چاہ سات سیر روغنی برتن میں ڈال کر اور برتن کا منہ گل حکمت کر کے چودہ روز تک جو کے دانوں میں یا گھوڑے کی لید میں دفن کریں بعد ازاں عرق صاف کر کے ۸ تولہ ہر صبح استعمال کرائیں - غذا نان گندم اور روغن گاؤ بے نمک استعمال کرائیں ایک ہفتہ میں یرقان - دمہ اور کھانسی دور ہو جائے گی -

دیگر :-

قند سیاہ ۲ سیر غلہ جو ۱ سیر - طبق آہنی ۱ سیر - قند سیاہ کا دس سیر پانی میں شربت بنائیں اور برتن میں ڈال کر طبق آہنی اس میں شامل کر دیں اور جو کی روٹی توے پر ڈال دیں جب ایک طرف سے پختہ ہو جائے مل کر شربت میں ملا دیں برتن کا منہ بند کر کے زمین میں دفن کر دیں اور اس کے اوپر گھوڑے کی لید ڈال دیں دو ہفتہ کے بعد نکال کر شربت کو کپڑے سے چھان لیں ہر روز صبح چار تولہ پلائیں بعد ازاں طعام مرغن

کھلائیں۔ یرقان دور ہو جائے گا۔

دیگر:۔

اگر کشتہ آہن یا کشتہ منور شہد سے ملا کر کھلائیں اور اوپر سے لسی دہی گائے پلا دیں تو بیس روز میں ہر قسم کا یرقان دور ہو جاتا ہے۔

دیگر:۔

سوہن مکھی اور سلاجیت۔ کشتہ نقرہ۔ کشتہ منڈور ہر ایک چھ درم ترپھلہ سونٹھ۔ کالی مرچ۔ فلفل دراز۔ بابڑنگ ہر ایک بارہ درم۔ سب کو کوٹ کر شکر اور شہد بارہ بارہ درم ملا کر ایک ایک درم کی گولی بنائیں اور حسب قوت مریض کو ایک گولی ہر روز کھلائیں۔ جب دوا ہضم ہو جائے۔ بیمار کے حسب پسند غذا کھانے کو دیں۔ مگر کھٹی سے پرہیز ضروری ہے اس کو جو گراج کہتے ہیں یہ دوا آب حیات ہے۔ بڑھاپا اور کمزوری ہر قسم دور ہو جاتی ہے۔ ہر قسم کے بخاروں۔ پانڈو روگ۔ سرفہ۔ زہیر۔ تپ دق۔ راج روگ۔ بد ہضمی سیلان منی۔ دمہ۔ ہچکی۔ کمی اشتہار کو دور کرتی ہے۔ علی الخصوص صرع سوداوی اور یرقان کو بے حد فائدہ ہوتا ہے۔

## دوائے شری

اجوائن کا بھپارہ آگ پر ڈال کر جسم کو چادر سے پوشیدہ کر کے دینا۔ پتی خارش کو بالکل ہٹا دیتا ہے۔

## سفوف مصفی

آنولہ اور مرچ سیاہ ہر ایک ۲ء تولہ - ہرڑ - بہیڑہ - صندل سرخ و سفید - کشنیز - مجیٹھ - گل معصفر اور ہر دو ہلد - اجوائن - سونٹھ - زیرہ فلفل دراز - نمک سنگ - سنگھاڑلی - چھوم آنولہ - گل و پوست نیم اور پوست بکائن - سرس - پھلاہی - گندھک مصفیٰ - خس - دوب - پت پاپڑہ - نگار رتن مالا - ہر ایک ایک درم سب کا سفوف بنا کر ۹ ماشہ صبح و شام پانی کے ساتھ کھلانا ہر قسم کی پتی پھوڑے پھنسیوں - خارش جلن اور بجار رانت بدنی جذام و برص کو دور کرتا ہے - غذا بے نمک کھانی چاہئے - اس کا نام کرم داد چورن ہے -

## دوائے مسیحی

ایک کپڑا جس کے اندر لاکھ لگائی گئی ہو ایک پانی ڈالے ہوئے برتن کے منہ پر باندھ دیں - اور آدھ سیر بالسہ کے نرم پتوں کا نغدہ بنا کر کپڑے کے اوپر رکھ دیں - ہانڈی کے نیچے آنچ کریں - جب پتوں کا نغدہ سیاہ ہو جائے کپڑے سمیت اتار کر اچھی طرح سے نچوڑ لیں - تقریباً ڈیڑھ تولہ سرخ رنگت کا عرق نکلے گا - اس میں شہد خالص ڈیڑھ تولہ اور قدرے مرگانگ ملا کر بیمار کو تا صحت پلاتے رہیں - اس سے ہر قسم کے خون کی روانگی خواہ راج روگ سے ہو یا رکت پت یا بواسیر سے سب دور ہو جاتی ہے - تپ کھانسی رسل - دمہ - درد سینہ - اور پہلو دفع ہو جاتے ہیں اگر ڈیڑھ تولہ سفوف لاکھ اس میں ملا دیں تو زیادہ فائدہ مند ہو جاتا ہے -

**جاورت** :- سیماب مصفیٰ - گندھک - سوہن مکھی - برادہ آہن ہموزن - شیرہ کچنار میں کھرل کریں اچھی طرح کھرل کرنے کے بعد خشک کر لیں - اس طرح تین بار کھرل کریں - بعد ازاں ایک سکورہ میں گل حکمت کر کے اوپلوں میں گجپٹ کی آنچ دے دیں - سرد ہونے پر نکال کر ہموزن سنڈھ اور فلفین پسی ہوئی ملا کر شہد کے ساتھ چٹائیں اس سے راج روگ دفع ہو جاتا ہے -

**مرگانگ رس** :- کشتہ طلاء ایک حصہ - سیماب ایک حصہ مروارید صاف دو حصہ سب کے برابر گندھک - سیماب کے چہارم حصہ سہاگہ سب کو کھرل میں ڈال کر سرکہ منڈی کے ساتھ خوب رگڑیں اور غلولہ باندھ کر ایک من سرکہ منڈی میں لٹکا کر پکائیں جب سرکہ تقریباً جل جائے تو غلولہ نکال کر باریک پیس لیں - اور سکورہ میں ڈال کر اچھی طرح گل حکمت کر دیں بعد ازاں نمک سنگ پیس کر ایک دیگ میں جس کو گل حکمت کیا گیا ہو بچھا دیں اور اوپر سکورہ مذکورہ رکھ کر اسی قدر نمک سنگ اور ڈال دیں - چار پہر تک بتدریج آگ دیتے رہیں - جب مرتب ہو جائے - نیچے اتار کر سکورہ سے نکال کر کسی چاندی یا دندان فیل کے برتن میں محفوظ رکھیں - مقدار خوراک ۴ رتی ہر روز اوپر سے فلفل دراز پسی ہوئی شہد میں یا روغن مادہ گاؤ میں ملا کر کھلائیں - اور اس سے راج روگ دفع ہو جاتا ہے

**دوائے سرفہ**

صدف سوختہ ۔ سہاگہ بریاں ۔ مرچ ہموزن باریک کر کے ایک رتی پان کے پتے شیرہ ادرک کے ساتھ سوتے وقت استعمال کرنا ہر قسم کی کھانسی ۔ بلغم دمہ اور زکام کو دور کرتا ہے ۔

دیگر :-

پارہ گندھک ۔ فلفین ۔ ہر دو زیرہ ۔ ہر سہ نمک ۔ سجی ۔ سہاگہ ۔ جوکھار بانسہ ۔ آنولہ ۔ میٹھا تیلیہ ۔ ابرک ہموزن باریک پیس کر شیرہ ادرک میں گولیاں ایک رتی کے برابر بنائیں ۔ ایک گولی پان کے ساتھ کھلائیں ۔ کھانسی دمہ سنپات باد ۔ بلغم ۔ آنبات ۔ درد شکم ۔ اخلاط رودہ ۔ تپ لرزہ ۔ تپ دق کو مفید ہے

## اکسیر دمہ

سیماب وکبریت ۔ ۔ تخم دھتورہ ۔ زرکٹہ ۔ عقر قرحہ ۔ باریک کر کے شیرہ ادرک میں ایک رتی کے برابر گولیاں بنائیں ہر قسم کے دمے ۔ کھانسی سردی سنپات ۔ باد ۔ بلغم کو دور کرتی ہیں ۔ غذا مرغن استعمال کریں ۔

## دوائے فواق

مور کی دم کا پر جلا کر شہد کے ساتھ چٹائیں ۔ ہچکی کے لئے مفید ہے ۔

دیگر :-

ملٹھی کا سفوف تین ماشہ ہر تیسرے گھنٹہ ٹھنڈے پانی سے کھلائیں ۔ مجرب المجرب ہے ۔

## دوائے بحۃ الصوت

بہیڑہ ۔ آنولہ ۔ مصری کھانے سے آواز صاف ہو جاتی ہے ۔

**دیگر:۔**

مویز منقیٰ ڈیڑھ تولہ ۔ مصری ڈیڑھ تولہ ۔ گولیاں بنا کر منہ میں رکھ کر چوسنے اور اسی قدر مداومت کرنے سے ہر قسم کے گلے کا بیٹھنا ۔ آواز کا بند ہونا اور کھانسی خشک دور ہو جاتے ہیں ۔

**دیگر:۔**

ناگ کیسر ۔ شیرہ ادرک کے ساتھ کھانا گرفتگی آواز کو دور کرتا ہے ۔

## روپ گنگا

ارنڈی مقشر ایک آثار ۔ ببسہ ۔ عقرقرحہ ۔ ترکٹہ ۔ دارچینی ۔ ترپھلہ ۔ زیرہ ہر دو ۔ سونف ۔ الائچی ۔ کباب چینی ۔ گوکھرو ۔ ستاور ۔ طباشیر ۔ اجوائن ۔ لونگ زعفران ہو بیر ۔ بیرنج ۔ جائفل ۔ نسوت ۔ بدھارا ۔ موتھہ ۔ بسکھپرہ ۔ کلتھی بھارنگی ناگ کیسر ۔ ابرک ۔ کشتہ فولاد ۔ ہر ایک ڈیڑھ تولہ ۔ شیر گاؤ دس سیر ۔ شکر تری چار سیر ۔ اول ارنڈی کو دودھ میں پکا کر کھویا بنائیں ۔ بعد ازاں کھانڈ کی چاشنی میں کھویا مذکور شامل کر کے ادویات مسطورہ بالا کا سفوف ملا دیں اور ڈیڑھ تولہ کے برابر کے لڈو بنا کر رکھ لیں ۔ خوراک ایک لڈو ہر صبح کھانا ۔ اجابت ۔ درد مفاصل اور درد شکم رفع کرتا ہے ۔ بہت خوب

لگتی ہے۔ رنگ روپ نکھر جاتا ہے۔

دیگر:-

لہسن پاک کیا ہوا نصف سیر۔ ادرک۔ قند سیاہ۔ پرانا لوہا ہر ایک آدھ سیر۔ پانی دس سیر۔ ایک برتن میں سب کو ڈال کر چودہ روز تک زمین میں دفن کر دیں بعد ازاں نکال کر ۳ تولہ استعمال کرائیں۔ امراض مذکورہ اور خلط رودہ کو دور کرتا ہے۔ اشتہا بڑھاتا ہے۔

دیگر:-

اگر ہاتھ اور پاؤں بیکار ہو چکے ہوں تو ایک گڑھا، بیمار کے ہاتھ اور پاؤں کے مطابق کھدوا کر اس میں آگ اور ارنڈ کی لکڑیاں اس قدر جلائیں کہ گڑھا سرخ ہو جائے۔ بعد ازاں بول مادہ گاؤ سے اس کو بجھائیں اور اردگرد اور درمیان میں بید انجیر کے پتے لگا کر بیمار کے ہاتھ اور پاؤں کو گھی سے مرغن کر کے اور بید انجیر کے پتے لپیٹ کر گڑھے میں کر دیں اور اس وقت تک بیمار کو اوس کے اوپر رہنے دیں۔ جب تک کہ تمام بدن سے پسینہ نکل کر خشک نہ ہو جائے اس عرق سے مرض بالکل زائل ہو جاتا ہے مجرب ہے۔

دیگر:-

شاخ گوزن (بارہ سینگے کا سینگ) سونٹھ۔ افیون۔ بیخ بید انجیر پتھر پہ گھسا کر تھوڑا سا گرم کر کے درد کی جگہ لیپ کریں اس سے درد پہلو چپ درد گھٹنے۔ درد سینہ۔ درد کمر۔ درد پشت وجع المفاصل دور ہو جاتے

ہیں۔ اور ورم بھی رفع ہو جاتا ہے۔

دیگر:۔

پارہ تین حصہ۔ سکہ چھ حصہ۔ سہاگہ۔ بچھناگ ہر ایک چار حصہ ترکٹہ نو حصہ ترپھلہ چھ حصہ۔ خوب باریک کرکے دھتورے کے پانی کے ساتھ ایک ایک رتی کی گولیاں بنائیں۔ سرداور کے ہر قسم کے بیمار کو کھلائیں۔ یاوسنپات نسیان اور غفلت دور ہو جاتے ہیں۔ روغن کنجد اور ترشی سے پرہیز واجب ہے

## دوائے قولنج

گھیکوار کا رس اور شیرہ ادرک اور شہد ہر ایک ایک سیر۔ لونگ اٹھائیس ماشہ۔ نک چھکنی۔ دارچینی ہر ایک چودہ ماشہ سب کو شیشہ میں ڈال کر چودہ روز تک دھوپ میں رکھیں بعد ازاں اٹھائیس ماشہ لے کر دو چار لونگ کھلا کر پلائیں ہر قسم کے سول اور اجیرن کو رفع کرتا ہے اور اگر ایک سیر شیرہ لیموں کاغذی بھی اضافہ کر دیں۔ نہایت مفید ہو جاتا ہے۔

## دوائے شکم

تیزاب میں بھگوئی ہوئی اجوائن ایک ماشہ گرم پانی کے ساتھ پھانکنا ہر قسم کے امراض شکم۔ خصوصاً استسقاء یعنی جلندھر کو رفع کرتا ہے۔

دیگر:۔

مغز گھیکوار۔ شیر گاؤ ہر ایک ایک سیر سب کو ملا کر جوش دیں جب

قوام ہو جائے ، شکر تری نیم آثار ۔ روغن گاؤ پاؤ آثار ۔ کشتہ فولاد ۴ تولہ ڈال کر محفوظ رکھیں ۔ خوراک تین تولہ ۔ باد گولہ ۔ پھو تلی ۔ اور جملہ امراض شکم رفع ہو جاتے ہیں ۔

دیگر :-

کشتہ طلا ۔ گندھک ۔ ہڑتال طبقی ۔ زرکٹہ ۔ ترپھلہ ۔ سیماب ۔ بچھناگ ۔ سہاگہ ہر ایک ساڑھے چار ماشہ ۔ بورہ تین تولہ ۔ ہر ایک کو جدا جدا خوب باریک کریں اور شیرہ بھنگرہ ساڑھے بیس تولہ میں چودہ پہر تک کھرل کریں اور دانہ ماش کے برابر گولیاں بنائیں ۔ ایک گولی تازہ پانی کے ساتھ استعمال کرائیں امراض شکم اور پیٹ کا بھاری پن یعنی توند کا نکلنا دور ہو جاتے ہیں جس کی آزمائش دھاگے کے ناپ سے ہو سکتی ہے ۔ غذا مونگ کی کھچڑی کا سرغن اشیاء استعمال کرائیں ۔ بچوں کی پسلی چلنے یعنی مرض ڈبہ ۔ چوٹرنے پیٹ کی گرانی اور چربی کی زیادتی کے لئے اکسیر ہے ۔

**دافع فربہی** :- گندھک آملہ سار جسے ایک سو دفعہ مصفیٰ کیا گیا ہو دو رتی ، جوکھار دو رتی کے ساتھ کھلائیں موٹاپا دور ہو جاتا ہے ۔

## دوائے سوزاک

الائچی ۔ ست لوبان ۔ کچھال بید ۔ بیخ بید انجیر ۔ سلاجیت ۔ گندھک ہر ایک سفوف بنا کر ساڑھے تین ماشہ ہر روز کھلائیں سوزاک کے لئے مفید ہے ۔

دیگر :-

ارنڈی کا تیل دودھ گرم ملا کر پلانے سے بند پیشاب فوراً کھل جاتا ہے۔
دیگر:-
شورہ اور مصری ملا کر ۴ ماشہ چاولوں کے دھوون کے ساتھ پھانکنا
بند پیشاب کو کھول دیتا ہے۔
دیگر:-
ایک ماشہ پھٹکری کو شربت کے ساتھ پھانکنا بند پیشاب کو کھول دیتا ہے
سوزاک اور سلس البول بھی رفع ہو جاتے ہیں۔
دیگر:-
دودھی خشک۔ مصری ملا کر استعمال کرنا جریان کے لئے مفید ہے۔

## دوائے ممسک

موچرس۔ ستاور۔ سونٹھ۔ بھنگ۔ موصلی۔ گوکھرو۔ خوراک سات ماشہ:
سرعت انزال کے لئے نہایت مفید ہے۔

## مرہم بےنظیر

روغن گاؤ چار تولہ دس ماشہ۔ موم تین تولہ ساڑھے سات ماشہ مردار
سنگ سوا سات ماشہ۔ آگ پر گرم کر کے حسب دستور مرہم بنائیں اس مرہم میں
سے تھوڑی سی کپڑے پر لگا کر زخم پر چپکائیں۔ ہر قسم کی پھنسی اور زخم رفع ہو
جاتے ہیں۔

## دیگر

روغن گاؤ پاؤ سیر ۔ رال نیم پاؤ ۔ کتھہ سفید ایک چھٹانک نیلا تھوتھہ ڈھائی تولہ ۔ سب کو روغن گاؤ گرم میں شامل کر کے ایک سو ایک بار پانی سے دھو ڈالیں اس سے ہر قسم کے زخم ۔ پھوڑے ۔ پھنسیاں ۔ گھمبیر ۔ ناسور ۔ گھوڑے کا ناسور اور گھوڑے کا لاگ بہت جلد صحت یاب ہو جاتے ہیں ۔ مجرب ہے ۔

## دوائے آتشک

سرپھوکہ کی جڑ کوٹ کر تین تولہ شنگرف گیارہ ماشہ میں خوب باریک پیس کر محفوظ رکھ لیں ۔ اور اس میں سے ساڑھے تین ماشہ بیری کی لکڑی کی آگ پر ڈال کر دھواں عضو پر پہنچائیں ۔ اس سے زخم خشک ہو جاتے ہیں غذا ساٹھی کے چاول اور دودھ ۔

## دیگر :-

رال سفید ساڑھے چودہ ماشہ ۔ کوڑی زرد سوختہ دس عدد ۔ ناخن اسپ سوختہ ساڑھے تین ماشہ ۔ سپاری سوختہ ساڑھے تین ماشہ ۔ مردار سنگ پونے دو ماشہ ۔ نیلا تھوتھہ سوختہ دو رتی ۔ تمام کو باریک کر کے زخم پر چھڑکیں زخم ملتے ملتے خشک ہو جائیں گے ۔

## دیگر :-

عقرقرحہ ۹ ماشہ ۔ موصلی ۔ سہاگہ ۔ شنگرف ہر ایک ۹ ماشہ طوطیا سبز ۲ ماشہ باریک کر کے چودہ پڑیاں بنا لیں ۔ روزانہ ایک پڑیہ ہمراہ گھی کے ساتھ ملا کر ایک ہفتہ

متواتر منہ سے دھواں کھینچ کر زخموں پر چھوڑتے رہیں اگر اس سے منہ آجائے اور ضرر کا اندیشہ ہو تو کیکر کا چھلکا اور سپاری سرخ جوش دے کر غرارے کرائیں غذا صرف گندم کا دیا۔

دیگر :-

سونٹھ ۔ اجوائن خراسانی ۔ بھلاداں جو روغن کنجد میں بھونے گئے ہوں ، مساوی الوزن ۔ دو چند قند سیاہ میں ملا کر دو دو ماشہ کی گولیاں بنائیں اول روز ایک گولی ، دوسرے روز دو گولیاں اسی طرح ایک گولی بڑھاتے رہیں پرہیز کسی چیز کا نہیں ۔ بلکہ بیمار کو ترشی کھانی چاہیئے ۔

دیگر :-

سم الفار پونے دو ماشہ ۔ لیموں کاغذی اور کٹائی کے شیرہ میں سات پٹ دے کر بتدریج کھرل کریں ۔ یعنی ایک دفعہ لیموں کاغذی کی پٹ دیں دوسری کٹائی کی ۔ اسی طرح یکے بعد دیگرے سات سات پٹ پوری کر دیں بعد ازاں ماش کے برابر گولیاں بنائیں ۔ ان گولیوں سے قے اور دست جاری ہو جاتے ہیں ۔ لاعلاج آتشک درست ہو جاتا ہے ۔

دیگر :-

جب کہ تمام بدن میں چیچک کے دانے ۔ داد ۔ خارش اور گوشت کا پھٹنا معلوم ہو ۔ پارہ اور رال سپید ہر ایک ۹ ماشہ ۔ سم الفار ۔ مرچ ۔ الائچی سرخ پونے پانچ ماشہ ۔ گلزار کے شیرہ میں کھرل کر کے دو دو رتی کی گولیاں بنائیں اور صبح و شام ایک ایک گولی پانی کے ساتھ نگلیں ۔ چودہ روز کے

مندرجہ امراض مذکورہ کا قلع قمع ہو جاتا ہے۔ غذا دودھ اور چاول

## تدبیر اسہال

کوڑ تونبے پکے ہوئے دس سیر لے کر چہار پارہ کریں اور کڑاہی میں ڈال کر جوش دیں۔ بعد ازاں پوست دور کرکے مغز کو کپڑ چھان کرکے کڑاہی میں ڈالیں اور تھوڑا سا روغن بھی شامل کر دیں اور ساڑھے چودہ ماشہ پارہ اور انتیس انتیس ماشہ لگھ پیپل۔ ہلدی۔ ہلیلہ کلاں۔ نمک سنگ ڈال دیں۔ جب تمام ہو جائے تو بڑے بیر کے برابر گولیاں بنائیں۔ ایک گولی سوتے وقت گرم پانی سے استعمال کریں۔ جلاب بافراغت ہو گا۔ غذا کھچڑی مونگ۔ گھی۔ شوربا گوشت وخشکہ ہونا چاہئے۔ یہ جلاب جذام باد فرنگ و برص کے لئے بیمار کو آب حیات ہے (مترجم کی رائے میں یہ نسخہ بے عدیل و بے نظیر ہے۔

## دوائے جذام

پارہ ساڑھے چودہ ماشہ۔ گندھک۔ میٹھا تیلیہ۔ ہڑتال۔ جمال گوٹہ ہر ایک ساڑھے چودہ ماشہ اول لہسن کے رس میں پھر لیموں کاغذی کے رس میں بعد ازاں بھنگرے کے رس میں چھ پہر کھرل کریں اور ایک رتی کے برابر گولیاں بنا کر محفوظ رکھ لیں۔ بوقت ضرورت یک گولی صبح و شام استعمال کریں۔ اگر چھ ماہ تک غذا بے نمک کے ساتھ باپرہیز ان گولیوں کا استعمال کرتے۔ رہیں تو

جذام رفع ہو جاتا ہے۔ اس کے استعمال سے جلاب ہوتا رہتا ہے اگر کسی اشتہار کے لئے ان گولیوں کا پندرہ روز استعمال کریں۔ تو سیر کامل تک کی بھوک ہو جاتی ہے اور منی بہت بڑھ جاتی ہے۔

## دَدْ غف جرب :-

ہڑتال سرخ تین تولہ لے کر ایک سیر روغن گاؤ میں پکائیں۔ جب پک جائے تو اسے ایک کڑاہی میں (جس میں سرد پانی ڈالا گیا ہو) ڈال دیں۔ گھی جم جانے پر کڑاہی میں سے نکال لیں اس گھی کو خارش جگہ لگنے سے بڑا آرام ہوتا ہے۔ خارش قطعاً دور ہو جاتی ہے۔

### دیگر :-

سیماب۔ گندھک۔ نیلا تھوتھہ ہر ایک ایک تولہ۔ روغن گاؤ چودہ تولہ کڑاہی میں ڈال کر لوہے کی موصلی سے اس درجہ تک کھرل کریں کہ روغن سیاہی مائل ہو جائے اس میں سے قدرے لے داد اور خارش پر طلاء کرنے سے مرض کا قلع قمع ہو جاتا ہے

## دوائے قلاع دہن

لسوڑے کے پتے سحق کر کے آٹھ تولہ پانی نچوڑ لیں اس میں قدرے رال سفید شامل کر کے بیمار کو پلائیں منہ کا پکنا رفع ہو جاتا ہے۔

### دیگر :-

ایک درم سہاگہ کو توے پر کھیلائیں اور اس میں سات ماشہ رال اور

قدرے تریاک ڈال کر جلدی سے باریک کر لیں اور منہ میں چھڑکیں اس سے ہر قسم کی بیگی دہن رفع ہو جاتی ہے۔

دیگر:۔

پوست سرس پاؤ خام دو سیر پانی میں جوش دیں جب نصف رہے اتار کر غرارہ کرائیں اس کے ایک ہفتہ روزانہ استعمال سے ہر قسم کے درد دندان خصوصاً جو اشیاء ترش سے پیدا ہوا ہو۔ دور ہو جاتا ہے۔

## جوارش انار دانہ

انار دانہ سات تولہ۔ شکر اٹھائیس تولہ۔ زرکٹہ۔ ترپھلہ ہر ایک ساڑھے تین تولہ بخ۔ پترج۔ الائچی ہر ایک چودہ ماشہ کوٹ چھان کر مریض کو بقدر ضرورت کھلائیں۔ اس سے ہیضہ۔ دمہ۔ سرفہ۔ عدم اشتہائے طعام۔ اسہال۔ آواز کا بیٹھنا۔ گرم بخار دور ہو جاتے ہیں۔

## سرمہ منور العین

سکہ مصفیٰ ایک کٹھالی میں ڈال کر آگ پر رکھیں۔ جب اچھی طرح پگھل جائے تو ہموزن پارہ شامل کر کے نیم کی لکڑی سے اچھی ہلاتے رہیں۔ مخلوط ہونے پر نیچے اتار لیں اور سب کے برابر سرمہ مصفیٰ شامل کر کے کھرل میں پیس لیں اور بعد ازاں ڈیڑھ تولہ سنگ بصری اور سب سے دسواں حصہ کافور بھیم سینی شامل کر کے خوب باریک کر کے بحفاظت رکھیں۔ اس کے روزانہ استعمال سے غبار چشم۔ پھولہ۔ خدا کے فضل سے دور ہو جاتا ہے۔ آنکھوں کو منور کرتا ہے۔ موہئے مژگان کو مستحکم بناتا ہے۔

دیگر:-

ہلیلہ سات تولہ۔ بلیلہ ساڑھے تین تولہ۔ آملہ چودہ تولہ۔ ستاور سات تولہ۔ کشتہ آہن ساڑھے تین تولہ۔ ملٹھی سات تولہ۔ پلپلان پونے دو ماشہ سب کو باریک کر کے ہموزن شکر تری ملا دیں۔ بوقت ضرورت حسب طاقت سوتے وقت کھلائیں۔ اور غذا موافق الطبع استعمال کرائیں اس سے موتیابند۔ شب کوری۔ کانوں میں مختلف آوازوں کا پیدا ہونا مو د زوائد۔ اماس چشم۔ سوختگی چشم۔ ڈھلکہ۔ امراض پلک۔ ایک چیز کی دو دکھائی دینا۔ خارش چشم۔ منہ اور گلے کی بیماریاں۔ دردنیم سر۔ دانتوں کی بیماریاں۔ ناسور۔ بھگندر۔ امراض لب۔ اور امراض شیب پت مادر جملہ امراض چشم دور ہو جاتے ہیں

## دوائے شب کوری

ہلدی اور سرمہ خبیلی کے شیرہ میں حل کر کے ایک ہفتہ آنکھ میں لگانے سے شب کوری کا قلع قمع ہو جاتا ہے۔

دیگر:-

گھوڑے کے منہ کے جھاگ میں کالی مرچ گھسا کر آنکھ میں لگانے سے شب کوری کا قمع قلع ہو جاتا ہے۔

## ضعف لبصر

پھٹکڑی پانچ تولہ۔ مصری ڈھائی تولہ۔ کافور چینیہ دو رتی سب کو سرمہ کر کے آنکھوں میں لگائیں۔ گرد و غبار۔ سوزش۔ خارش۔ ناخونہ دفع ہو جاتے ہیں۔ روشنی بڑھتی ہے۔ عجیب و غریب دوا ہے۔

دیگر:-

پھٹکڑی۔ رسوت۔ مغز تخم سرس۔ طوطیا سبز ہر ایک ساڑھے چودہ ماشہ۔ افیون نصف ماشہ۔ سرمہ ایک ماشہ۔ سنگ بصری ساڑھے تین ماشہ لونگ ساڑھے چودہ ماشہ۔ لیموں کاغذی ایک عدد سب کو لیموں کاغذی کے رس میں چار روز کھرل کر کے گولیاں بنائیں بوقت ضرورت ایک گولی گھس کر آنکھوں میں ڈالیں۔ درد۔ سرخی۔ غبار دور ہو جاتے ہیں۔ پھولہ ناخونہ اور جمیع امراض کے لئے مفید ہے۔

## شیرہ

خشخاش چار تولہ۔ سولہ تولہ پانی میں رگڑ کر شیرہ نکال لیں۔ روغن تازہ ڈیڑھ تولہ۔ مصری چار تولہ۔ بادام ریزہ کردہ پندرہ دانہ آگ پر جوش دیں جب قوام ہو جائے۔ نیم گرم پی لیں۔ سات روز کے استعمال سے ضعف دماغ کو فائدہ ہوتا ہے۔ غذا چاول گھی کھائیں۔

## بانجھ پن کا علاج

پرانے بڑ کے درخت کی داڑھی تمہ تازہ باریک کر کے قند سیاہ میں

گولیاں بنائیں۔ ایک ہفتہ کھانے سے عورت حاملہ ہو جاتی ہے۔ لطف یہ
کہ فرزند نرینہ پیدا ہوتا ہے۔

دیگر:-
ماہواری غسل کے بعد دودھی کو شیر گاؤ یا بکری کے دودھ کے ساتھ
استعمال کرنا استقرار حمل کے لئے مجرب ہے۔

## معجون اسگند

اسگند۔ بادترکا۔ عاقر قرحا۔ جوز بویہ۔ لونگ۔ دارچینی۔ کنجد سیاہ
ہر ایک ساڑھے دس ماشہ خوب باریک کرکے سہ چند شہد ملائیں۔
خوراک ساڑھے تین ماشہ ہر روز دودھ گرم کے ساتھ سرد مزاجوں کے لئے
تیر بہدف ہے۔ مقوی باہ ہے۔

دیگر:-
بیخ اونٹ کٹارہ کوٹ کر چھانی ہوئی بتیس تولہ۔ ڈیڑھ سیر پختہ
شیر گاؤ میں ڈال کر کھویہ بنائیں اور لونگ کیسر۔ دارچینی۔ جائفل۔ جوتری
عقرقرحہ۔ منبلوجن۔ ترکٹھ۔ موچرس۔ گل سنبل۔ موصلی سیاہ۔ کشتہ قلعی
کشتہ فولاد ہر ایک ڈیڑھ تولہ ملاکر دو سیر کھانڈ دیسی کی چاشنی میں حلوا سا بنا
کر رکھ لیں اور ہر روز صبح ڈیڑھ تولہ دوا دودھ کے ساتھ کھا لیا کریں
اس سے سستی کمزوری۔ سرعت انزال۔ جریان۔ درد کمر۔ درد سر
درد نیم سر دور ہو جاتے ہیں۔

دیگر:-
تخم کرنج آدھ سیر پوٹلی میں باندھ کر پانی میں تر کرکے مغز نکال لیں اس کے ہم وزن دال ماش اور تخم کرنج کو دودھ کے ساتھ خوب باریک کرکے ادویات مذکورہ کا سفوف بنا کر ڈیڑھ ڈیڑھ تولہ کے قرص بنا کر روغن گاؤ میں تل کر شہد میں ڈالتے جائیں اور تر بتر کرکے بحفاظت رکھیں تین روز کے بعد ہر روز ایک قرص نہار کھائیں - قوت - شہوت اور امساک بےحد بڑھ جاتا ہے - سرعت انزال کلیہ طور پر دور ہو جاتا ہے - منی بےحد بڑھتی ہے - نامرد مرد بن جاتا ہے - گئی گذری جوانی لوٹ آتی ہے -

## ترکیب حلوائے گذر

گذر استخوان نکالی ہوئی بیس سیر ریزہ ریزہ کرکے بیس سیر دودھ میں ڈال کر پکائیں اور کفچہ ہلاتے رہیں جب دودھ خشک ہو کر سخت ہو جائے تو تین سیر روغن گاؤ ڈال کر بھونیں - جب خشک ہو جائے بحفاظت رکھیں (یہ احتیاط رہے کہ کہیں جل نہ جائے) شکر تری عمدہ دس سیر پانی ڈال کر پکائیں جب قوام ہو جائے تو مذکورہ بالا بھنی ہوئی گاجریں کفچہ سے خوب ملا دیں اور ادویات - دارچینی - قرنفل - کھوپہ - عقرقرحہ - تخم زردک کھیرٹی - کلیجن - کشتہ نقرہ - ہر ایک پونے دو تولہ کا سفوف شامل کرکے بحفاظت رکھیں - خوراک پانچ تولہ - حسب برداشت طبیعت دودھ کے ساتھ استعمال کریں گئی گذری جوانی بحال ہو جاتی ہے سرعت انزال کا قلع قمع ہو جاتا ہے -

منی بافراط پیدا ہوتی ہے کمزوری دماغ کے لئے سیف قاطع ہے۔ درد اعضا کے لئے مفید ہے۔ نامردی۔ سستی۔ جریان۔ سرعت انزال کے بیمار اسے استعمال کر کے اپنی مرادیں حاصل کریں گے۔ ترشی سے پرہیز لازم ہے

## ترکیب حلوائے موصلی

موصلی سیاہ پندرہ تولہ شیر بادہ گاؤ سات سیر۔ سنبل کا گوند پندرہ تولہ جوز بو سوا تولہ بھنگ نو تولہ روغن گاؤ پندرہ تولہ۔ قرنفل۔ جاوتری۔ الائچی خورد۔ دارچینی۔ عقرقرحہ۔ فلفل گرد۔ سونٹھی۔ فلفل دراز۔ مصطگی۔ نیتر بالا ہر ایک سات ماشہ مغز نو تولہ۔ زعفران سات ماشہ۔ کشمش۔ مغز پستہ مغز بادام ہر ایک نو تولہ۔ کشتہ نقرہ تین تولہ۔ کشتہ ابرک ڈیڑھ تولہ شکر تری ڈیڑھ تولہ سب کا بطریق معروف حلوا بنا کر محفوظ رکھیں۔ خوراک ڈیڑھ تولہ قوت رجولیت۔ امساک بھوک اور منی بڑھ جاتے ہیں۔ دماغ کو طاقت بخشتا ہے ہر قسم کے سرعت انزال کے لئے مفید ہے۔ اثنائے ترش اور بادی سے پرہیز واجب ہے۔

## ترکیب حلوہ نخود

نخود بریاں مقشر پانچ سیر باریک کر کے ڈیڑھ سیر روغن مادہ گاؤ میں بریاں کریں اور تین سیر کھانڈ کے قوام میں ملا کر ادویات مغز نارجیل مغز چلغوزہ ہر ایک ایک سیر کا سفوف شامل کر دیں۔ اور نیچے اتار کے

وقت دارچینی لونگ جائپھل ۔ عقرقرحہ ۔ کشتہ نقرہ ہر ایک ساڑھے دس ماشہ کا سفوف شامل کرکے روغنی برتن میں بحفاظت رکھیں اور سوا تولہ ہر روز استعمال کریں ۔ قوت باہ اور امساک کے لئے مجرب اور آزمودہ ہے ۔ ترشی اور بادی سے پرہیز کریں ۔

## معجون نشاط آور

صندل سفید ۔ صندل سرخ ۔ تنبولچن ۔ دانہ الائچی خورد ۔ دانہ الائچی کلاں ۔ سونٹھ ۔ کشنیز ۔ پہوہ پھلی ۔ سنگھاڑہ بالچھڑ ۔ کباب چینی ۔ ست گلو ۔ دھلیہ ۔ بالائی قند ۔ موچرس ۔ گل سنبل ۔ بیترنج ۔ تخم کونچ مصطگی ۔ تخم نیلوفر ۔ زعفران ۔ کشتہ قلعی ۔ ہر ایک ڈیڑھ تولہ ۔ سلاجیت پکھان بید ۔ موچرس ہر ایک تین تولہ شیر گاؤ تین سیر ۔ کشتہ طلا ۔ مشک کتیرا ہر ایک ساڑھے تین ماشہ کشمش پندرہ تولہ ۔ بھنگ ۔ مغز بادام خیارین ہر ایک چھ تولہ ۔ مصری ڈھائی سیر ۔ ادویات کو کوٹ چھان کر دودھ کا کھویہ بنا کر مصری کی چاشنی میں ملا کر حسب طریق محفوظ رکھیں خوراک ساڑھے دس ماشہ ۔ اس سے طاقت بے حد بڑھتی ہے تھوڑے ہی دنوں کے استعمال سے انسان طاقت برداشت نہیں کرسکتا ۔ گرم مزاج کے لئے نہایت مفید ہے ۔ جریان اور بدن کی گرمی کو زائل کرتی ہے ۔ رکتیت اور رعاف ۔ دمہ ۔ ضعف دماغ ۔ ضعف ہاضمہ ۔ سوزش بدن سوزش بول ۔ حتی کہ اٹھارہ قسم کے جذام کے لئے مفید ہے ۔

## طلاء

میٹھا تیلیہ۔ سم الفار۔ کٹکی۔ اندرجو۔ مالکنگنی۔ جوز بویہ۔ بیخ کنیر سپید سم اسپ ہر ایک سوا تولہ۔ بطریق چودہ تیل نکالیں ایک رتی کے برابر ذکر پر سیون اور حشفہ چھوڑ کر مالش کرکے پان یا ارنڈ کا پتہ باندھ دیں۔ ٹھنڈا پانی لگنے سے بچا رہیں۔ اگر پھنسیاں ہو جائیں تو اس کا استعمال بند کرکے یکشنبہ ایک سو ایک بار دھو کر مکھن لگا کر پان کا پتہ باندھ دیا کریں۔ نامرد مرد ہو جاتا ہے نہایت مجرب طلاء ہے۔ اس میں سے ایک سینک پان پر لگا کر کھانا بھی چاہئیے

## تحفہ

مغز بادام۔ پوست خرما۔ مویز منقیٰ۔ بہدانہ۔ ہلیلہ۔ بلیلہ۔ آملہ۔ بلھٹی گھ بیل ستاور۔ خس ایک پندرہ تولہ۔ تنبلو چپ۔ مغز تخم نیلوفر ہر ایک تین تولہ۔ کشتہ طلاء۔ کشتہ ابرک ہر ایک چھ ماشہ کشتہ قلعی چار تولہ شیر گاؤ دو سیر۔ مصری ڈھائی سیر۔ حسب طریق قوام کرکے سات سات ماشہ کی گولیاں بنائیں اور ہر روز ایک گولی دودھ گرم کے ساتھ استعمال کریں اس سے قوت باہ۔ بینائی۔ قوت دل۔ قوت دماغ۔ منی خوب بڑھے اگر ایک سال متواتر استعمال کیا جائے۔ کایا کلپ ہو رنگ نکھر جائے۔

دیگر:۔

زعفران، موچرس۔ مغز تخم ادٹنگن۔ مصطگی۔ روغن گاؤ ہر ایک سات ماشہ

کشتہ نقرہ ڈیڑھ ماشہ۔ کوٹ چھان کر سہ چند شہد میں ملاکر ڈیڑھ تولہ ہر روز استعمال کریں نامرد مرد ہو جاتا ہے۔

دیگر:۔

تشب مصری ڈیڑھ تولہ۔ لونگ ساڑھے دس ماشہ۔ دانہ الائچی گجراتی۔ تالمکھانہ۔ ہر ایک پونے دو تولہ۔ کشنیز۔ جوزبویہ۔ زعفران۔ کشتہ نقرہ۔ بنسلوچن بھنگ۔ بکھ پیپل ہر ایک ساڑھے دس ماشہ۔ بیخ سنبل تین تولہ۔ شیر گاؤ ایک سیر۔ گلاب چھ تولہ مصری اٹھارہ تولہ بطریق معروف معجون بناکر ایک تولہ صبح وشام کھلائیں۔ قوت باہ بڑھ جاتی ہے۔ عقل دماغ اور دوران سر رفع ہو جاتے ہیں۔ دل و دماغ طاقت ور ہو جاتے ہیں۔ رقت منی دور ہو کر امساک پیدا ہو جاتا ہے۔ سوکھا ہوا جسم موٹا تازہ ہو جاتا ہے۔

دیگر:۔

دارچینی۔ لونگ۔ مصطگی۔ کباب چینی۔ تخم دھتورہ۔ گوکھرو۔ اسگندھ۔ پیپل مول۔ مالکنگنی۔ مغز کونچ۔ مغز کدو۔ اجوائن خراسانی۔ ہلیلہ زنگی۔ اندر جو۔ ستاور۔ منڈی۔ بیخ بنفشہ۔ سمندر پھل۔ تخم اونٹگن۔ بسباسہ۔ عاقرقرحا۔ جلالی قند۔ چیتہ۔ سونف۔ مرچ سیاہ۔ جوزبویہ۔ بھنگ۔ سونٹھ۔ پیپل دراز ہر ایک چھ ماشہ رشک۔ زعفران۔ ہر ایک ایک ماشہ۔ کشتہ طلاء ایک ماشہ۔ قند سفید سب کے برابر۔ حسب طریق معجون بناکر چھ ماشہ صبح وشام دودھ جوشیدہ کے ساتھ استعمال کریں۔ اعلیٰ درجہ کا مغلظ اور ممسک ہے۔ سرعت انزال اور کمزوری کے لئے نہایت مفید ہے۔

دیگر :-

کنجشک خانگی کو ذبح کر کے پیٹ چاک کر کے تمام آلائش نکال دیں۔ تخم دھتورہ۔ تخم اٹنگن۔ جائفل۔ بچ۔ افیون ہر ایک ساڑھے تین ماشہ باریک کر کے اس کے پیٹ میں بھر کر تھوڑے سے گھی میں بھون لیں اور شکر تری ملا کر حسب برداشت ہر روز استعمال کریں اس سے سرعت انزال بالکل دور ہو جاتی ہے۔ منی خوب بڑھتی ہے۔ بلغم۔ کھانسی دمہ اور تپ دق کے لئے مفید ہے۔

دیگر :-

عقرقرحہ۔ جائپھل۔ اسپند سوختنی۔ زعفران۔ باریک کر کے شہد میں ملا کر آگ پر رکھیں جب قوام ہو جائے ایک ایک ماشہ کی گولیاں بنائیں ایک گولی ڈیڑھ دو گھنٹہ قبل از جماع دودھ سے کھائیں۔ امساک کے لئے مجرب ہے۔

دیگر :-

زعفران۔ کافور۔ خس۔ صندل سفید۔ تخم کونچ۔ پترج۔ دارچینی۔ جوزبویہ۔ جاوتری ہر ایک ساڑھے آٹھ ماشہ۔ موتھا۔ لونگ۔ الائچی۔ چوب چینی ہر ایک ڈیڑھ تولہ۔ ترکٹہ۔ چیتہ۔ کچور۔ تخم اٹنگن۔ گوکھرو۔ ستاور۔ نرم بھکی۔ موصلی سیاہ۔ اسگندھ۔ بلائی قند۔ مغز کھیرہ۔ سنگھاڑی ردمی۔ مغز بادام پستہ۔ مغز چلغوزہ۔ چرونجی۔ کشتہ ابرک۔ کشتہ قلعی۔ کشتہ طلا۔ شنگرف ہر ایک ساڑھے تین ماشہ۔ بھنگ ساڑھے چار تولہ مصری دس تولہ۔ شہد پاؤ سیر شہد اور مصری کا قوام کر کے ادویات مذکورہ ملا کر سات ماشہ کھایا کریں۔ بدنی

اور چہرہ کو لال گلال بناتا ہے۔ نہایت مقوی و مبہی ثابت ہوا ہے۔

دیگر:-

بیخ سنبل۔ اسگندھ۔ نالیس پتر۔ پوست آملہ۔ سندھی۔ موچرس۔ بلائی تنذ موصلی۔ موچرس۔ ہر ایک ڈیڑھ تولہ۔ بزرج۔ الائچی۔ تخم کونچ۔ پلیتھی۔ تخم نیلوفر۔ لونگ۔ جائفل۔ جاوتری۔ مصطگی ہر ایک تین تولہ۔ دارچینی۔ ثعلب مصری ہر ایک چھ تولہ۔ ورق طلا۔ ایک تولہ۔ زعفران دس تولہ۔ شیر مادہ گاؤ تین سیر دودھ کا کھویہ کرکے تنذ کے قوام میں اچھی طرح ملا کر ادویات مذکورہ شامل کر کے بحفاظت رکھیں۔ خوراک حسب برداشت طبیعت۔ جو کھاتے ہیں ہضم ہوگا بھوک بڑھتی ہے۔ قوت باہ بحد زیادہ ہو گی سرعت انزال کا قلع قمع ہوکر انسان مرد کامل بن جاتا ہے لاغر آدمی کو فربہ بناتی ہے۔

دیگر:-

دارچینی۔ لونگ۔ جاوتری۔ جائفل۔ اجوائن خراسانی۔ زعفران۔ الائچی ہر ایک ساڑھے چار تولہ۔ کشتہ طلا یا ورق طلا۔ پانچ ماشہ۔ مصطگی دو ماشہ مصری ایک سیر۔ شہد آدھ سیر۔ حسب دستور قوام کر کے معجون بنائیں اور حسب برداشت طبیعت استعمال کریں۔ اعلیٰ درجہ کا مقوی و مبہی ہے رنگ روپ سرخ بنا دیتا ہے بھوک پیدا کرتا ہے۔

دیگر:-

ہلیلہ تین تولہ۔ جوزبویا۔ دارچینی۔ الائچی۔ لونگ ہر ایک ساڑھے چودہ ماشہ۔ تخم کونچ۔ موصلی سفید۔ عقرقرحہ۔ جاوتری۔ سونٹھ۔ زرنباد۔ بہمن سفید

اجوائن خراسانی ۔ برہمنڈنڈی ہر ایک اڑھائی تولہ ۔ زعفران ۔ مشک ہر ایک ایک تولہ ۔ مصطگی ۔ جڑ بیخ صد برگ ۔ چوب چینی ۔ کباب چینی ۔ تیج پھل ۔ بیج دھاتورہ ۔ گوکھرو ۔ مالکنگنی ۔ پیپلامول ۔ گھ پیپل ۔ سمندر پھل ۔ اندر جو ۔ کلونجی ۔ تاور تخم گزر ۔ ناگرموتھ ۔ شنگرف ۔ اڈنگن ۔ افیون ۔ پوست بیخ سنبل ۔ گل سرخ ثعلب مصری تالمکھانہ ۔ اسگندھ سوٹھ ہر ایک ڈیڑھ تولہ ۔ خشخاش اٹھارہ تولہ ۔ بھنگ پاؤ سیر ۔ سفوف بنا کر ایک سیر بکری کے دودھ میں جوش دیں ۔ جب تمام دودھ جذب ہو جائے تو مصری ڈھائی سیر ۔ شہد ڈھائی پاؤ کے قوام میں مشک اور زعفران گلاب میں حل کرکے ملا کر تمام ادویات مذکورہ شامل کر دیں ۔ خوراک پانچ ماشہ سے ایک تولہ تک ۔ ریضان جریان و نامردی کے لئے آبحیات ہے اعلیٰ درجہ کا ممسک و مشتہی ہے ۔

دیگر :۔

زردی بیضہ مرغ چالیس عدد ۔ بیدہ ثعلب مصری ۱۸ تولہ ۔ موصلی ۔ قرنفل جوز بویہ ۔ دارچینی ۔ پیپلامول ۔ تیج پھل ۔ مرچ سیاہ ۔ گجو پیپل ہر ایک چار تولہ تخم گوکھرو سولہ تولہ ۔ کشتہ فولاد ۔ کشتہ قلعی ۔ کشتہ نقرہ ہر ایک چار تولہ اول بیدہ ثعلب مصری کو انڈوں کی زردی میں خوب ملائیں اور دو چند مصری کے قوام میں اس طریق پر پکائیں کہ انڈوں کی بو زائل ہو جائے پھر قوام کرکے ادویات مذکورہ ملا کر محفوظ رکھیں ۔ خوراک حسب برداشت طبیعت ۔ ڈیڑھ تولہ اس کی عام خوراک ہے اس سے اس قدر قوت اور شہوت پیدا ہوتی ہے کہ خدا کی پناہ ۔ ایک ساعت میں پرکی در ہو جائے گا ۔ اگر سولہ ماشہ قیر

میں پاؤں لٹکائے ہوئے فرشتہ صورت بڈھے کو کھائیں تو ہوا میں اڑنے لگے

دیجئے :-

پوست بیخ کبر جو سایہ میں خشک کی گئی ہو - سانڈہ دو عدد - مالکنگنی ہر سہ بوزن برابر - جوز بویہ چار عدد سب کو باریک کرکے روغن کنجد سے چرب کرکے آتشی شیشی میں تیل نکال لیں - اس تیل میں لونگ اور دارچینی سوا سوا تولہ خوب باریک کرکے اچھی طرح شامل کردیں - یہ تیل سستی اور نامردی کے لئے نہایت مجرب ہے اسے صبح و شام حسب قاعدہ عضو پر مالش کرنا چاہئے - اور ایک قطرہ سوراخ قضیب میں ڈال دینا چاہئے اور سوراخ کے آگے تھوڑی روئی رکھنی چاہئے اگر اس طلا سے پہلے ذیل کی پوٹلیوں کا استعمال کیا کریں تو کلی فائدہ ہوتا ہے اور کبھی مایوسی نصیب نہیں ہوتی ترکیب اس کی یہ ہے - کہ میدہ لکڑی - مالکنگنی قسط ہر ایک چار ماشہ - شراب دو آتشہ میں رات کو بھگو کر صبح ادویات کو پوٹلی میں باندھ کر شراب کو آگ پر رکھیں اور پوٹلی سے عضو خصیتین اور اردگرد خوب سینک کرکے روغن مذکورہ کی مالش کرکے پان وغیرہ باندھ دیا کریں نہایت مجرب المجرب علاج ہے -

## خضاب

بیخ بادنجان سیاہ - بیخ نیلوفر - بھنگرہ بیخ انار - ہلیلہ زنگی - بلیلہ کابلی پوست بیخ جامن - اک سپید - نیل بڑی ہر ایک ڈیڑھ تولہ مغز بادام چار عدد

سب کوٹ کر مٹی کے برتن میں دو سیر پانی ڈال کر پکائیں جب چہارم حصہ جل جائے تو برتن مذکور اچھی طرح بند کر کے چالیس روز زمین میں دفن کر کے نکال لیں اور چھان کر محفوظ رکھیں۔ بوقت ضرورت بالوں کو بیسن سے دھو کر اس کو برش سے لگا دیں۔ بال سیاہ ہو جائیں گے۔

دیگر:-

ہلیلہ۔ بلیلہ۔ آملہ۔ پوست انار۔ نیلوفر ہر ایک آدھ سیر۔ شیرہ بنگر نصف من سب کو لوہے کے برتن میں ڈال کر تین ہفتہ زمین میں دفن کر کے بالوں پر ملیں۔ سپید بال سیاہ ہو جائیں گے اگر بیخ نیلوفر نہ ملے تو اس کی بجائے بیخ کیلہ ڈال دیں۔

دیگر:-

مازوپھل تین تولہ۔ تانبہ کی میل ایک ماشہ نوشادر ایک ماشہ۔ رات کو آملہ بھگو کر صبح اس کے زلال سے ادویات مذکورہ کو متواتر دو پہر کھرل کر کے بالوں پر جو دھوئے گئے ہوں۔ لیپ کر کے ارنڈ کا پتہ باندھ دیں چار پانچ گھنٹہ کے بعد آملہ کے پانی سے دھو کر صاف کر دیں اور تلوں کا تیل لگا دیں۔ بارہ پندرہ روز تک بال بھنورے کی مانند سیاہ ہو جائیں گے۔

دیگر:-

کوڑ تونبہ کی جڑ خشک پانی سے گھسا کر بالوں کی جڑ پر جو موچنا سے اکھاڑے گئے ہوں ملیں سیاہ بال پیدا ہوں گے۔

دیگر:-

گلو رخسارہ۔ سنبھالو ہر ایک تیس تولہ۔ تخم نیواڑ ساٹھ تولہ۔ ہڑ کلاں اور
آملہ ہر ایک انیس عدد۔ قند سیاہ دو سیر۔ سب کو کوٹ کر قند سیاہ میں ملا
کر اس قدر کوٹیں کہ یک ذات ہو جائیں۔ اس کی تین سو ساٹھ گولیاں بنا کر
ایک گولی ہر روز کھلائیں۔ فائدہ اس کا یہ ہے کہ پہلے مہینہ امراض شکم دور
ہو کر معدہ صاف ہو جاتا ہے۔ دوسرے مہینے رنگ نکھر جاتا ہے تیسرے
مہینے خشکی دور ہو جاتی ہے۔ چوتھے مہینے سستی بدن دور ہو جاتی ہے
پانچویں مہینے سر کے بال سیاہ ہو جاتے ہیں چھٹے مہینے قوت باہ بحد بڑھ
جاتی ہے۔ ساتویں مہینے بینائی بے حد بڑھ جاتی ہے آٹھویں مہینے حافظہ
اس قدر بڑھ جاتا ہے کہ کوئی بات نہیں بھولتا۔ نویں مہینے نہایت طاقتور
ہو جاتا ہے دسویں اور گیارہویں مہینے دل میں خاص قوت پیدا ہو جاتی ہے

دیگر:۔

مازو پھل ساڑھے چودہ ماشہ۔ چمچہ آہنی میں رکھ کر جلا کر سیاہ کریں نمک
رانسخ تین ماشہ۔ قرنفل دس عدد۔ نوشادر ایک ماشہ باریک کر کے آنولہ کے
پانی میں ملا کر گرم کر کے لوہے کے ہاون دستہ میں مزید رگڑ کر بالوں پر
طلا کریں۔ خشک ہونے پر گرم پانی سے دھو ڈالیں۔ عمدہ خضاب ہے۔

**دیگر:۔** پوست بیخ اسگندھ اور بیخ بدھارا ہر ایک ڈیڑھ سیر باریک
کر کے محفوظ رکھیں اور ہر صبح سات ماشہ مادہ گاؤ شیر کے ساتھ پھانکا کریں۔
اس سے سپید بال سیاہ ہو جائیں گے بشرطیکہ چار ماہ متواتر اس کا استعمال
کیا جائے۔ اس سے قوت باہ اور منی بھی بڑھ جاتی ہے (از مجرا تفوائد)

# مجرّبات شفأالملک حکیم محمد حسن قریشی

**حب اکسیر:۔** جریان احتلام کے لئے اکسیر ہے مقوی باہ ہے
افیون۔ فولاد۔ کشتہ نقرہ ہر ایک ۱ رتی۔ ست سلاجیت۔ مشک۔ مروارید۔ جیا شیر۔ کشتہ مرجان ہر ایک ۱ ماشہ سب کو پیس کر چنے برابر گولیاں بنائیں۔ ورق نقرہ میں ملفوف کریں۔ مقدار خوراک دو دو گولی صبح و شام۔ مخلوق کے لئے بے حد مفید ہے۔

**اکسیر عجیب:۔** جریان۔ احتلام اور بالخصوص ذکاوت حس کیلئے مفید ہے۔
افیون۔ ست سلاجیت رکشتہ قلعی۔ کشتہ فولاد۔ ہر ایک ۳ ماشہ۔ خلاصہ بھنگ ۱ ماشہ۔ پوٹاشیم برومائیڈ ۲ ماشہ۔ سب کو کھرل کر کے مونگ کے برابر گولیاں بنالیں دو دو گولیاں صبح و شام شیر گاؤ سے کھلائیں۔

**حب کیمیا:۔** نہایت مقوی باہ۔ مقوی اعصاب اور مولد خون ہے
سلم انڈر ۱ ماشہ۔ کچلہ مدبر ۱۲ ماشہ۔ کشتہ فولاد ۲ ماشہ کشتہ سفید آلودہ۔ سب کو پیس کر شہد میں ایک ایک رتی کے برابر گولیاں بنالیں۔ اور غذا کے بعد ایک گولی دودھ کے ہمراہ کھلائیں۔

**اکسیر ذیابطیس:۔** افیون ۱ ماشہ۔ کشتہ فولاد ۲ ماشہ۔ سفوف نخستہ جامن ۱۴ ماشہ۔ سبکو پیس کر سفوف بنالیں۔ خوراک:۔ ۱ ماشہ سے ۲ ماشہ تک عرق گاؤ زبان کے ہمراہ

## مجربات حکیم مولوی انیس احمد صاحب صدیقی

**حب مدار:-** یہ گولیاں ہیضہ کے قے اور دست کی مانع ہیں۔ غنچہ مدار ناشگفتہ ۱ تولہ۔ چونہ (بغیر بجھا) ۶ ماشہ۔ قرنفل ۱ تولہ۔ سب کو ملا کر مسور کے دانہ کے برابر گولیاں بنائیں

**حب نزلہ:-** نزلہ کی عکسی دوا ہے۔ اجوائن خراسانی ۲ تولہ۔ کچلہ مشفوق ۱ تولہ۔ افیون ۳ ماشہ۔ گوند کتیرا ۱ تولہ۔ نخودی گولیاں بنا کر کھلائیں۔

**حب مسکن:-** یہ گولیاں اعصاب کو تسکین دیتی ہیں۔ اس لئے اختناق الرحم اور ذکاوت حس۔ کثرت احتلام۔ خون کے دباؤ کی زیادتی (ہائی بلڈ پریشر) جنون اور دیوانگی کے لئے معمول و مجرب ہیں۔ چھوٹی چندن ۵ تولہ۔ گل سرخ ۵ تولہ۔ گوند عربی ۱ تولہ سب کو باریک کر کے نخودی گولیاں بنائیں۔ اور چار گولیاں صبح و شام روزانہ کھلائیں۔

**اکسیر صبیان:-** یہ سفوف بچوں کی جملہ پیٹ کی شکایات مثلاً قبض۔ اسہال۔ بدہضمی وغیرہ کے لئے معمول و مجرب ہے۔ ریوند چینی ۵ تولہ۔ سوڈا بائیکارب ۳ تولہ۔ سونٹھ ۱ تولہ۔ تمام ادویات کو سفوف کر کے محفوظ رکھیں۔ اور حسب ضرورت ۲ تا ۳ ماشہ مناسب عرق یا پانی کے ساتھ استعمال کریں۔

**سفوف نقیع:-** یہ سفوف پائیوریا کے لئے نہایت مفید ہے۔ مسی

کے استعمال سے دانتوں سے خون نکلنا بند ہو جاتا ہے۔ مواد پیدا نہیں ہوتا۔ مسوڑھوں کے زخم خشک ہو جاتے ہیں۔ اور گندہ دہنی دُور ہو جاتی ہے۔

برگ نیم خشک ۵ تولہ۔ نمک طعام ۲ تولہ۔ فلفل سیاہ ا تولہ۔ سب کو ملا کر خوب باریک سفوف کر کے روزانہ صبح و شام دانتوں پر ملیں۔ دو تین روز کے بعد کڑواہٹ ناگوار نہیں ہوگی۔ رات کو سوتے وقت سنون مل کر سو جائیں۔ کلی وغیرہ کرنے کی ضرورت نہیں۔ صبح کو اور سنون مل کر دانتوں کو صاف کریں۔

**حب ممسک:-** تخم دھتورہ۔ اجوائن۔ کافور۔ کچلہ مسفوف۔ شنگرف۔ عاقر قرحا ہموزن شہد میں ملا کر نخودی گولیاں بنا لیں۔ ایک گولی قبل از وقت یک ساعت استعمال کریں

**حب ثوم:-** یہ گولیاں دق و سل خصوصاً پھیپھڑوں کی سل میں نہایت مفید ہیں۔ ان کے استعمال سے متعفن بلغم درست ہو جاتا ہے۔ کافور ا تولہ۔ صمغ عربی ا تولہ۔ گیرو ۲ تولہ۔ کشتہ صدف مروارید ی ۲ تولہ سب کو عرق لہسن ۲۰ تولہ میں خوب کھرل کریں۔ نخودی گولیاں بنائیں۔ ۲ تا ۴ گولی مناسب بدرقہ کے ہمراہ دیں۔

**اکسیر شباب:-** نامردی اور ضعف انتشار کی تمام دواؤں سے بہتر اور مفید ہے۔

عاقر قرحا ۵ تولہ۔ سم الفار ۲ ماشہ۔ یوہمبین ہائیڈرو کلورائیڈ ۳ ماشہ سفوف کچلہ ۲ تولہ۔ کشتہ نوشادر ا تولہ۔ اول سم الفار کو ۴۸ گھنٹے کھرل کریں اس کے بعد شہد شامل کر کے نخودی گولیاں بنائیں۔ خشک ہونے پر سونے یا چاندی

کے ورق چڑھالیں۔ ایک گولی کھانے کے بعد کھائیں۔ اور دودھ کثرت سے استعمال کریں۔

## مجربات حکیم مظفر حسین صاحب اعوان ایڈیٹر حافظ صحت لاہور

**سفوف نمک سلیمانی:-** تمام مروجہ نسخوں کی نسبت یہ آسان خوش مزہ چورن ہے۔ معدہ کی تمام شکایات میں خصوصیت سے نافع ہے۔ سونف۔ سونٹھ۔ اجوائن۔ کالی مرچ۔ فلفل دراز۔ نمک سونچل۔ سہاگہ خام۔ نمک طعام ہر ایک ۵ تولہ۔ دارچینی ۲ تولہ۔ نوشادر ۱۰ تولہ کوٹ چھان کر سفوف بنالیں۔ مقدار خوراک ۴ رتی سے ایک ماشہ تک تازہ پانی کے ساتھ استعمال کریں۔

**سفوف درد گردہ:-** اس سے پیشاب کھل کر آتا ہے۔ اور درد بالکل رفع ہو جاتا ہے۔ عجیب چیز ہے

اظفار الطیب دنکی حب، نقلت دکلتھی مرنخ) برابر وزن لے کر کوٹ چھان کر سفوف بنائیں۔ خوراک ۱ ماشہ سے ۲ تولہ تک ہمراہ عرق سونف نیم گرم ۲ تولہ شکر سرخ ۲ تولہ یا شربت بزوری کے ہمراہ کھلائیں۔ بشرط ضرورت بارہ گھنٹے بعد دوسری خوراک دیں۔ علاوہ ازیں گردوں کے مقام پر سینک کریں۔ اور قبض ہو تو بذریعہ حقنہ رفع کریں۔

**سفوف مغلظ:-** رقت اور جریان وغیرہ کے لئے مفید ہے۔ موصلی سفید

موصلی سیاہ ۔ طباشیر تا لکھانہ۔ ثعلب مصری ۔ گوکھرو ۔ مساوی الوزن لے کر کوٹ چھان کر سفوف بنائیں ۔ مقدار خوراک ۳ ماشہ ۔ صبح و شام دودھ کے ہمراہ

سنون مستحکم دندان :۔ ہلتے دانتوں کو مضبوط کرتا ہے ۔ اور کیڑا نہیں لگنے دیتا ۔ مسوڑوں کو قوت دیتا ہے ۔ دانتوں سے خون آنے کو روک دیتا ہے ۔ گلنار ۔ پوست انار ۔ مازو ۔ سماق ۔ زرد چوب ۔ کتھ سفید ۔ باؤبڑنگ ۔ میسلگی ۔ ہیرا کسیس ۔ مرچ سیاہ ۔ نمک لاہوری ۔ دانہ الائچی ۔ پوست ہلیلہ ۔ آملہ ۔ سونٹھ ۔ پھٹکڑی ۔ نمک سنگ ۔ قسط شیریں ۔ اسنہ ۔ خولنجاں ۔ بالچھڑ ۔ عاقر قرحا ۔ انزروت ۔ نسوار تمباکو ۔ ناگرموتھا ۔ موچرس ۔ سوں مکھی ۔ مجیٹھ ۔ گل سرخ ۔ پوست مغیلاں ۔ نوشادر ۔ گل ارمنی ۔ دم الاخوین ۔ خشت زرد کہنہ ۔ عدس ۔ سنگجراحت ۔ پھٹکری سوختہ ۔ کچلا سوختہ ۔ سہاگہ بریاں ۔ زیرہ سفید بریاں ۔ توتیا سوختہ ۔ صدف سوختہ ۔ ہر ایک برابر وزن کوٹ پیس کر ململ کے کپڑے سے دو تین بار چھان لیں ۔ بقدر ضرورت منہ صاف کرتے وقت دانتوں پر ملیں ۔

کحل الجواہر :۔ رائے بہادر ڈاکٹر متھرا داس کا خاص نسخہ ہے ۔ پانی یہنا ، نگر سے ، جالا ، دھند اور ابتدائے موتیا بند کے لئے بہت مفید ہے ۔ تندرستی کی حالت میں بھی استعمال کر سکتے ہیں ۔

جست کا پھول عمدہ ڈیڑھ ماشہ ، مردار سنگ ۳ ماشہ ، سمندر جھاگ ۔ کلی چونہ تازہ ہر ایک ۵ تولہ ۔ مرچ سفید ۔ نوشادر ۔ فلفل دراز ۔ چینی اصلی ۔ قلمی شورہ ۔ ہر ایک دو تولہ ۔ سیٹھ چھلکا ۱۰ عدد ۔ اقلیمیائے طلا ۔ اقلیمیائے نقرہ ۔ تباشیر ہر ایک ۵ ماشہ ۔ نیلا تھوتھا ۹ ماشہ ۔ مرجان اصلی ۲ ماشہ ۔ سب کو پانی میں گھول کر چھان لیں

اور خشک کرلیں۔ دیگر سب ادویہ کو الگ الگ کوٹ کر اکٹھا کر کے قریباً ایک تولہ عرق لیموں تازہ ڈال کر تین دن برابر کھرل کریں۔ جب پانی خشک ہو جائے پھر چھان کر کے جست ملا دیں۔ اور ریشمی کپڑے سے چھان لیں بس سرمہ تیار ہے۔ سلائی سے صبح و شام آنکھوں میں لگا لیں۔ جالا اور دھند کے مریضوں کو تین حصہ سرمہ اور ایک حصہ کیلومل ملا کر سلائی سے ساتھ ڈالیں۔

# قوّت باہ کے لئے ایک لاجواب تحفہ

## از کویراج جگن ناتھ دید درچیتی

اس دوا کے استعمال سے بے پناہ طاقت اور بے اندازخون پیدا ہوتا ہے اکیس دن میں چہرہ لال ہو جاتا ہے۔ چالیس دن میں اتنی طاقت آجاتی ہے۔ کہ مباشرت کے بغیر رہنا مشکل ہو جاتا ہے۔ بلکہ چھ سات خوراکیں کھاتے ہی قوت باہ بہت تیز ہو جاتی ہے۔ پیشاب کی زیادہ۔ خون کی کمی۔ جگر کی کمزوری کے لئے اکسیر ہے۔ بے شمار مریضوں پر آزمایا گیا ہے۔

سلاجیت مصفے آفتابی۔ گچلہ مدبر۔ آب گھیکوار و ادرک ڈالا ہر ایک ۵ تولہ۔ کشتہ فولاد خاص ۴ تولہ۔ جائفل جاوتری۔ لونگ ہر ایک ۲ تولہ۔ عقر قرحا ۳ تولہ زعفران خالص کشمیری ۱ تولہ۔ تخم السین مصفے ۴ تولہ۔ کشتہ شنگرف خاص ۲ تولہ۔ کشتہ سم الفار ۳ ماشہ۔ ہر ایک دوا علیحدہ علیحدہ باریک پیس کر دوائی کر لیں۔ اور کسی عمدہ اور پختہ کھرل میں پہلے کشتہ سم الفار۔ شنگرف ایک گھنٹہ تک پان کے پتوں کے اس میں خوب زور سے کھرل کریں پھر زعفران ڈال کر اسے یک جان

نریا۔ اس کے بعد سلاجیت اور پھر باقی دوائیں ملا کر دو لیوم پاد لے۔۔۔۔ پتوں کے رس میں خوب ذرہ دودھ یا تھوہر سے کھرل کر کے ۳-۳ رتی کی گولیاں بنالیں۔ مقدار خوراک ا تا ۲ گولی غذا کے بعد نیم گرم دودھ کے ساتھ دوران استعمال دودھ مکھن۔ گھی بالائی وغیرہ مرغن غذائیں استعمال کرائیں۔

## مجربات ڈاکٹر ایس پی مہتہ ایڈیٹر رسالہ روزگار۔ دہلی

**کایاپلٹ گولیاں :-** یہ گولیاں ہزاروں مریضوں پر آزمائی ہوئی ہیں۔ ان کے استعمال سے بھوک بڑھتی ہے کھایا پیا ہضم ہو کر جزوِ بدن بنتا ہے۔ دودھ۔ گھی ہضم نہ ہونا۔ کچا پاخانہ آنا۔ دائمی قبض۔ جریان وغیرہ دور ہو کر تازہ خون پیدا ہوتا اور جسم میں نئی بہار آجاتی ہے۔

پارہ مصفیٰ۔ گندھک آملہ سار۔ ہر ایک ا تولہ ملا کر کھرل کریں۔ جب یہ چک سیاہ کجل بن جائے تو بیٹھا تیلیا مدبر۔ باؤبڑنگ۔ نمک سونچل۔ زیرہ سیاہ۔ سیندھا نمک۔ جوکھار۔ ہینگ حبر ک۔ آملہ منقی۔ ہرڑ زرد۔ سجی کھار۔ بہیڑہ۔ اجموده۔ کالی مرچ۔ سونٹھ۔ سمندر نمک۔ فلفل دراز۔ تمام ادویات کا سفوف ایک ایک تولہ۔ کچلہ مدبر سب دواؤں کو برابر ملا کر ڈیڑھ ڈیڑھ رتی کی گولیاں بنالیں۔ مقدار خوراک ایک گولی بعد از غذا گرم دودھ کے ہمراہ

**اکسیر خنازیر :-** تقریباً تیس سال پہلے حرم گیٹ ملتان کی گلی میں ایک حکیم صاحب ہنجروں کا علاج کرتے تھے۔ جس سے انہوں نے لاکھوں روپیہ کمایا۔ اس دوا کو عرصہ تک استعمال کرنے سے خنازیر یعنی کنٹھ مالا کی گلٹیاں آہستہ

و ہستہ بالکل معدوم ہوجاتی ہیں۔ پانچ چھ ماہ تک استعمال کرنے سے پرانے سے پرانا مرض بھی دور ہوجاتا ہے

پارہ مصفیٰ ۲ تولہ۔ گندھک مصفیٰ ۱ تولہ۔ ہر دو کو رگڑ کر مثل سرمہ بنالیں پھر گوگل مسا :۔ رچکنار کی چھال کا سفوف ہر ایک ۵ چھٹانک۔ مرچ سیاہ۔ سونٹھ۔ پپلی ہر ایک ۴ تولہ۔ سیندھا نمک ۱ تولہ کشتہ تانبا ۳ تولہ۔ کشتہ خبث الحدید ۶ تولہ۔ پہلے گوگل میں تھوڑا سا گرم پانی ملا کر خوب کوٹیں۔ جب لئی سی بن جائے تو باقی باریک شدہ چیزیں ملا کر ۲۴ گھنٹہ مسلسل کھرل کریں۔ اور ۴۔ ۴ رتی کی گولیاں بنالیں مقدار خوراک ایسے ۲ گولی تک پوست کچنار کے جوشاندہ کے ہمراہ دیں۔ اور مندرجہ ذیل مرہم دن میں دو تین بار گلٹیوں پر ملیں۔ موم ۴ تولہ۔ نیلا تھوتھا ۱ ماشہ مردار سنگ ۱ ماشہ۔ رال ۲ تولہ۔ رس کپور ۲ تولہ۔ تلوں کا تیل ۸ تولہ ۔ اول موم پگھلا کر اچھی طرح ملا لیں۔ بعد میں تمام ادویات کا کپڑے سے چھانا ہوا سفوف حل کرکے کافی دیر تک کھرل کریں۔ تاکہ مثل لئی ملائم ہوجائے۔

مرہم اکسیر برص :۔ پارہ۔ گندھک۔ ہڑتال۔ نیلا تھوتھا۔ ریچی ہر ایک ۱ چھٹانک کو باریک کرکے ڈیڑھ پاؤ کڑوے تیل میں ملا کر خوب رگڑیں حتیٰ کہ مرکب مکھن کی طرح ملائم بن جائے۔ چوڑے منہ کی شیشی میں ڈال کر رکھ لیں۔ برص یعنی پھلبہری کے سفید داغوں پر حسب ضرورت مرہم مل کر دو تین گھنٹے دھوپ میں بیٹھیں۔ پھر گرم پانی سے دھو دیں۔ اسی طرح کچھ عرصہ متواتر مرہم لگاتے رہنے سے داغ دور ہوجاتے ہیں۔

# مجربات حکیم پیر بشیر احمد قادری ۴۳/۲ بی۔ میانچنوں

## روغن دندان

مشک کافور ۲ ماشہ۔ کاربالک ایسڈ ۶ ماشہ۔ ٹنکچر آئیوڈین ۳ تولہ۔ سب کو ملا کر حفاظت سے رکھیں۔ پھر روئی سے دانتوں پر لگائیں۔ مریض روتا آئے اور ہنستا جائے۔ درد دانت کے لئے اکسیر ہے۔ نیز رات کو بعد غذا دانتوں پر نمک مل کر کلا کرکے روئی سے دانتوں پر لگانا گوشت خورہ کو دور کرتا ہے۔

## روغن چنبل

جو پا سیر کم از کم ایک سال کے پرانے لے کر کسی قلعی دار دیگچہ میں ڈال کر نیلا تھوتھا ۳ ماشہ باریک پیس کر اوپر چھڑک دیں۔ ایک سلور یا چینی کی پیالی لے کر درمیان رکھ دیں۔ اور اس کے اوپر کوئی مناسب برتن جس میں ۵ سیر پانی آ سکے۔ منہ بند کرکے چولہے پر رکھکر ڈیڑھ گھنٹہ نرم آگ جلائیں۔ جب برتن سرد ہو جائے تو پانی والا برتن علیحدہ کرکے پیالی تیل سے بھری ہوئی نکال کر حفاظت سے رکھیں۔ اور چنبل پر دن میں دو بار لگایا کریں۔ انشاء اللہ چند روز میں شفا ہو جائے گی۔

## اکسیر مردمی

شنگرف رومی۔ سم الفار سفید ہر ایک ۶ ماشہ۔ ہر دو کو باریک پیس کر آب پیاز ۱۰ تولہ۔ آب ادرک ۱۰ تولہ میں باری باری کھرل کرکے [illegible] ادویہ ۳ کر حب نخودی ہمراہ عسل تیار کریں۔ افیم۔ زعفران ۳۔ ۳ ماشہ جائفل۔ جاوتری۔ کچلہ

مدبر ، ریگ ماہی ہر ایک ۲ ماشہ ۔ سلاجیت ۔ عقرقرحا ہر ایک ایک تولہ ۔ خوراک ایک گولی صبح ایک گولی شام ہمراہ دودھ شیریں۔

فوائد :۔ قوت کو بڑھا کر جوانمرد بناتی ہے۔ دل، دماغ، معدہ کو طاقت دے کر ہیجان پیدا کرتی ہے۔ اور امساک بڑھاتی ہے

## طلا ملذذ و ممسک

جائفل ، دارچینی ، مال کنگنی ، عقرقرحا ، کافور ، جاوتری ، قرنفل ، ریگ ماہی عطر گلاب ، ہر ایک ایک تولہ ۔ شہد ۱۰ تولہ ۔ تمام ادویہ کو باریک پیس کر کپڑ چھان کرکے شہد میں معہ عطر ملا دیں۔ اور حفاظت سے رکھیں۔ ایک گھنٹہ پہلے ۱ ماشہ عضو پر طلا کریں۔ اور قدرت خدا ملاحظہ فرمائیں :۔

## الحاج حکیم السید وارث الجیلانی ------ مدیر الانزار لائلپور

## پانچ اکسیری تحفے

روغن عروس اکسیری :۔ گندھک آملہ سار ایک حصہ ۔ سوڈا کاسٹک دو حصہ خوب کھرل کریں۔ جب روغن ہو جائے تو تمام چینی وغیرہ کی پیالی میں کوئلوں کی آگ پر رکھیں۔ شرخ رنگ ہو جائے گا ۔ اسی طرح ہر ذی روح اور ذی نفس کا روغن ہو جاتا ہے میں نے عقاب ، عطارد ، زرنیخ ہموزن کے دو چند سوڈا کاسٹک کھرل کرکے آگ پر روغن لیا تھا ، جو درست نکلا۔

روغن اسعد الارض :۔ شورہ کے ہموزن کو رلی ہائیڈریٹ کھرل کریں۔

شنگرفی رنگ روغن تیار ہوگا۔ جو مسکن اوجاع ہے۔

**روغن شب یمانی وغیرہ:۔** کہنہ گنگ جو ارانی چمگادڑکی پنجال تیار کی جاتی ہے۔ اس کو پشک چمگادڑ بھی کہتے ہیں۔ بھوز ننذابح میں کھرل کریں۔ اور شیشی میں ڈال کر دم پخت کریں۔ روغن تیار ہے۔ اسی طرح تنکار۔ شورہ۔ زنجفر۔ عروس آملہ سار اور نوشادر وغیرہ کا بھی تیل تیار ہو جاتا ہے۔ جو دوا کی نوعیت کے مطابق مختلف امراض پر کارگر ہوگا۔

**سم الفار قائم چرخ خوردہ:۔** قریباً ایک پاؤ نمک۔ دانہ گونہ میں اتولہ سے ۵ تولہ تک سم الفار سفید توا پر رکھکر خوب دبا دیں۔ اور نیچے آگ جلا دیں۔ اور جس جگہ سے پھٹے نمک سے بند کر دیا کریں۔ اور سلائی چھوکر دیکھیں جب سلائی آر پار ہو جائے آگ بند کر دیں۔ چرخ خوردہ سبز مائل بر آمد ہوگا۔ جو کوئلہ پر پگھل جائے گا۔ اور اسے بجھا دے گا۔ یہ ایک اکسیر مدار نسخہ ہے۔ خصوصاً طور پر امراض بارِدہ اعصابیہ میں بے مثل ہے۔ بے حد مقوی و محرک باہ ہے۔

**کشتہ طوطیا برنگ سفید:۔** طوطیا سالم ڈلی اتولہ۔ پوٹاشیم آیوڈائیڈ ۲ تولہ کو پیالہ میں ۵ تولہ پانی میں حل کرکے ڈلی طوطیا ڈالیں۔ اور بیس یوم محفوظ رکھیں۔ اور بعدہٗ کلیا خوردہ گل حکمت کرکے بعد ایک پاؤ بے دود اوپلہ کی آگ دیں۔ بے زنگار کشتہ تیار ہوگا۔ جو اکسیر گردوں کی جان ہے۔ آتشک سوزاک بھگندر۔ ناسور۔ جریان منفعد اور خرابی خون میں اکسیر الاثر ہے۔

# مجربات حکیم سری رام ٹنڈن مالیر کوٹلہ

**ٹنڈن آئی لوشن:-** انار دانہ ۵ تولہ۔ عرق گلاب ۲۰ تولہ۔ دونوں کو رات کے وقت ایک عمدہ چینی کے پیالہ میں ڈال دیں۔ صبح کو خوب مل کر چھان لیں۔ اس چھنے ہوئے عرق میں رسونت ½۲ تولہ۔ پھٹکڑی سفید بریاں ۶ ماشہ۔ افیون خالص ۳ ماشہ۔ مشک کافور ۳ ماشہ۔ نیلا تھوتھا بریاں ۱ ماشہ۔ ان سب کو ملا دیں بس یہ آئی لوشن تیار ہے۔ زنک لوشن سے ہزار درجہ زیادہ فائدہ کرتا ہے۔ آنکھیں خواہ کسی وجہ سے دکھتی ہوں اور کسی دوائی سے اچھی نہ ہوتی ہوں اس جادو اثر دوا سے فوراً آرام ہو جاتا ہے۔

**سفوف ٹنڈن:-** اسگند ناگوری ۵ تولہ۔ بدھارا قند ۵ تولہ۔ ستاور ۵ تولہ۔ تینوں کو خوب باریک پیس کر کپڑچھان کر کے اس میں ۱۵ تولہ مصری کوزہ بھی پیس کر ملا دیں۔ بمقدار خوراک ۳ ماشہ سے ۶ ماشہ تک۔ صبح و شام دونوں وقت ہمراہ تازہ پانی یا گرم دودھ کے ساتھ۔ استعمال کرنے سے جریان و احتلام کو یقینیہ آرام ہو جاتا ہے۔ یہ نسخہ ہم نے ایسے نوجوانوں کو جو ابھی سکول یا کالجوں میں تعلیم پاتے تھے۔ یہ ابھی شادی شدہ نہ تھے ہنوز ہی تیار کر کے استعمال کرایا جو کبھی بے اثر ثابت نہیں ہوا۔

# مجربات حکیم فضل حسین قریشی جالندھری

## اکسیر سیلان الرحم

ادارہ کی خدمت میں صدری اسراری نسخہ پیش کر رہا ہوں جو کہ فوائد کے لحاظ سے عدیم المثال ہے۔ مستورات کی شکایت سیلان الرحم اور اس کے بدنتائج بدن کا روز بروز کمزور ہونا کمزور ہونا چہرے کا بے رونق ہونا۔ ذرا سی محنت سے دم پھول جانا۔ اعضا شکنی۔ قرار حمل کی ناقابلیت۔ کسی رنگ کی بدبودار رطوبت کا جاری ہونا۔ ان سب نقائص کو دور کر کے بچہ پیدا کرنے کی قابلیت پیدا کرتا ہے۔ اگرچہ اجزا معمولی ہیں۔ لیکن فوائد کے لحاظ سے اکسیر بے نظیر ہے۔

سنگر احت ۳ تولہ۔ طباشیر ۱ تولہ۔ الائچی خورد ۱ تولہ۔ کوزہ مصری ۱۰ تولہ۔ ملک مستور بریان ۲ تولہ۔ جملہ ادویات کو کوٹ چھان کر سفوف بناویں۔ اگر کشتہ پوست بیضہ مرغ شامل کر لیں تو نسخہ فوائد میں بڑھ جائے گا۔ خوراک ۱ ماشہ صبح شام در موسم گرما ہمراہ شربت صندل، در موسم سرما ہمراہ شیر گاؤ۔ گرم ترش اور تیل والی اشیا سے پرہیز کرادیں۔

اس نسخہ سے بارہ بارہ سال سے بے اولاد مستورات صحت یاب ہو کر قابل اولاد بن گئیں۔

**تریاق آتشک** :۔ فقط تین خوراک سے آتشک نیست و نابود ہو جاتا ہے۔

قلعی ۳ ماشہ۔ سیماب ۳ ماشہ۔ سرمہ سفید ۴ ماشہ۔ قلعی کو ریزہ ریزہ کر کے کھرل میں ڈالیں۔ بعد ازاں سیماب اور سرمہ سفید ڈال کر اس قدر کھرل کریں کہ مانند غبار ہو جائے۔ خوراک ۲ چاول ہمراہ بالائی کھلائیں۔ لیکن تین خوراک سے زیادہ نہ کھلائیں۔ اس کے تین دن کے استعمال سے ہی زخم وغیرہ اچھے ہو جاتے ہیں۔ اور منہ وغیرہ بھی نہیں آتا۔

**کشتہ طلق سیاہ مرکب بہ ہڑتال ورقیہ!**

طلق سیاہ ۱ تولہ۔ ہڑتال ورقیہ ۱ تولہ۔ قلمی شورہ ۱۰ تولہ تینوں چیزوں کو ۳ تولہ آب مولی میں کھرل کر کے قرص بنا لیں۔ خشک ہونے پر ۵ سیر اوپلوں کی آگ دیں۔ اعلیٰ کشتہ ہوگا۔ خوراک ۱ رتی ہمراہ دودھ کھلاویں۔

فوائد:۔ بخاروں کی جملہ اقسام میں مفید ہے۔ نیز اختناق الرحم۔ ماہواری کے درد میں بھی مفید پایا ہے۔

**اکسیر ادرار حیض!۔**

سم الفار ۳ ماشہ۔ ٹاٹری ۳ ماشہ۔ جائفل ۱ تولہ۔ کائپھل ۱ تولہ۔ لونگ ۱ تولہ۔ پہلے سم الفار اور ٹاٹری کو خوب کھرل کریں۔ پھر باقی ادویہ کو باریک کر کے ملا دیں۔ اور کامل ایک گھنٹہ کھرل کریں۔ بس تیار ہے۔

ایک روئی کا لتہ لے کر شراب میں تر کریں۔ اور اوپر مذکورہ بالا دوا بقدر ½ رتی چھڑکیں۔ یہ فرجہ دایہ سے رحم کے منہ میں رکھوا دیں۔ انشاءاللہ چند یوم میں حیض جاری ہو جائے گا۔ پینے کو یہ جوشاندہ دیں۔ گل گلاب ۱ تولہ۔ اجوائن ۱ تولہ۔ پرانا گڑ ۱ تولہ منقیٰ ۱ تولہ۔ بطریق معروف جوشاندہ بنا کر پلائیں۔

دافع ورم رحم! اکھتوال ۲ تولہ۔ گلیسرین ۵ تولہ دونوں کو خوب اچھی طرح ملا کر شیشی میں ڈال لیں۔ بوقت ضرورت اس میں روئی تر کرکے فرزجہ کرائیں۔ ورم رحم کے لئے اکسیر ہے۔ دو تین یوم میں آرام کامل ہوتا ہے۔ میرے پاس ایک عورت آئی جس کا حیض عرصہ ایک سال سے بند تھا۔ قطرہ قطرہ پیشاب آتا تھا۔ تمام بدن میں گلٹیاں پڑ گئی تھیں۔ اور ورم کی وجہ سے پیٹ پھولا ہوا تھا۔ وہ بیچاری بیوہ تھی۔ اور بہت گھبرائی ہوئی تھی۔ میں نے فقط مندرجہ بالا فرزجہ کرایا۔ جس سے تین روز کے بعد حیض جاری ہو گیا۔ اور گلٹیاں وغیرہ بھی بالکل معدوم ہو گئیں۔

حبوب جریان! کشتہ پوست بیضہ مرغ ا تولہ۔ کشتہ سردہانہ ۲ تولہ کشتہ نقرہ ا تولہ۔ ست سلاجیت تولہ۔ کشتہ فولاد ا تولہ۔ سب کو پوست خشخاش کے جوشاندہ میں کھرل کرکے حبوب بقدر نخود بنا دیں۔ خوراک ایک ایک گولی صبح و شام ہمراہ شیر گاؤ تازہ شیریں کردہ۔ بادی ترش اور ثقیل والی اشیائے سے پرہیز کریں۔

نسخہ برائے احتلام! کشتہ قلعی درینگ تیار شدہ ۶ ماشہ۔ پوٹاسیم برومائیڈ ۶ ماشہ۔ دونوں کو اچھی طرح کھرل کر لیں۔ خوراک ۵ رتی کیپسول میں ڈال کر کھلاویں اوپر سے دودھ پلا دیں۔ احتلام میں نہایت مفید ہے۔

سفوف برائے جریان و سرعت انزال، بارہا کا مجرب!

موصلی سفید، موصلی سیاہ۔ تالم کھانہ۔ شہالم دانہ۔ بہمن سرخ۔ بہمن سفید۔ تودری زرد۔ سمندر سوکھ۔ موچرس۔ ستاور۔ مغز تخم تمر ہندی کلاں۔ مغز بادام۔ تخم فرنجمشک۔ تخم ناجونتی۔ بہیدانہ۔ الائچی خورد۔ طباشیر۔ ورق نقرہ ۲۰ عدد۔ ورق طلا ۲ عدد۔ جملہ ادویہ ہموزن لیکر کوٹ چھان کر سفوف بنائیں۔ اور سب کے برابر کوزہ مصری

ملالیں۔ بس تیار ہے۔ خوراک ۳ ماشہ سے ۶ ماشہ ہمراہ دودھ گاؤ صبح شام۔

**سوء ہضم وترشی معدہ!** سوڈا بائیکارب ۱۰ اگرین ٹنکچر نکس کو ۳۰ بوند ٹنکچر کارڈ کو ۲۰ بوند۔ ٹنکچر نکس وامیکا ۵ بوند۔ سپرٹ کلوروفارم ۲۰ بوند۔ سپرٹ امیونیا ایرومیٹک ۳۰ بوند۔ ایکوا ۱ اونس۔ ایسی ایک خوراک بعد از غذا ۲ دو گھنٹہ دیں۔

**شربت فولاد مقوی معدہ وجگر!** لائیکو ارفرائی ۱۔ اونس۔ لیکوڈ ایکسٹریکٹ ڈمیانہ ½ اونس۔ لیکوڈ ایکسٹریکٹ ٹرکاسائی ۱۔ اونس۔ لیکوڈ ایکسٹریکٹ نکس وامیکا ½ اونس۔ شربت سادہ ڈیڑھ سیر۔ خوراک ۳ ماشہ بعد از غذا دو وقت۔ جملہ جگری امراض کے لئے مفید ہے۔ کمی خون جس وغیرہ کے لئے مفید ہے۔

---

# منتخبات

**حب سیماب طلائی!** جو تقویت اعضائے رئیسہ میں بے عدیل ہے۔ اس کے علاوہ اور بھی فوائد کثیرہ ہیں۔ نیز بدنی کمزوری کے لئے غایت مفید ہے۔

سیماب مصفیٰ ۶ ماشہ۔ ورق طلا قسم اعلیٰ ۴ ماشہ لے کر دونوں کو تھوڑے سے پانی کے ذریعہ کھرل کرو تاکہ مانند مسکہ ہو جائے۔ پھر گولی بنا کر رکھیں۔ ایک گھڑی میں قدرے سخت ہو جائے گی۔ پھر سوئی سے سوراخ کر کے مضبوط دھاگہ ڈالیں لیکن دھاگہ ریشمی ہو۔ اس کو محفوظ جگہ میں رکھیں۔ ہفتہ عشرہ بعد گولی مستحکم ہو جاتی ہے۔ اس گولی کے ڈورہ کو ایک لکڑی کے سہارے باندھ کر دودھ میں لٹکا دیں۔ مگر گولی تہ میں نہ لگے۔

اور دودھ میں لٹکتی رہے۔ اس دودھ کو پی لیا کریں۔ یہ گولی بہت دیر تک رہتی ہے۔ یہ دودھ معدہ میں جاکر خراب نہیں ہوتا۔ بلکہ صحیح طور پر جزوِ بدن بنتا ہے۔ یہ گولی بہت سے فوائد کی حامل ہے۔ اس سے امساک طبعی پیدا ہوتا ہے۔

**معجون مقوی:۔** جو کہ ضعف باہ اور تقویت اعضائے رئیسہ کے لئے مجرب ہے۔

مغز بادام۔ مغز چلغوزہ۔ مغز کبلانوہ مدبر۔ اسگند ناگوری۔ خولنجاں عقر قرحا۔ ہر ایک ۳/۱ تولہ۔ زعفران۔ جاوتری۔ تخم انجرہ۔ تخم گاجر۔ تخم کونچ۔ ہر ایک تولہ مصطگی رومی۔ تخم ہلیون۔ فلفل سیاہ ہر ایک ۱۰ تولہ۔ کنجد مقشر۔ سمندر سوکھ۔ تبتی مشک ہر ایک چھ ماشہ۔ سہ گنا نبات سفید ملاکر بطریق معروف معجون بنائیں۔ ابتداءمیں چند روز ۳ ماشہ صبح ۳ ماشہ شام۔ بعد ازاں اس کی خوراک مقدار بڑھاکر ۶ ماشہ کردیں۔ دوران استعمال مباشرت اور تمباکو نوشی سے پرہیز کریں۔

**نسخہ سوزاک:۔** مجرب و آزمودہ۔ تخم حیات ۲ تولہ لیکر اور تین عدد فلفل سیاہ ملاکر ٹھنڈے پانی میں گھوٹ کر بغیر چھانے پلادیں۔ انشاء اللہ ہفتہ عشرہ میں آرام ہوگا۔

**جوہر برائے درد مفاصل!** سم الفار ایک تولہ کو تین روز آک کے دودھ میں تر رکھیں۔ بعد ازاں نیا دودھ ڈال دیں۔ علیٰ ہذ القیاس ہر تیسرے روز دودھ بدل دیا کریں۔ غرض ۹ دن کے بعد نکال کر رکھ لیں۔ اور ایک تابو گی پر ایک انگل ریت بچھادیں۔ اس پر ۱۰ تولہ ہرل سبز کوٹ کر رکھیں۔ پھر حسب بالا ۱۰ تولہ ہرل اور ۱۰ تولہ لہسن رکھکر اوپر کونڈہ گی سرنگوں کرکے پہلو ریت کے ساتھ بند کردیں۔ اور

برابر دو پہر آنچ چوب کنار دیں۔ سرد ہونے پر نکالیں۔ شگفتہ ہو گا۔ خوراک یک نخس یا کم و بیش حسب طاقت و مزاج مسکہ یا پتا میں دیں۔

فوائد:۔ درد مفاصل کے لئے مثل اکسیر ہے۔ نیز مقوی باہ اور ممسک ہے

دافع سرفہ۔ نزلی اور کوکرہ کھانسی کے لئے مجربہ بارہا۔

اصل السوس مقشر ۵ ماشہ۔ طباشیر ۴ ماشہ۔ پوست شیریں انار ۳ ماشہ۔ قاقلہ صغار ۲ ماشہ۔ رب السوس ۶ ماشہ۔ ککڑ سنگی ۳ ماشہ۔ گوند کیکر ۲ ماشہ۔ گوند کتیرا ۱ ماشہ مغز کدو ۳ ماشہ۔ مغز بادام مقشر ۳ ماشہ۔ تخم خشخاش سفید ۶ ماشہ۔ زہر مہرہ خطائی ۴ ماشہ۔ زعفران ۱ ماشہ۔ بارہ سنگھا سوختہ ۲ ماشہ۔ شکر تیغال ۶ ماشہ۔ خاکستر برگ کیلہ ۲ ماشہ۔ شکر سفید ۲ تولہ جملہ ادویہ کو باریک کر کے سفوف بنائیں۔ دن رات میں چار پانچ مرتبہ چاٹا کریں۔

حبوب تریاق الجلوق۔ مجلوق کی جملہ شکایات کو رفع کرنے کے لئے عجیب ہے۔ نیز نامردی کے لئے تریاق ہے۔ جس کا اثر روز اول ہی معلوم ہونے لگتا ہے۔

سافٹ پل فاسفورس۔ اکسٹرا کٹ ڈمیانہ۔ اکسٹرا کٹ کوکا۔ جوہر فولاد اکسٹرا کٹ نکس وامیکا۔ جملہ اجزا کو یک جگہ کھرل کر کے بحفاظت بند کر دیں۔

مشک خالص ۱ ماشہ۔ عنبر شہب ۱ ماشہ۔ مومیائی خالص ۱ ماشہ۔ ورق نقرہ ۲ ماشہ ورق طلا ۱ ماشہ۔ زعفران خالص ۳ ماشہ۔ جند بدستر ۱ ماشہ۔ مایہ شتر اعرابی اصلی ۳ ماشہ رکرم شاہ دیمک ۳ عدد (بشرطیکہ دستیاب ہو سکیں) بیر بہوٹی جدید ۳ ماشہ۔ کف ابابیل خالص ۳ ماشہ۔ ست شعب مصری ۲ ماشہ۔ مغز کنجشک خانگی ۲ ماشہ۔ برادہ

قضیب گاؤ ۲ ماشہ۔ ریگ ماہی نر ۳ ماشہ۔ خراطین مصفیٰ ۳ ماشہ۔ ماہی روبیاں ۱ ماشہ جملہ اجزا ایک جا کر کے خوب کھرل کریں۔ کہ نہایت باریک ہو جاوے۔ بعد ازاں اس کو ۔۔ کے ہمراہ محفوظ رکھیں۔

خولنجاں ۳ ماشہ۔ بہمن ۶ ماشہ۔ عود صلیب ۳ ماشہ۔ جد وار خطائی اصلی ۱ ماشہ جائفل ۳ ماشہ۔ مغز بادام شیریں۔ مغز پستہ۔ درونج عقربی۔ مصطگی رومی۔ شقاقل مصری۔ زنجبیل۔ عود خام۔ جملہ ادویہ کو یکجا باریک کر کے سابقہ ادویہ میں شامل کرلیں

مروارید ناسفتہ ۱ ماشہ۔ یاقوت سرخ ۱ ماشہ۔ زمرد سبز ۱ ماشہ۔ مرجان ۳ ماشہ یشب سبز ۳ ماشہ۔ صدف صادق ۳ ماشہ۔ طباشیر کبود ۳ ماشہ۔ یکجا ایک کھرل میں پورا ایک دن عرق کیوڑہ و گلاب میں کھرل کریں۔ اور سب کو خوب یکجان کر کے شہد کی مدد سے گولیاں بقدر نخود بنائیں اور ورق نقرہ چڑھا کر رکھیں۔ ایک ایک گولی صبح شام ہمراہ شیر گاؤ دیں۔ غذا مرغن استعمال کرائیں۔ ۱۵ یوم تک ۳۰ گولی استعمال کرائیں۔ ۱۵ یوم تک ۳۰ گولی استعمال کرائیں۔ اگر کچھ شکایت باقی ہو تو پھر ۳۰ گولی استعمال کرائیں۔ پرہیز جماع۔ بادی۔ ترش اور گرم اشیاء۔

**سفوف عجیب !** برائے اسہال کہنہ و سنگرہنی خصوصاً اسہال بواسیری کہنہ کہ خون اور ریم آتی ہو۔ یہاں پر قابضات و ملینات دونوں نقصان دہ ثابت ہوتے ہیں۔ تاثیر میں عجیب و غریب ہے۔

موچ سیاہ۔ سونٹھ۔ نمک سیاہ ہر ایک ۳ ماشہ۔ سرپھوکہ۔ دارچینی صعتر ہر ایک ۶ ماشہ۔ لیسہ احمر ۲ تولہ۔ پودینہ ۲ تولہ۔ دانہ الائچی خورد ۲ تولہ۔ زیرہ سیاہ ۲ تولہ۔ سناکی ۲ تولہ۔ کہربا ۱ تولہ۔ شاخ مرجان ۱ تولہ۔ زہر مہرہ

۳ تولہ ۔ صدف مرواریدی ۴ تولہ ۔ تربد مجوف ۳۲ تولہ ۔ انار دانہ ۴۸ تولہ ۔ مصری کوزہ ۸۰ تولہ ۔ سب ادویہ کو کوٹ پیس کر سفوف بنائیں ۔ مقدار خوراک یک کف دست بعد از غذا ہمراہ پانی

**اکسیر العین** :۔ اکثر امراض چشم کے لئے اکسیر و مجرب ہے ۔

کوڑیاں سفید ۵ تولہ لے کر کسی مٹی یا پتھر کے برتن میں ڈال کر اوپر اتنا عرق لیموں ڈالیں کہ کوڑیوں سے دو انگشت اوپر رہے ۔ برتن کا منہ کپڑے سے باندھ دیں ۔ تاکہ گرد و غبار سے بچا رہے ۔ دو ہفتہ تک دھوپ میں رکھیں ۔ اور ہر روز کوڑیوں کو لکڑی سے ہلا دیا کریں ۔ اس عرصہ میں کوڑیاں عرق لیموں میں حل ہو جائیں گی ۔ بعد ازاں چینی پچی ۳ تولہ ۔ سیپی سفید (جو کہ ہاتھ میں دبانے سے باریک ہو جاتی ہے)

سرمہ سفید ۔ سرمہ سیاہ ہر ایک ۳ تولہ ۔ شاخ مرجان ۔ قلمی شورہ ۔ نمک شیشہ ہر ایک تولہ ۔ آب زہرہ بز ۳ عدد ۔ سمندر جھاگ ۱ تولہ ۔ پھٹکڑی ۶ ماشہ کوڑیاں زرد سوختہ ۱ تولہ ۔ جملہ ادویہ کو آب زہرہ بز اور رس لیموں جس میں کوڑیاں حل کی ہوئی ہوں ۔ سب کو کھرل کریں ۔ جب وہ پانی خشک ہو جائے تو ایا دو گھنٹہ بوٹی اور ایا دو عرق برگ سرس ڈال کر خشک کر لیں ۔ بس سرمہ تیار ہے ۔ شیشی میں ڈال کر رکھیں ۔ دو دو سلائیاں آنکھ میں لگائیں اکثر امراض چشم کے لئے مجرب و مفید ہے ۔

**حب ماہی** :۔ اکسیر الاثر سریع التاثیر مجرب

ثعلب مصری ۔ شقاقل ۔ خولنجان ۔ مایہ شتر اعرابی ۔ عنبر اشہب ۔ تخم ہلیون

ہر ایک دو ماشہ۔ جدوار خطائی مصطگی رومی۔ لونگ۔ ریگ ماہی۔ زعفران۔ عاقر قرحا۔ مشک خالص۔ مروارید ناسفتہ۔ کشتہ طلا۔ کشتہ فولاد۔ کچلا مدبر۔ خراطین مصفیٰ ہر ایک ایک ماشہ۔ دانہ الائچی خورد۔ مغز پستہ۔ مغز بادام۔ مغز چلغوزہ۔ ہر ایک ۳ ماشہ۔ دیمک ۵ عدد باریک شدہ عرق بید مشک میں بقدر سیاہ مرچ گولیاں بنائیں۔ اگر سم الفار بھرنج اور ایکسٹریکٹ ڈمیانہ ۲ ماشہ اضافہ کریں۔ تو فوائد میں بڑھ جاتا ہے۔ کشتہ طلا کے عوض گولڈ کلورائڈ اور کشتہ فولاد کے عوض فیرائی ریڈ کٹم ڈال سکتے ہیں۔ اور کچلہ مدبر کے عوض ایکسٹریکٹ نکس وامیکا ڈال سکتے ہیں۔ جملہ انگریزی ادویات انگریزی دواخانوں سے مل سکتی ہیں۔ صبح ایک گولی ہمراہ شیر دیں۔

**تریاق اوجاع**:۔ درد عصبی۔ وجع المفاصل۔ درد سینہ و پشت و کمر و گردن اور صداع کے لئے مجرب و مفید ہے۔ سورنجاں شیریں۔ دھنیہ خشک ہر ایک ۱ تولہ۔ الیسپائرین ۹ ماشہ۔ انٹی پائرین ۷ ماشہ۔ کیفین سائٹراس ۳ ماشہ۔ نبات سفید ۳ تولہ جملہ ادویہ کا بطریق معروف سفوف بنائیں۔ خوراک ۳ ماشہ دن میں تین مرتبہ پانی کے ہمراہ کھلائیں۔

**سفوف حمیٰ**۔ تپ کہنہ کے لئے مفید اور مجرب ہے۔

ست گلو تولہ۔ اتیس تولہ۔ کونین سلفاس۔ کافور۔ طباشیر۔ دانہ الائچی خورد۔ کشتہ طلق سفید۔ جوہر نوشادر۔ پھٹکڑی بریان۔ ست املی۔ ست پودینہ ست اجوائن۔ ست لیموں ہر ایک ۴ ماشہ۔ سب کو باریک پیس کر سفوف بنا کر اگر بخار کے ساتھ کھانسی ہو تو ست املی اور ست پودینہ نہ ڈالیں کیونکہ ان

سے کھانسی بڑھ جاتی ہے۔ تین تین ماشہ صبح و شام بدرقہ مناسبہ سے دیں۔

کشتہ سیماب مقوی و مغلظ منی ہے۔ اور جامع مفاصلہ کا دافع ہے۔ نیز حرارت غریزی کو برانگیختہ کرتا ہے۔ نامرد کو مرد بنانے میں عدیم المثال کشتہ ہے۔

۲ تولہ سیماب کو آب رتن جوت سبز میں جو کہ تقریباً ڈیڑھ پاؤ ہو متواتر تین روز کھرل کریں۔ بعد ازاں کوزہ گلی میں بند کریں۔ اور گل حکمت کر کے آٹھ سیر جنگلی اوپلوں کی آگ سے کشتہ کر لیں۔

خوراک ایک سرخ صبح و ایک سرخ شام ہمراہ شیر گاؤ۔ بادی۔ ترش۔ اور ثقیل و تلی اشیائے سے کلی پرہیز کریں۔

**کشتہ سم الفار۔** جلدی امراض کے لئے مفید ہے خصوصاً جذام و آتشک و فساد خون وغیرہ کے لئے تریاق اعظم کا حکم رکھتا ہے۔

مغز بیدانجیر کو کوٹ کر نغدہ بنالیں (مغز بیدانجیر وزن) میں تین پاؤ ہو۔ مذکورہ نغدہ میں سم الفار کی ڈلی رکھ کر گل حکمت کریں۔ خشک ہونے کے بعد بیس سیر اوپلوں کی آگ دیں۔ کشتہ تیار ہو جائے گا۔ خوراک ایک سرخ صبح ایک سرخ شام۔ ہمراہ شیر گاؤ۔

بواسیر بادی و خونی کے لئے مفید ہے۔

سم الفار۔ رسکپور۔ دارچکنہ شب یمانی۔ ہڑتال ورقیہ یا ایک کو گھی ہمراہ گوندہ گھیکوار بطریق معروف جوہر حاصل کریں۔ خوراک آدھا چاول ہمراہ مسکہ گاؤ کھلائیں۔ نہایت مفید ہے۔ ترش اور گرم اشیائے سے پرہیز کریں۔

**دافع کرم شکم!** جو ہر قسم کے کیڑوں کو دفع کرنے میں اکسیر کا حکم ہے

سیماب مصفےٰ ۳ ماشہ۔ گندھک مصفےٰ ۲ ماشہ، مغز تخم بکائن ۱ تولہ، پلاس پاپڑہ مقشرہ ۵ ماشہ اول پارہ اور گندھک کی کجلی کریں۔ بعدہٗ باقی ادویہ ملاکر حل کریں اور ظرف زجاجی میں محفوظ رکھیں۔ مذکورہ ادویہ میں سے جوان آدمی کے لئے ۲ ماشہ لے کر ۱ تولہ شہد میں ملا کر کھلائیں اور اوپر سے گرم دودھ پلائیں ہر قسم کے کیڑوں کے لئے مجرب المجرب ہے۔

## ڈبہ اطفال کا علاج :۔

نیلا تھوتھا بنر خام لے کر یک صد کاغذی لیموں لیکر اس کے رس میں سات روز کھرل کر کے بمقدار دانہ خشخاش گولیاں بنا کر نگاہ رکھیں اور بوقت ضرورت ہمراہ شہد خالص بچے کو کھلادیں۔ انشاء اللہ صحت کلی حاصل ہوگی۔

## موتی جھرہ کیلئے۔

نہایت سریع الاثر نسخہ ہے۔

مروارید ناسفتہ ۱ رتی۔ زعفران ۴ ماشہ۔ جوز بو ۲ ماشہ۔ لبیاسہ ۲ ماشہ۔ قاقلہ صغار ۲ ماشہ۔ قرنفل ۲ ماشہ۔ فلفل دراز ۲ ماشہ۔ منقیٰ ۱ تولہ سب ادویہ کو کوٹ پیس کر گولیاں بقدر چار چار رتی بناؤ جب موتی جھرہ اندر رک جاوے تو ایک گولی صبح اور ایک گولی شام گرم پانی سے دیں۔ اکسیر ہے۔ اور سینکڑوں مریضوں پر تجربہ کیا ہوا ہے۔

## اکسیر ذیابیطس :۔

جامن کی گٹھلی ۱۲ تولہ اکیس مرتبہ گورمار بوٹی کے عرق میں تر و خشک کریں۔ اور سفوف بنا کر کشتہ فولاد ۱ ماشہ جو کہ کیکر کی چھال میں تیار کیا ہوا ہو۔ ملا کر چوبیس خوراکیں بنالیں۔ صبح و شام ایک ایک خوراک ہمراہ بدرقہ مناسبہ دیں۔

**دوائے جریان**:- برائے جریان کہنہ وجدید ومقوی باہ

مازو مدبر ا تولہ۔ گندھک آملہ سار ۲ ماشہ۔ پارہ مصفیٰ ۲ ماشہ، ستاور ۲ ماشہ۔ سنگ جراحت ۲ تولہ پہلے پارہ اور گندھک آملہ سار کی ککلی بنالیں۔ پھر باقی ادویات پیس کر شامل کریں۔ خوراک ۴ ماشہ ہمراہ شیر گاؤ دیں۔ کہنہ سے کہنہ جریان جاتا رہتا رہتا ہے۔ دو ہفتے استعمال کرائیں۔

ترکیب :- مازو مدبر۔ مازو عمدہ لغیر سوراخ لے کر دال ماش میں ابالیں۔ جب مازو نرم ہو جاویں۔ نکال کر خشک کر لیں۔ یہ مازو مدبر ہے۔

**بال جیون رکھشا**۔ بچوں کی جملہ امراض یعنی۔ بدہضمی۔ بخار۔ کھانسی دست۔ قبض۔ ڈبہ کے لئے نہایت مفید ہے۔ نیز اس سے بچے طاقتور اور توانا ہو جاتے ہیں۔

ناگرموتھ۔ انیس۔ کاکڑاسنگی۔ فلفل دراز۔ طباشیر۔ الائچی خورد۔ زہر مہرہ خطائی۔ نارجیل دریائی۔ ہر ایک چھ ماشہ۔ خوراک چھ ماہ کے بچے کو ا ماشہ صبح و دوپہر شام۔

**اکسیر الاجسام**! یہ نسخہ ایک صدری اسرار سے ہے۔ جو کہ ضعف معدہ وقلب وجگر دماغ وگردہ اور مثانہ وباہ کے لئے تیر بہدف ہے۔ جریان ورقت کے لئے بمنزلہ اکسیر ہے۔

برادہ فولاد مصفیٰ ۲۰ تولہ و برادہ سیم اعلیٰ مصفیٰ ۱۵ تولہ لے کر کسی مٹی کے برتن میں ڈال کر اوپر آب دودھی ۸۰ تولہ ڈالیں۔ اور گل حکمت کر کے گز بھٹ کی آگ دیں۔ بعد سرد ہونے کے دوا کو نکال کر چار پہر پھر مذکورہ بوٹی کے پانی میں

صلایہ کریں۔ اور بطریق مذکورہ بالا آنچ دیں۔ اس طریق سے پانچ آگ دیسے کر دوا کو کھرل میں ڈال کر ۴ تولہ پارہ مصفیٰ داخل کر کے آب گنوار گندل سے چار پہر کھرل کر کے قرص بنا کر خشک کریں۔ دکسی کوزہ میں بند دگل حکمت کر کے دس سیر اوپلوں کی آگ دیں۔ اس طرح پندرہ آگ دیں۔ اور ہر آگ میں چار تولہ مصفیٰ پارہ داخل کرتے رہیں۔ پھر دس آگ نیم کے پانی میں کھرل کر کے بطریق بالا آگ دیں۔ اسی طرح شیر تھوہر میں کھرل کر کے دس آگ دیں۔ پھر دس آگ شیر مدار سے۔ دس آگ آب ترپھلہ سے۔ اور دس آگ آب تربوز سے، دس آگ آب گلو سے۔ پھر دس آگ آب بھنگرہ اور دس آگ آب مولی سے اور دس آگ آب جنغرات سے اور دس آگ آب پان سے، دس آگ آب لیموں سے اور پانچ آگ شیر بڑھ سے۔ اور ایک آگ شیرہ زعفران ا تولہ سے اور دو آگ کافور ۵ تولہ سے دو آگ، روح کیوڑہ سے دیں۔ مگر ہر آگ میں پارہ مصفیٰ ۴ تولہ داخل کیا جاوے۔ بس اب ۱۰۵ آتش دے کر پھر ایک آگ اسی طرح بغیر کسی آب یوٹی کے اور بغیر کھرل کئے اسی طرح کوزہ میں بند کریں اور گل حکمت کر کے گز ہٹ کی آگ دے لیں۔ لیکن اوپلہ صحرائی سے کام لیں۔ اب نسخہ تیار ہے پارچہ بیز کر کے کسی شیشی میں رکھ چھوڑیں۔ خوراک نیم رتی تا رتی ہمراہ مکھن ۲ تولہ اوپر سے دودھ پلائیں، ترشی۔ جماع۔ ثقیل اشیا و تیل سے بنی ہوئی چیزوں سے اجتناب کریں۔ بعد ایک سال کے استعمال میں لاویں۔ جس قدر زیادہ پرانا ہوگا، مفید ہوگا۔

**اکسیر درد!** ہڑتال طبقی ا تولہ۔ پارہ ا تولہ، گندھک آملہ سار ا تولہ، مردار سنگ ا تولہ، طوطیا سبز ۲ ماشہ۔ مذکورہ ادویہ کو باریک کر کے روغن زرد ۵ تولہ جو کہ ۱۰۱ دفعہ پانی میں دھو لیا گیا ہو، ملا کر حل کر کے کسی شیشی میں رکھیں۔ ہر قسم بعید د

شام و زود پر لیپ پر درد کر دیا کریں۔ سوزش اور جلن سے مبرا ہے۔ فوطوں کی درد کے لئے بھی مجرب ہے۔

**جمالی مسہل۔** مغز جمال گوٹہ غیر مدبر صرف چھلکا و پتہ دور کردہ۔ مغز بادام۔ قلمی شورہ۔ گھاں ہر ایک تولہ کو نڈی ڈنڈا میں خوب رگڑیں۔ جب موم کی مانند ہو جائے تو قدرے گھی میں بریاں کر کے رکھ چھوڑیں۔ بوقت ضرورت اس میں سے ۲ رتی دوا ایک گرم پانی سے استعمال کرا دیں۔ اور ہر اجابت کے بعد دو گھونٹ پانی پیتے جاویں۔ دست ہو جاویں گے۔ جس وقت اسہال بند کرنا چاہیں تو دودھ گرم کے میٹھا ملا کر پلا دیں۔ فوراً اسہال بند ہو جائیں گے۔ عجیب مسہل ہے۔ صرف دو ہی رتی سے جس قدر دست لینے مقصود ہوں بترکیب بالا لے سکتے ہیں۔

**شیاف! پڑبال اور ککروں کا علاج۔**

کاپر سلفیٹ اتولہ۔ بورکس اتولہ۔ لسمتھ سب نائٹراس اتولہ۔ صمغ عربی ۲ ماشہ زنگار اتولہ۔ کشتہ جست جے پوری ۲ ماشہ۔ شب یمانی بریان اتولہ۔ اول شب یمانی بریان کو خیساندہ برگ حنا اور زیرہ سفید اتولہ میں خوب کھرل کریں۔ خشک ہونے پر دیگر ادویات خوب باریک پیس کر ملا دیں اور ہمراہ آب شیاف بنا دیں۔ اول پڑبالوں کو موچنے سے اکھیڑ لیں۔ پھر شیاف مذکورہ لگا دیں۔ ۲ ہفتہ میں آرام ہو گا۔ ککروں کے لئے پلکوں کو الٹا لینا چاہیئے۔

**حب ہیضہ۔** پوست بیخ مدار بلبیا کھی۔ فلفل سیاہ مساوی الوزن لے کر عرق ادرک میں کھرل کر کے گولیاں بقدر دانہ مونگ بنا دیں۔ ہیضہ میں بوقت ضرورت ایک ایک گولی ہمراہ عرق بادیاں گھنٹہ گھنٹہ بعد دیں۔ انشاء اللہ شفا کامل ہو گی۔

**حبوب مقوی دماغ خاص الخاص۔** زہر مہرہ خطائی اصلی۔ شاخ مرجان۔ سنگ یشب سبز۔ صدف مروارید ی ہر ایک تولہ آدھ سیر گلو بوٹی میں علیحدہ علیحدہ رکھکر بیس سیر اوپلوں کی آگ دیں۔ ایک دو آگ میں سب کے سب شگفتہ ہوجائیں گے۔ پھر ۲۰ تولہ برادہ فولاد جوہر دار لیکر اس کو جامن کی چھال اور پتوں کے خیساندہ میں کھرل کرکے بند و گل حکمت کریں۔ اور دس سیر اوپلوں کی آنچ دیں۔ اسی طرح دس پندرہ آگ مذکورہ خیساندے میں کھرل کرکے دیں۔ پھر اس میں سے ۱ تولہ لیں۔ پھر ان سب میں کشتہ قلعی پارہ ۲ تولہ والا ورق نقرہ یا کشتہ نقرہ ۲ ماشہ۔ کچلہ مدبر ۳ ماشہ ملاکر شہد کی مدد سے حبوب بمقدار نخود تیار کریں۔ اور ۱ گولی ہمراہ شیر گاؤ دیا کریں۔ مجرب المجرب ہے۔

**حبوب ذکاوت حس ؛۔** کشتہ سہ دھاتہ ۵ تولہ۔ پوٹاسیم برومائیڈ ۲۰ تولہ۔ کیمفر مونوبردم ۱ تولہ۔ ایکسٹریکٹ ہایوسامس ۵ تولہ۔ جملہ ادویات ملاکر حبوب بقدر نخود تیار کریں۔ ۱ گولی رات کو دیں۔ جریان و سرعت اور خواہش کاذب کے لیے مفید ہے۔

**حبوب ممسک و مقوی باہ ؛۔** کشتہ طلاء ۲ ماشہ۔ سٹرکنیا ۱ ماشہ۔ سم الفار سفید ۱ ماشہ۔ کشتہ الماس ½ رتی۔ کستوری۔ مارفیا۔ جند بیدستر۔ کوکینی۔ مروارید ناسفتہ۔ کشتہ فولاد ہر ایک ۳ ماشہ ان سب کو صرف اڑھائی سو گولیاں تیار کریں۔ ۱ گولی دودھ کے ساتھ عصر کے وقت کھادیں۔ اور نو منٹ ملاحظہ فرمادیں۔

**سفوف سرخ مقوی اعضائے رئیسہ۔**
عاقرقرحا۔ دارچینی۔ قاقلہ صغار۔ پیلا مول۔ فلفل سیاہ۔ زنجبیل۔ تخم فلنل ہر ایک ۱ ماشہ

صندل سرخ ۲ تولہ۔ صندل سفید ا تولہ۔ سب دواؤں کو علیحدہ علیحدہ باریک کر کے اس قدر کھرل کریں۔ کہ مانند غبار ہو جائے۔ شکر تری شہد یا نبات سے دیں۔ تقویت قلب میں خصوصیت سے مفید ہے۔ مقوی اعضائے رئیسہ نیز پرسوت میں مفید ہے

**حب برائے پرسوت زود اثر** ۔ بچھناگ مدبر بہ شیر گاؤ۔ ہڑتال ورقیہ۔ شنگرف مدبر۔ بسم الفار ہر ایک تولہ۔ پہلے ایک روز کامل خشک کھرل کریں۔ بعد از اں آب ادرک متقطر شدہ میں ہفتہ بھر سحق کریں۔ اور بقدر دانہ باجرہ گولیاں بنائیں۔ غذا مرغن دیں۔ بادی۔ ترشی اور تیل والی اشیاء سے پرہیز کریں۔

**تریاق صداع** ۔ کیفین سائیٹراس ۵ گرین۔ فیناسٹین ۵ گرین۔ سفوف دھنیا خشک ۳ ماشہ۔ نبات سفید ۳ ماشہ ہمراہ تازہ پانی دیں۔ فوراً درد کو آرام آجاتا ہے۔

**دوائے خارش** ۔ پارہ۔ طوطیا سبز۔ مردا سنگ۔ کچلہ۔ فلفل سیاہ رال ہر ایک دو تولہ۔ پہلے طوطیا سبز اور پارہ کو آب برگ مہندی سبز میں کھرل کریں تاکہ پارہ جذب ہو جائے۔ پھر باقی ادویہ پیس کر باہم ملا لیں۔ بوقت ضرورت ۲ تولہ دوا چار تولہ دھلے روغن میں ملا کر مالش کریں۔

**دافع ضیق النفس** ۔ پارہ ا تولہ سنکھیا سفید ا تولہ۔ ورق نقرہ ۴ ماشہ تینوں کو سفید قابیضہ مرغ میں کھرل کریں۔ پھر جنگلی بیر کے برابر گولیاں بنالیں۔ اور کوزہ گلی میں بند کر کے سات مرتبہ گل حکمت کریں۔ بعد ازاں چار سیر اوپلہ صحرائی کی آگ دیں سفید رنگ سفوف برآمد ہوگا۔ خوراک ا برنج۔ غذا مرغن۔

**معجون مقوی معدہ و اعضائے رئیسہ** ۔ مربہ گاجر۔ مربہ آملہ بنارسی

مربہ سیب۔ مربہ بہی ہر ایک ایک پاؤ۔ گل سرخ۔ بالچھڑ۔ عود ہندی۔ زہر مہرہ۔
الائچی خورد۔ مصطگی رومی۔ گل سیوطی۔ پوست ترنج۔ طباشیر۔ ابریشم مقرض خام۔
برادہ صندل سفید۔ زرشک ہر ایک ۹ ماشہ۔ کشتہ چاندی ۱ تولہ۔ گل گاؤزبان
مربوں کو گھوٹ کر باقی ادویات کو باریک کر کے ملا لیں۔ اس میں سے ۱ تولہ ہمراہ بدرقہ
مناسب دیں۔ لطیف مزاج مرد اور عورتوں کے لئے عامہ کمزوری کو دور کرنے میں
مفید و مجرب ہے۔ نیز بخار کے بعد کی کمزوری کا دافع ہے۔

## معجون ہندی

معجون ہندی۔ برائے ضعف باہ و کمزوری۔ ادعیہ منی و سیلان منی
و مذی و مواد منی ہے۔ حاد مزاجوں کو بالخصوص مفید ہے۔

شیرہ مغز بادام ۵ تولہ۔ شیرہ خار خشک ۱۰ تولہ۔ شیرہ آملہ ۵ تولہ۔ شیرہ تخم
خربوزہ ۴ تولہ۔ گل سرخ۔ طباشیر۔ کہربا۔ شقاقل۔ مصطگی ہر ایک ۹ ماشہ۔ الائچی
خورد ۱ تولہ۔ صندل سفید ۲ ماشہ۔ ورق نقرہ ۲ ماشہ۔ مشک خالص ۱ ماشہ بطریق
معروف معجون بنائیں۔ بعدہٗ زہر مہرہ مسحوقہ ۲ ماشہ و نارجیل متقشر ۱ تولہ اضافہ کریں۔
خوراک ۶ ماشہ سے ۱ تولہ تک ہمراہ شیر گاؤ۔

## حب مقوی باہ برائے مجلوقین

حب مقوی باہ برائے مجلوقین:۔ سم الفار سفید۔ کتھ سفید۔
ہر دو سنگھاڑہ خشک ہر ایک ۱ تولہ لے کر تینوں کو ۲۰۰۳ عدد کاغذی لیموں لیکر
ان کے عرق میں کھرل کریں۔ جب پانی خشک ہو جاوے تو مشک عنبر اور زعفران
ہر ایک دو ماشہ۔ ورق طلا۔ ورق نقرہ ہر ایک ماشہ داخل کر کے ایک دن مزید
کھرل کریں۔ اور حبوب بقدر دانہ موٹھ بنا کر خشک کر کے محفوظ رکھو۔ خوراک صبح و
شام اگولی بعد از غذا ہمراہ مکھن یا بالائی۔ نصف گھنٹہ بعد دودھ پلا دیں۔ غذا

مخزن دیں

## معجون فلک سیر۔ مقوی۔ مبہی۔ ملذذ۔ ممسک۔

بادام شیریں۔ مغز فندق۔ مغز چلغوزہ۔ مغز کدو گان۔ افیون۔ بھنگ۔ مغز تخم کدو۔ مغز کاہو۔ ہر ایک چھ ماشہ۔ جوز بوا۔ لب یاسہ ہر ایک ۴ تولہ۔ مشک عنبر ہر ایک ۶ رتی۔ شہد ۳۰ تولہ بطریق معروف معجون بنائیں۔ خوراک ۱ ماشہ صبح شام

## حب نشاط! دافع ضعف باہ و جریان و سرعت انزال۔

کشتہ نقرہ ۴ ماشہ۔ جوتری۔ زعفران۔ ریگ ماہی ہر ایک ۱ تولہ۔ جوز بوا سمندر سوکھ ہر ایک ۹ ماشہ۔ زہر مہرہ ۱ ماشہ۔ مشک ۱۰ ماشہ۔ اول مشک زعفران و کشتہ نقرہ کو گلاب میں حل کریں۔ پھر بقیہ دوائیں کوٹ چھان کر ملائیں۔ اور عرق پان میں کھرل کرکے گولیاں بنائیں۔ ا گولی ہمراہ شیر گاؤ۔

## معجون خاص - نہایت مبہی۔ منشط و ممسک ہے۔

عطر کشمیری (کیسر) زعفران ہر ایک ۱۰ درم۔ دار چینی۔ ثعلب مصری الائچی خورد۔ مغز بادام۔ مغز نارجیل۔ مغز پنبہ دانہ۔ بہمن سفید ہر ایک ۴ درم۔ جوز بوا۔ تودری۔ صندل سفید ہر ایک ۲ درم۔ نبات ۱ رطل۔ شہد نصف رطل گلاب حسب ضرورت۔ معجون بنالیں۔ خوراک مقدار حسب حال۔

## کشتہ فولاد مقوی باہ - پارہ مصفی ۵ تولہ۔ گندھک آملہ سار ۱۰ تولہ

ان دونوں کی کجلی بنا دیں۔ پھر فولاد مصفی ۵ تولہ ملا کر انار کے پتوں کے رس یا جوشاندہ آدھ پاؤ میں کھرل کریں۔ اور مٹی کے ایک کوزہ میں گل حکمت کر کے گڑھے میں ہوا سے بچا کر دس سیر اوپلوں کی آگ دیں۔ سرد ہونے پر نکالیں۔ دوبارہ اسی طرح آنچ دیں۔

غرض آٹھ آنچ دیں۔ بعد از ال تین آنچیں بغیر سم الفار داخل کئے دیں۔ اور جوشاندہ برگ انار کی بجائے رس گھیگوار میں کھرل کرکے دیں۔ ہر بار ایک ایک فورس اور دس سیر او پلے ہوں۔ پھر اس کو پیس لیں۔ خوراک اسے ۴ چاول ہمراہ مکھن کھلائیں۔ تقویت باہ بدن کو قوی کرنے اور گھی دودھ ہضم کرنے کے لئے اکسیر ہے۔

## حب جریان واحتلام مجرب المجرب۔

رب برگد ۲ تولہ۔ رب بہو پلی ۲ تولہ۔ مغز املی ۲ تولہ۔ موچرس دو تولہ۔ کشتہ سہ دھاتہ ۲ تولہ۔ ست سلاجیت ۱ تولہ۔ تخم جوز ماثل ۱ تولہ۔ کشتہ قلعی ۶ ماشہ سب ادویہ کو شیر برگد دس تولہ میں گوندھ کر گولی بقدر ۴ رتی بنائیں۔ ۱ گولی صبح ۱ گولی شام ہمراہ شیر۔ جریان۔ سرعت انزال۔ احتلام کے لئے اچھے اچھے طبیبوں کا آزمودہ ہے۔

**تریاق ہیضہ** ۔ پارہ مصفی۔ گندھک آملہ سار مدبر۔ جدوار خطائی۔ نارجیل دریائی۔ زہر مہرہ اصلی۔ کافور دیسی۔ پوست بیخ مدار۔ پیپیتہ ہر ایک تولہ زعفران ۶ ماشہ۔ سب کو باریک کھرل کرکے مرچ سیاہ کے برابر گولیاں بنالیں ۲-۲ گولی مناسب بدرقہ کے ساتھ دیں۔ انشاءاللہ اکسیر ثابت ہوں گی۔

**حبوب ذیابطیس** ۔ شنگرف مدبر۔ کشتہ پوست بیضہ مرغ۔ ادراقی مدبر۔ کشتہ فولاد و کشتہ سیسہ۔ کشتہ قلعی۔ کشتہ مرجان۔ تخم دھتورہ سیاہ ہر ایک تولہ۔ پھٹکڑی شگفتہ ۲ تولہ۔ فلفل دراز۔ قرنفل۔ الائچی خورد۔ طباشیر۔ ست گلو۔ خستہ جامن۔ ورق نقرہ ہر ایک ۶ ماشہ۔ ورق طلا ۲ ماشہ سب ادویہ کو ملا کر خوب کھرل کریں۔ ایک بوتل آب ادرک کی مدد سے حب بقدر

دانہ نخود تیار کریں۔ خوراک ا گولی ہمراہ مسکہ یا بالائی۔

**دافع پھولا چشم**۔ زیرہ سفید۔ شورہ قلمی۔ دونوں ہموزن باریک پیس کر ایک کانسی کی تھالی میں کانسی کے ہی کٹورے سے ہمراہ شیر زن جس کی گود میں لڑکی ہو تین روز تک خوب کھرل کریں۔ بعدہٗ کپڑ چھان کر کے شیشی میں محفوظ رکھیں۔ جس کی آنکھوں میں دکھنے سے پھولا پڑ گیا ہو جو چھ ماہ سے زائد عرصہ کا نہ ہو چند روز کے استعمال سے دور ہوگا۔ ہر روز سلائی سے دو دفع لگا دیں۔ ۷ روز زیادہ سے زیادہ ۱۵ روز استعمال کریں۔

**سرمہ مفید البصر** جو کہ ضعف بصارت۔ ابتدائے نزول الماء۔ شبکوری بیاض چشم۔ ناخونہ اور پڑبال وغیرہ کے لئے از حد مفید ہے۔

سمندر جھاگ۔ پھٹکڑی شگفتہ۔ نوشادر۔ توتیا بریاں۔ زنگار ہر ایک ۲ ماشہ صمغ عربی ۳ ماشہ۔ زعفران ۵ رتی۔ افیون ۱ ماشہ۔ سب دواؤں کو عرق پھول نیم میں ایک پہر کھرل کریں۔ جب مانند غبار ہو جاوے ریشمی کپڑے میں چھان کر شیشی میں محفوظ رکھیں۔ اور سلائی سے لگا دیں۔

**حب طاعون**۔ زردچوبہ۔ جدوار۔ زرنباد۔ صندل سرخ۔ صندل سفید۔ گل مختوم۔ کافور۔ زہر مہرہ۔ مساوی الوزن۔ کافور اور زہر مہرہ کو قدرے گلاب میں گھس کر اور باقی ادویہ کو باریک کوٹ چھان کر لعاب اسپغول سے گولیاں بنائیں۔ خوراک ۱۰ ماشہ صبح و شام۔ موسم سرما میں پانی اور موسم گرما میں گلاب کے ہمراہ۔

**اکسیر تپ**۔ پارہ مصفیٰ۔ سم الفار۔ ہر ایک ۳ ماشہ۔ شنگرف رومی

مصفیٰ۔ تنکار بریان۔ بلسامہ ہر ایک ساڑھے سات ماشہ۔ فلفل دراز۔ زنجبیل قرنفل۔ زیرہ سفید۔ زیرہ سیاہ ہر ایک ۱۲ ماشہ۔ اول سیماب و سہاگہ کو ۴ ماشہ گندھک مدبر ملا کر کجلی بنالیں۔ پھر باقی ادویہ کو باریک پیس کر نگاہ رکھیں۔ خوراک ارتی شیرہ لیموں یا املی کے خیساندے سے کھلائیں۔ تپ کو فوراً دفع کرتا ہے۔ غذا دہی چاول۔ گرم بخاروں میں مصری کے ساتھ دیں۔ غلط روحی میں ہمراہ شیر گاؤ دیں۔

## حبوب مجرب! دافع تپ لرزہ و تپ ربع

سم الفار ۲ ماشہ۔ کتھ عمدہ ۳ تولہ۔ لعاب بہیدانہ سے گولیاں بقدر ماش بنا رکھیں۔ بخار آنے سے پیشتر پہلے حلوہ یا جلیبی وغیرہ کھلا دیں۔ بعد ازاں ایک گولی دیں۔ بخار نہ ہوگا۔ اگر خدانخواستہ ہو جائے تو دوسرے روز نہ ہوگا غذا میں گھی زیادہ ہو۔ دوا مذکورہ سے ۲۶۰ گولیاں تیار ہو سکتی ہیں۔

**مسہل ہر سہ اخلاط** ۔ جمالگوٹہ مدبر ۳ تولہ۔ گل سرخ ا تولہ۔ کتیرا ا تولہ۔ اصل السوس مقشر ۱ ماشہ کوٹ کر حبوب بقدر نخود بنائیں۔ خوراک ا گولی سے ۳ گولی تک حسب برداشت مزاج۔

بلغم کا اخراج مقصود ہو تو شربت مصری سے دیں۔ اگر صفرا کا مطلوب ہو تو آب تمر ہندی سے سودا کے لئے آش جو سے دیں۔

**طلاء بے نظیر** ۔ سنکھیا سفید ۵ تولہ۔ نسل ۵ تولہ۔ روغن چنبیلی ۲۰ تولہ۔ روغن ارنڈ ۲۰ تولہ۔ پہلی دونوں دواؤں کو پیس کر مذکورہ روغنوں میں ملا کر متواتر ۷ دن کھرل کریں۔ شیشی میں سنبھال رکھیں۔ اس سے بقدر ضرورت

سے گرہ حشفہ و سیون بچا کر عضو مخصوص پر طلا کریں۔ شور پیدا ہونے پر ترک کریں۔
گھی میں پیاز سپید کر لگا دیں۔ اگر کچھ شکایت باقی رہے تو دوبارہ عمل کریں۔

**طلا۔** مسکہ مادہ گاؤ ۱ تولہ۔ تخم جمالگوٹہ ۶ دانہ۔ قرنفل ۱۵ دانہ
دارچینی ۳ ماشہ۔ تھوم یک پوتھیہ ۳ ماشہ۔ روغن سانڈہ ۶ ماشہ۔ جملہ ادویہ
کو اس قدر کھرل کریں کہ تیل ہو جائے۔ ۲ رتی لیکر طلا کریں۔ نسخہ قلیل الاجزا اور
ہمہ صفت موصوف ہے۔

**ضماد اسود۔** دارچینی ۶ ماشہ۔ عاقرقرحا ۶ ماشہ۔ خراطین خشک
۱ تولہ۔ مویزج ۱ تولہ۔ بھوکر مول ۱ تولہ۔ روغن ونلی ۲ تولہ۔ چربی شیر نر ۳ تولہ۔
موم سفید ۲ تولہ۔ زفت رومی ۳ تولہ۔ اول موم و روغن و چربی کو کڑاہی میں
ڈالیں۔ اور گرم کریں۔ پھر زفت رومی ڈال کر حل کریں۔ پھر تمام ادویہ کو باریک
کر کے شامل کریں۔ اور ۴ گھنٹہ لوہے کے دستہ سے اتنا کھرل کریں کہ مانند مرہم
ہو جائے۔ اول عضو مخصوص کو کپڑا سے سرخ کریں۔ اس کو ایک چمچہ میں ڈال کر آگ
کے نزدیک کریں۔ تیل ہو جائے گا۔ پس مالش کر کے برگ پان باندھیں۔ تین چار
گھنٹہ بعد کر پھر وہی عمل کریں۔ ایک دن میں تین چار بار عمل کریں۔

**نوٹ:۔** پہلے عضو مخصوص کو کپڑے سے رگڑ کر سرخ کر کے چند منٹ
تک دودھ بھیڑ میں حرکت دیں اور بعد میں لیپ کریں۔ یہ لیپ اکثر مفید ثابت
ہوا ہے۔ عضو کی جملہ خرابیوں کو دور کر کے ہموار و یکساں بناتا ہے۔

**روغن احمر مرکب۔** برائے فالج و لقوہ۔ درد عضلات۔ درد
اعصاب۔ وجع المفاصل۔ وجع الورک۔ ذات الجنب۔ ذات الصدر۔ عرق

النساء وغیرہ۔

بیخ احمر ۴ تولہ قسط تلخ ۲ تولہ باچھڑ ۲ تولہ۔ سورنجان ۱۲ تولہ۔ سبز برگ سنبھالو اکاش بیل۔ برگ میتھی۔ برگ مکو۔ برگ ارنڈ۔ برگ دھتورہ۔ ہر ایک ۵ تولہ سب کو نیم کوب کرکے سیر بھر پانی میں جوش دیں۔ خوب پکا کر پانی چھان لیں۔ اور اس پانی میں ۱۰ تولہ سرسوں کا تیل ۵ اخل کرکے نرم آنچ پر پکائیں۔ جب سب پانی جل جائے تو روغن صاف کرکے بوتل میں ڈال لیں۔ بوقت ضرورت مالش کرکے اوپر روئی باندھ دیا کریں۔ مرقومہ بالا امراض کے لئے مفید ہے۔

**اکسیر النساء**۔ سیلان الرحم کی آخری دوا ہے۔ اس سے بڑھ کر نسخہ ملنا محال ہے۔ تجربہ اس کی خوبیوں کا شاہد ہوگا۔ زیادہ تعریف فضول ہے۔ کافور۔ سنگجراحت۔ مازو۔ مائیں۔ سپاری ہر ایک ہموزن لے کر سفوف بنالیں۔ بوقت ضرورت ۱ ماشہ سے ۲ ماشہ تک صبح نہار منہ آب تازہ سے دیا کریں۔ انشاء اللہ ایک ہفتہ کے استعمال سے بدرجہ غایت فائدہ ہوگا۔ علاوہ ازیں کثرۃ الطمث کی شرطیہ دوا ہے۔

**حبوب ام الصبیان**۔ کافور۔ جند بیدستر عمدہ باریک پیس کر ہمراہ آب حبوب بقدر سرخ تیار کریں۔ بوقت ضرورت ۱ گولی ہمراہ شیر مادر میں حل کرکے دیں۔ مرض مذکورہ میں نہایت مفید ہے۔

**اکسیر عجیب**۔ چشمہ زندگی لاہور کی مشہور دوا ہے۔

| افیون | ست سلاجیت | کشتہ فولاد | کشتہ قلعی | خلاصہ بھنگ | پوٹاسیم |
|---|---|---|---|---|---|
| ۳ ماشہ | ۳ ماشہ | ۲ ماشہ | ۳ ماشہ | ۱ ماشہ | ۶ ماشہ |

بروبائیڈ۔ سب کو کھرل کر کے حبوب بمقدار مونگ تیار کریں۔ دو دو گولی صبح شام ہمراہ شیر مادہ گاؤ کھلائیں۔ پرانے جریان کو مفید اور حلق کے مریضوں کو جو ذکاوت حس کے شکار ہوں نہایت مفید ہے۔

**کشتہ صدف مروارید ی**۔ تازہ گھی کوار ۵ تولہ لیکر اس قدر گھوٹیں کہ مانند بالائی ہو جائے۔ پھر ایک قطعہ صدف مروارید ی سالم ۵ تولہ کے اوپر نیچے خوب لیپ کریں۔ خشک ہونے پر بڑے سیر اوپلہ توڑ کر آگ دیں۔ سرد ہونے پر نکالیں۔ قطعہ صدف شگفتہ برآمد ہوگا۔

**فوائد:**۔ مدر بول۔ مغلظ منی۔ دافع سیلان الرحم و حابس الدم ہے زیادتی حیض کو روکتا ہے۔ پیشاب کی جلن اور پیپ کو فائدہ کرتا ہے۔

**ترکیب استعمال:**۔ ۱ تا ۲ رتی ہمراہ ورقہ مناسب۔ امراض گردہ و مثانہ کو ہمراہ بوٹی مذکورہ منقی میں ڈال کر دینا زیادہ فائدہ کرتا ہے۔

**صلابیہ سم الفار**۔ ۱ تولہ سم الفار سفید کو آب برگ تھوہر میں کھرل کر کے خشک کریں۔ اور دانہ الائچی خورد ڈیڑھ تولہ ملا کر کھرل کریں۔

خوراک ۱ برنج ہمراہ مسکہ۔

**فوائد:**۔ یہ صلابیہ حد درجہ کا مقوی باہ۔ دودھ گھی ہضم کر کے جزو بدن بناتا ہے۔ چہرہ کی رنگت مثل انار کر دیتا ہے۔ بڑھاپے میں جوانی کا مزہ دکھانے والا تحفہ ہے۔

**کشتہ مرکب**۔ برادہ چاندی۔ برادہ قلعی۔ سیماب ہر سہ ادویہ مصفیٰ دو دو تولہ لے کر آب بسکھپرہ میں کامل اہفتہ کھرل کریں۔ بعد ازاں مذکورہ

مذکورہ بوٹی کے ایک پاؤ نغدہ میں رکھ کر ۱۶ سیر اوپلوں کی آگ دیں۔ سل ودق جریان۔ ضعف باہ اور ذیابیطس کے لئے مفید ہے۔

اہل رس۔ افیون مصفیٰ۔ شنگرف مصفے۔ ناگرموتھ۔ بیل گتھ۔ اندرجو شیریں جائفل۔ کافور۔ مذکورہ ادویہ کو ہموزن لے کر دودھ پوست کے جوشاندہ میں کھرل کر کے ایک ایک رتی کی گولیاں بنالیں۔ دو گولیاں تین تین گھنٹہ کے بعد عرق سونف یا دہی کی چھاچھ کے ساتھ دیں۔ خونی پیچش اور دستوں کے لئے مفید ہے

**ممسک ومقوی باہ** ۔ مارفیا۔ سٹرکنیا۔ کشتہ ست سلاجیت۔ ثعلب مصری۔ ست تخم۔ سب کو ہموزن لے کر پیس لیں۔ اور شیر برگد میں ملا کر دو چاول کی گولیاں بنالیں۔ ا گولی شیر گاؤ کے ساتھ استعمال کریں۔

**اکسیر بے نظیر** ۔ جو سینکڑوں امراض کا قلع قمع کر کے کمزور نحیف الجثہ مردہ صورت انسان کو قوی الجثہ ہیکل توانا بنانے میں اپنا ثانی نہیں رکھتا۔ جملہ امراض کے دور کرنے میں تریاق ہے۔ نسخہ یہ ہے:۔

ا:۔ رم بوٹی تازہ کی جڑ لے کر ہاون دستہ میں کوٹ کر اس کا پانی نکالیں اور مروق کر کے بوتل میں بھر لیں۔

ب:۔ سم الفار سفید ۶ ماشہ کو ۵ تولہ گلیسرین خالص میں حل کریں۔ اور ایک چینی کے پیالہ میں ڈال کر کوئلوں کی بالکل نرم آگ پر رکھیں۔ جب اس کو جوش آنے لگے آگ سے علیحدہ کر لیں۔ اس طرح چند بار کرنے سے سم الفار حل ہو جائے گا۔ بس تیار کر رکھ لیں۔ یہ محلول سم الفار ہے۔

ج:۔ عرق رم بوٹی ۳ پاؤ لے کر کسی قلعی دار برتن میں ڈالیں۔ پھر

زعفران ۱ تولہ۔ ہینگ خالص ۱ تولہ۔ قدرے سادہ پانی میں کھرل کر کے شامل کر دیں۔ اور نرم آگ پر چڑھائیں اور ایک دو جوش دے کر اتار لیں۔ اور محلول سم الفار اس میں شامل کر دیں۔ اور موٹے کپڑے میں چھان کر بوتل میں محفوظ رکھیں۔ اکسیر بے نظیر تیار ہے۔

## اس مرکب کے خاص فوائد:

خاص امراض مستورات۔ سیلان الرحم، ماہواری کی بے قاعدگی۔ ماہواری کا درد سے اور رک رک کر آنا۔ اولاد کا نہ ہونا۔ کمی اشتہا۔ سر چکرانا۔ سانس پھولنا دل دھڑکنا۔ اسقاط۔ مرض الٹھرا۔ ان تمام امراض کے لئے مفید ہے۔ نیز چہرہ کو سرخ و سفید بناتا ہے۔

## عام امراض:-

ضعف معدہ۔ ضعف جگر۔ کمی خون۔ اسہال۔ عظم الکبد۔ وجع الکبد جس کے ساتھ بخار بھی لاحق ہو جائے۔ ملیریا بخار۔ کمی اشتہا۔ موٹاپا ان جملہ امراض کے دور کرنے میں تریاق ہے۔

دمہ کے لئے بہت مفید ہے۔ اس کے استعمال سے معدہ جگر اور پھیپھڑوں کو خاص طور تقویت پہنچتی ہے۔ پھیپھڑوں کی ہوائی نالیاں بلغم سے پاک صاف ہو جاتی ہیں۔ ایک ہفتہ کے استعمال سے دمہ کے جملہ عوارض یکسر ختم ہو جاتے ہیں۔ بشرطیکہ اس کا استعمال ایک ماہ بلا ناغہ کیا جائے۔

مقدار خوراک ۲ تا ۱۰ قطرے حسب قوت مریض نیم گرم دودھ یا پانی میں ملا کر پلائیں۔

**روغن اکسیر الاثر۔** یہ نسخہ تحریک باہ۔ تجوید ہضم۔ تولید خون۔ تقویت اعصاب۔ اور ایام طفلی کی بدعادات سے پیدا ہونے والے نقائص کے لئے نعمت غیر مترقبہ ہے۔

بیخ اونٹ کٹارہ ۱۲ پاؤ۔ رتن جوت ۱ پاؤ۔ سم الفار سالم ڈلی ۱ تولہ۔ شیر گاؤ ۵ سیر۔ دودھ میں جوش دے کر جما دیں۔ بطریق معروف بلو کر گھی حاصل کریں۔ یہ اکسیری نسخہ ہے۔ تحریک باہ کے لئے ۹ قطرہ دودھ میں پلائیں۔ تقویت عضا جریان۔ اور کثرت احتلام کے واسطے معجون آردخرما ۱ تولہ کے ہمراہ دیں۔ تھوڑے عرصہ کی مداومت سے چہرہ سرخ و سفید ہو جاتا ہے۔

**روغن اکسیر باہ:۔** سم الفار ۳ ماشہ۔ کبریت آملہ سار۔ قرنفل جوز بوا۔ ہر ایک تولہ جملہ ادویہ کو خوب کوٹ چھان کر روغن گاؤ ۱۰ تولہ میں ملا کر ۱۰ گز کپڑے پر لگائیں۔ بعد ازاں تار آہنی پر لپیٹ کر بطور فتیلہ بنا کر تار کو کسی چیز میں لٹکا دیں۔ نیچے چینی کا پیالہ رکھکر فتیلا کو ایک سرے سے آگ لگا دیں پیالہ میں روغن ٹپکنا شروع ہوگا۔ جب روغن ٹپکنا بند ہو جائے تو پیالہ اٹھا لیں اور کھلے منہ والی شیشی میں حفاظت سے رکھیں۔ خوراک ایک رتی پان میں لگا کر کھائیں۔ موسم سرما میں صرف ایک ہفتہ استعمال کریں۔

**افیون توڑ گولیاں:۔** اذراقی ۲ تولہ۔ بزرالبنج ۱۴ ماشہ اسپند ۲ تولہ۔ تخم دھتورہ سیاہ ۲ تولہ۔ لبسابہ ۲ تولہ۔ جوزبوا ۱۴ تولہ۔ الائچی خورد ۱۴ ماشہ۔ پہلے اذراقی۔ اسپند اور دھتورہ کو روغن زرد میں مدبر کر لیں بعد ازاں سب اجزا کوٹ پیس کر شہد کی مدد سے گولیاں بقدر دانہ نخود تیار

کریں۔ مقدار خوراک ۱ تا ۲ گولی حسب برداشت۔
افیون ترک کرنے والے افراد کے لئے زود اثر شئے ہے۔
**حب زحیر:۔** شنگرف رومی ۲ ماشہ۔ تنکار بریان ۱ ماشہ۔ افیون خالص ۴ ماشہ تمام اجزا کو باریک کر کے رکھ لیں۔ بعد ازاں اس میں سے آدھی دوا لے کر آب لیموں کاغذی میں کھرل کر کے حب بقدر فلفل سیاہ تیار کریں۔
اگر مریض کو رات کے وقت اسہال زیادہ آئیں تو شہد کی مدد سے تیار کردہ گولیوں میں سے ایک دیں۔ اگر دن کو اسہال زیادہ آئیں تو آب لیموں والی گولیاں استعمال کرائیں۔ سریع الاثر چیز ہے۔
**فوائد:۔** اسہال معوی اور اسہال کبدی کے لئے جادو اثر دوا ہے۔ نیز ہاضم اور بدل افیون ہے۔
**طلائے اسراری برائے مجلوقین:۔** سم الفار ۱ تولہ۔ ہڑتال ورقیہ ۱ تولہ۔ گندھک آملہ سار ۱ تولہ۔ پارہ ۱ تولہ۔ چوکرہ ۱ تولہ۔ بیش ۱ تولہ۔ بیر بہوٹی ۱ تولہ۔ جونک ۱ تولہ۔ بیرا ہینگ۔ جونک ۱ تولہ۔ ریگ ماہی ۱ تولہ۔ زعفران ۶ ماشہ۔ تیلی مکھی ۶ ماشہ۔ تخم دھتورہ ۶ ماشہ۔ خراطین ۹ ماشہ۔ زردی بیضہ مرغ ۵ ۲ تولہ۔ شیر مدار ۲۵ تولہ۔
اول پارہ اور گندھک کی کجلی بنالیں۔ بعدہ باقی اجزاء کو شیر مدار میں خوب اچھی طرح کھرل کریں۔ بعد ازاں زردی میں خوب کھرل کریں۔ اور گولیاں بنا کر بطریق معروف بذریعہ پتال جنتر روغن کشید کریں۔
**فوائد:۔** مجلوقین کے لئے تریاق کامل اور طلاؤں سے زود اثر ہے

عضو مخصوص کی جملہ شکایات کجی اور لاغری۔ کوتاہی اور کمزوری وغیرہ عوارضات کے لئے تیر بہدف ہے۔

جبوب نزلہ وزکام :- زعفران - قاقلہ صغار۔ طباشیر۔ اصل السوس۔ کشنیز۔ ملٹھی۔ دار چینی۔ جوز بوا۔ بسباسہ۔ جدوار ہر ایک ۶ ماشہ۔ افیون ۱ تولہ۔

سب اجزا کو باریک پیس کر اور افیون کو عرق پان میں حل کر کے گولیاں بقدر نخود تیار کریں۔

نزلہ۔ زکام۔ کھانسی کو پہلی خوراک ہی فائدہ بخشتی ہے۔ نیز یہ گولیاں اکسیری صفات رکھتی ہیں۔ ان گولیوں کے ہوتے ہوئے کسی اور تریاق وغیرہ کی قطعاً ضرورت نہیں۔

اکسیر ضیق النفس :- سیماب ۶ ماشہ۔ گندھک آملہ سار ۶ ماشہ۔ بیش ۲ ماشہ۔ فلفل سیاہ ۲ ماشہ۔ فلفل دراز ۱۲ ماشہ۔ منسل ۲ ماشہ۔ ہڑتال ورقیہ ۲ ماشہ۔ ترپھلہ ۲۲ ماشہ۔ اول پارہ اور گندھک کجلی تیار کریں۔ بعد ازاں بیش اور فلفلیں کھرل کریں۔ بعدہٗ منسل اور ہڑتال ورقیہ کھرل کریں۔ آخر میں ترپھلہ شامل کر کے مانند سرمہ باریک کریں۔

فوائد :- ضیق النفس کے لئے اعجاز مسیحا ہے۔ ایک ہفتہ کا استعمال عظیم فائدہ بخشتا ہے۔ اور دو ہفتہ کے استعمال سے مرض جڑ سے جاتی رہتی ہے۔

اکسیر اسہال و پیچش :- شنگرف ۶ ماشہ۔ موچرس۔ بیل گری۔ مغز خستہ آم۔ ہلیلہ سیاہ۔ دودھ بھٹائی۔ صمغ عربی۔ گل دھاوا۔ ہر ایک ایک

تولہ سب کو آب لیموں سے دو یوم کامل سحق کر کے حبوب بقدر نخود تیار کریں.
خوراک اگولی ہر تین گھنٹہ بعد ہمراہ شربت سادہ.

فوائد :- ہر قسم کے پیچش و اسہال کے لئے یہ دوا اکسیر بے نظیر ہے.

**اکسیر خارش :-** سیماب. گندھک. نیلہ تھوتھہ. کمیلا. فلفل سیاہ سہاگہ. ہموزن. پہلے سیماب اور گندھک کی کجلی تیار کریں. پھر باقی ادویہ باریک کر کے حفاظت سے رکھیں. اور ۱ ماشہ دودگنے مکھن میں (جو کہ ایک سو ایک مرتبہ دھویا گیا ہو) ملا کر مالش کر کے دھوپ میں بیٹھیں. ایک گھنٹہ بعد گرم پانی سے غسل کریں. تین چار مرتبہ مالش کرنے سے خارش نیست و نابود ہو جاتی ہے.

**اکسیر یرقان کہنہ :-** شب یمانی بریان ایک چٹکی بھر لیکر قدرے دہی میں ملا کر کھلائیں. دوسرے دن دو چٹکی. تیسرے روز تین چٹکی. پھر ہفتہ بھر تین چٹکی کھلاتے رہیں.

فوائد :- یرقان میں بارہا کا مجرب ہے.

**سفوف دردسر :-** ایسپرین. فینسٹین. دارچینی تینوں اجزا ہموزن لے کر سفوف بنا کر محفوظ رکھیں. بوقت ضرورت ۱ ماشہ ہمراہ آب گرم دیں.

فوائد :- دردسر چند منٹوں میں دور ہوتا ہے. نیز درد دانت کے لئے بھی مفید ہے.

**اگزیما :-** ریکسور ۲ ماشہ. کمیلہ ۲ ماشہ. شنگرف ۲ ماشہ. کافور ۱ ماشہ. جملہ اجزا باریک پیس کر مکھن شستہ یا ویزلین ۲ تولہ میں ملالیں.

فوائد :- بچوں کے سر کی پھنسیاں اور اگزیما کو بہت فائدہ مند ہے.

دوا مذکورہ لگانے سے پیشتر برگ نیم کے جوشاندہ سے دھولیا کریں.

اس دوا کو تیل کی مانند لگائیں. زیادہ لگانے سے نقصان کا احتمال ہے

**حیاتِ نسواں :-** اشوک ارشٹ ا پونڈ. شربت سادہ اونس اشوکا کارڈیل ۴ - اونس. سپرٹ امونیا ایرومیٹک ا. اونس. فری ریٹ امونیا سائٹراس ا - اونس - لائیکوار آرسنی کیلیس. ٹنکچر مکس وامیکا ہر ایک ایک ڈرام. سب کو ملا کر ایک شیشی میں رکھیں

خوراک :- ۲ ٹی سپون فل ۲ - اونس پانی میں ملا کر صبح وشام بعد از غسذا دیں.

**دیگر :-** گیلک ایڈ (جوہر مازو) ا تولہ - گل پستہ ۲ تولہ - گل فوفل ۲ تولہ. تخم دھتورہ سیاہ ا تولہ. کشتہ گئو دنتی ۲ تولہ. کشتہ مرجان ا تولہ کتھ سفید مصفیٰ ۲ تولہ - آرد نخود بریان متقشر ۲ تولہ. کشتہ بارہ سنگھا ۲ تولہ. کشتہ کلس ا تولہ. کہربا شمعی ۶ ماشہ. کشتہ نقرہ ۳ ماشہ. باقی ادویہ کا سفوف بنا کر کشتہ جات شامل کریں.

**خوراک :-** ا ماشہ سے دو ماشہ ہمراہ شیر کھائیں.

**فوائد :-** لیکوریا کے لئے اکسیر کامل ہے. نیز لیکوریا سے پیدا شدہ امراض عوارض رحم. دردسر. درد پیڑو کمی خون دور کرنے کے علاوہ عورتیں تندرست بچے پیدا کرنے کے قابل بن جاتی ہیں. احتلام. جریان. سرعت کے لئے بھی بہت مفید ہے. صرف دو ہفتہ کا استعمال کافی ہے.

**تریاق فقر الدم :-** کاپر سائیٹراس ایک تولہ. سم الفار سفید

۲ تولہ - کاربونیٹ آف آئرن چالیس تولہ۔ ان تینوں چیزوں کو ملا کر دو بوتل عرق گلاب میں اس قدر کھرل کریں۔ کہ خشک ہو جائے۔ بعد ازاں قرص بقدر ۵ گرین بنائیں۔

خوراک :۔ اقرص بعد از غذا دو گھنٹہ دودھ نیم گرم پاؤ بھر کے ساتھ۔

فوائد :۔ تریاق فقر الدم کمزور و ناتوان اور اینیمیا یعنی کمی خون کی بے نظیر دوا ہے۔ عامہ کمزوری کے لئے بہترین تریاق ہے۔ دل دماغ۔ معدہ جگر اعصاب قوی و توانا ہو جاتے ہیں۔ چار پانچ روز کے بعد ہی جسمانی رنگت میں اضافہ نظر آنے لگتا ہے۔ جسم میں ہیموگلوبین کی پیدائش بکثرت ہوتی ہے۔

اکسیر جگر :۔ سلفیٹ آف آئرن۔ نوشادر دفنیتین۔ گندھک آملہ سار۔ سوڈا بائیکارب۔ فیرائی کارب۔ ریوند چینی۔ فلفل سیاہ۔ فیری ایٹ امونیا سائیٹراس ہر ایک ۳ تولہ ٹنکچر نکس وامیکا ۱۔ اونس میں کھرل کریں۔ اور قرص بقدر ۵ گرین بنائیں۔

خوراک :۔ اقرص ہمراہ آب۔ جملہ امراض جگر کے لئے اکسیر ہے۔

حب نقرہ :۔ جاوتری۔ تخم بھنگ۔ زعفران۔ بذر البنج۔ جائفل سمندر سوکھ۔ بیر بہوٹی ہر ایک ۶ ماشہ۔ کشتہ نقرہ۔ کشتہ فولاد۔ ہر ایک ۲ ماشہ۔ افیون۔ کشتہ طلق۔ سلاجیت خالص۔ ہر ایک ۵ ماشہ۔ کستوری ۱½ ماشہ ان سبکو آب برگ بھنگ ۵ تولہ میں کھرل کر کے حبوب بقدر نخود تیار کریں۔

خوراک :۔ اگولی صبح اگولی شام ہمراہ دودھ :۔

فوائد: یہ گولیاں اعلیٰ درجہ کی ممسک و مقوی باہ ہیں۔ جریان و کثرت احتلام کو دفع کرتی ہیں۔ سرعت کی مرض میں ایک ایک گولی صبح و شام دودھ کے ساتھ کھا سکتے ہیں۔

**روغن شفاء:۔** آب برگ دھتورہ، آب برگ مکو، آب برگ آک، آب برگ ارنڈ، آب برگ سرس، آب برگ جھوڑی، شیر آک، روغن ارنڈ ہر ایک پاؤ۔ روغن تلخ ڈیڑھ پاؤ، روغن کنجد ڈیڑھ سیر۔ سب کو ملا کر آگ پر رکھیں، اور پکائیں۔ جب تیل باقی رہ جائے تو اس میں کٹھ، جوزبوا، دار سیٹھاں، زنجبیل ہر ایک تین تولہ ملا کر رکھ لیں۔ یہ روغن فالج میں بے حد مفید ہے۔ وجع المفاصل، وجع الورک وغیرہ میں بے حد فائدہ مند ہے۔

**اکسیر بخار:۔** ست گلو خالص، اتیس، کشتہ گئو دنتی، کشتہ ابرک سفید، کشتہ سنکھ، پھٹکڑی شگفتہ، سم الفار دوائی، کشتہ مرجان، مغز تخم کرنجوہ، لوبان کوڈیہ، سہاگہ بریاں، زہر مہرہ سادہ، سوڈا بائیکارب، نوشادر مساوی الوزن۔

خوراک:۔ ۱ رتی ہمراہ شربت نیلوفر و عرق گاؤزبان بقدر حاجت

**تریاق سوزاک:۔** روغن صندل، روغن کباب چینی، روغن ملیسان، گرجن آئیل ہر ایک چار ڈرام۔ لوبان کوڈیہ ۴ تولہ، روغن تارپین ۴ ڈرام۔ روغن مغز تخم نیم ۲ تولہ، ست بیروزہ ۲ تولہ، روغن کافور ۴ ڈرام، کباب چینی مسفوف ۲ تولہ، گل سرخ، کتھ ہر ایک تولہ، عطر گلاب ۱ ڈرام، گندھک آملہ سار ۲ تولہ

ترکیب :- تمام روغنوں کو ملا دیں۔ اور گرم چولہا پر رکھکر لوبان کوڑیہ ڈال دیں۔ جب حل ہوجائے تو ست بیروزہ اور گندھک آملہ سار ملا دیں۔ پھر دیگر ادویہ کا سفوف ملاکر فوراً آگ سے اتار لیں۔ اور گولیاں بقدر دانہ نخود باندھ لیں۔

خوراک :- دو تین گولیاں ہمراہ آب بعد از غذا۔

فوائد :- یہ گولیاں سوزاک نیا ہو یا پرانا۔ قرحہ بن گیا ہو یا زخم مثانہ۔ پیشاب کی جلن یا تقطیر البول کے لئے بمنزلہ اکسیر ہیں۔ یہ گولیاں عضو مخصوص کا ورم۔ پیپ وغیرہ دو دن میں ختم کر دیتی ہیں۔ مسلسل استعمال سے پرانے سے پرانا سوزاک دور ہوجاتا ہے۔

حب یرقان :- گل غافث - گل بنفشہ۔ صبر زرد۔ تخم کاسنی۔ گل سرخ ہر ایک ۱۰ تولہ۔ تخم کشوث ۲ تولہ۔ سب ادویہ کا سفوف کر کے آب کاسنی سبز مروق کے ساتھ حبوب نخودی بنائیں۔

خوراک :- ۲-۲ گولی دن میں تین بار ہمراہ آب۔ غذا میں آش جو اور چھلکے کا پرت معہ ترکاری مکو سبز اور برگ ترب دیں۔ آب لیموں و آب تربوز ملا کر استعمال کریں۔

حبوب باؤگولہ (اختناق الرحم) جدوار خطائی۔ ہینگ خالص جند بیدستر۔ بابونہ ولائتی۔ اسارون۔ عود صلیب۔ چھوٹی چندن۔ سنبل الطیب رب السوس۔ کنفر مونو برومائیڈ۔ مساوی الوزن ملا کر حب بقدر نخود بنائیں۔

خوراک :- ۱-۱ گولی صبح و شام ہمراہ آب دیں۔

فوائد:۔ ہر قسم کے باؤ گولہ کے لئے تیر بہدف ہے۔

**سفوف مغلظ و دافع جریان**:۔ سمندر سوکھ ۱ تولہ، بیج بند ۱ تولہ، تخم سلیارہ ۱ تولہ، تخم بھنگ ۱ تولہ، کشتہ قلعی ۲ تولہ، کشتہ نقرہ ۲ تولہ، چھوٹی چندن ۲ تولہ، تخم سداب ۱ تولہ، تالم کھانہ ۱ تولہ، کہربا شمعی ۱ تولہ، کشتہ سمندر ۲ تولہ، کشتہ بارہ سنگھا ۱ تولہ، کشتہ جست ۱ تولہ، بطریق معروف سفوف بنائیں۔

خوراک:۔ ۲ ماشہ صبح نہار منہ ۲ ماشہ شام ہمراہ شیر۔

فوائد:۔ سفوف مذکورہ نہایت درجہ مغلظ ہے۔ احتلام و جریان کے لئے مفید ہے۔ گھبراہٹ و وحشت کو دور کرتا ہے۔

**معجون جوزی**:۔ تخم جوز ماثل ۲۰ تولہ۔ بزر البنج ۲ تولہ۔ فلفل دراز۔ جوز بوا، دارچینی ہر ایک تولہ، بادیان ۲ تولہ۔ مصطگی ۲ تولہ۔ زعفران ۱ تولہ۔ مغز پنبہ دانہ ۳ تولہ۔ دانہ الائچی خورد ۱ تولہ۔ ثعلب مصری ۱۰ تولہ۔ لوبان کوڑیہ ۲ تولہ۔ شہد خالص دو چند میں معجون بنائیں۔

خوراک:۔ ۲ رتی ہمراہ شیر مادہ گاؤ۔

فوائد:۔ درد سر ہر قسم، بے خوابی، شقیقہ، ہیضہ، سدر و دوار ضعف معدہ، تاریکی چشم، نزلہ و زکام، ضیق النفس، سرفہ مزمن، یرقان استسقالحمی، سلسل البول، کثرت احتلام، ضعف باہ، عقر رحم، وجع المفاصل کے لئے اکسیر بے نظیر ہے۔

**روغن ملین**:۔ روغن بادام ۱۰ تولہ، روغن زیتون ۱۰ تولہ، لیکوئڈ پیرافین ۵ تولہ۔ تینوں کو ملا کر رکھیں۔ خوراک:۔ ۲ چمچہ چائے ہمراہ پاؤ بھر دودھ

نیم گرم رات کو کسی وقت پلادیں۔

فوائد :۔ دائمی قبض کا جو کہ عموماً آنتوں کی خشکی سے پیدا ہو جاتی ہے۔ بہترین علاج ہے۔ اس کا متواتر استعمال آنتوں میں تراوت پیدا کر کے قبض دائمی کو رفع کرتا ہے۔

**حب ماسک البول :۔** لونگ۔ جائفل۔ جاوتری، زعفران تخم جوز ماثل۔ افیون ہر ایک ایک تولہ۔ سلاجیت خالص ۲ تولہ۔ سعد کوفی۔ کندر حفت بلوط۔ خولنجان۔ حب آلاس۔ زیرہ کرمانی ہر ایک ۶ ماشہ۔ کشتہ فولاد ۲ تولہ۔ ایکسٹریکٹ نکس وامیکا ۱ تولہ سب کو ملا کر ۲ رتی کی گولیاں بنائیں۔

خوراک :۔ ۱-۱ گولی صبح و شام ہمراہ شیر مادہ گاؤ۔

فوائد :۔ یہ گولیاں سلسل البول۔ بول فی الفراش کے لئے لاثانی ہے۔

**حب ملیریا اکسیری :۔** حسب ضرورت تھوکا آٹا لے کر شیر آک میں تر کریں۔ ادنہ گولیاں نخودی بنالیں۔

خوراک :۔ ۱-۱ گولی ہمراہ آب تین دفعہ دن میں۔

فوائد :۔ یہ گولیاں ملیریا بخار میں اکسیر کا حکم رکھتی ہیں۔ کئی دفعہ کا تجربہ شدہ نسخہ ہے۔

**اکسیر مقوی دماغ :۔** نانکہ، چھیلہ دلبلیہ۔ بلیلہ۔ آملہ، آمرغز، گلو، دد کشنیز۔ برہمی بوٹی۔ ہر ایک تولہ۔ کشتہ سرمہ ۲ تولہ، کشتہ نقرہ ۱ تولہ۔

خوراک :۔ ۲-۲ رتی صبح و شام ہمراہ خمیرہ گاؤ زبان۔

فوائد :۔ پرانے سے پرانے درد سر کے لئے پیغام شفا ہے۔ متعدد دفعہ

کا تجربہ شدہ ہے ۔

**نسوار عجیب** :۔ کشمیری پتہ ۱ تولہ، نوشادر ۱ تولہ، تخم سرس ۱ تولہ۔
پوست ریٹھہ ۱ تولہ، خرمہرہ زرد سوختہ ۱ تولہ، بلیم ۳ ماشہ۔ کائپھل ۳ ماشہ
کافور ۳ ماشہ، گل بنفشہ ۳ ماشہ۔ دانہ الائچی خورد ۳ ماشہ۔ جملہ ادویہ کو خوب
باریک کرکے پارچہ بیز کریں۔ اور محفوظ رکھیں۔

فوائد :۔ درد شقیقہ۔ درد چشم۔ اُس کا درد، کرم دماغ۔ اکثر رطوبات
دماغیہ کے ازالہ کے لئے بہترین چیز ہے۔

**حب علوی** :۔ جوہر سم الفار ۱ ماشہ، سلاجیت ۶ ماشہ۔ کشتہ فولاد
۶ ماشہ۔ عنبر شہب ۳ ماشہ۔ جملہ ادویہ کو عرق گاؤزبان میں کھرل کرکے کالی مرچ
کے برابر گولیاں تیار کریں۔

خوراک :۔ ۱ گولی ہمراہ شیر۔

فوائد :۔ پرانے سے پرانے نزلہ و زکام کے لئے بارہا کی مجرب دوا ہے۔

**اکسیر العین** :۔ افیون ۴ رتی۔ پھٹکڑی سفید ۴ رتی۔ زنک سلفاس
۲ رتی۔ بورک ایسڈ ۶ رتی۔ زعفران ۶ رتی۔ نیلا تھوتھا ۲ رتی۔ سرمہ سیاہ ۴ رتی
عرق گلاب کے ہمراہ کھرل کریں۔ ریشمی کپڑا میں چھان کر صبح و شام دو دو سلائی لگائیں

فوائد :۔ یہ آنکھوں کے تمام امراض دھند، جالا، پھولا، خارش، غرضیکہ
آنکھوں کے تمام امراض کا شافی علاج ہے

**اکسیر گوش** :۔ روغن زرد ۱ تولہ۔ کافور دیسی ۳ ماشہ ملا کر دھوپ
میں رکھیں اور اس میں سے دو تین قطرے کان میں ڈالیں، درد گوش کے لئے بہترین

شے ہے۔
اکسیر وجع الاذن :۔ افیون ۱ ماشہ۔ گلیسرین ۱ تولہ، میں حل کر کے نیم گرم دو چار قطرے کان میں ٹپکائیں، درد فوراً غائب ہو گا۔

# مجرّبات حکیم عبداللطیف صابر چک ۲۶ گ ب

**اکسیر خارش** :- گندھک آملہ سار۔ کتھ۔ سندھور۔ کمیلہ۔ مردہ سنگ سہاگہ سفید۔ سب ہموزن سفوف بنالیں۔ نیز لین یا مکھن دھلے ہوئے میں ملاکر مالش کریں۔ اور تین گھنٹہ بعد گرم پانی اور صابن سے جسم کو صاف کریں۔

فوائد :- خارش داد۔ اگزیما۔ پھوڑے پھنسیوں کو مفید ہے۔ خاص کر بچوں کی پھنسیوں میں مفید ہے۔

**اکسیر جگر** :- شیر شتر ۱ سیر۔ قلمی شورہ ۵ ماشہ۔ نوشادر ۵ تولہ۔ نمک ہندی ۵ تولہ۔ زعفران ۳ ماشہ۔ سب کو پکائیں۔ جب مائیت ختم ہو جائے تو دو ماشہ صبح اور ۲ ماشہ شام ہمراہ پانی۔

فوائد :- درد معدہ۔ ضعف معدہ۔ عظم الکبر اور ریاح شکم کے لئے مفید ہے۔

**دوائے جریان و احتلام** :- شاقل مصری ۵ تولہ گوند کیترا۔ اسبغول مسلم ۸ تولہ۔ مذکورہ بالا دونوں ادویات کو کوٹ چھان کر اسبغول مسلم ملالیں۔

خوراک :- ایک تولہ صبح و شام دودھ میں پکا کر کھانڈ ملا کر کھائیں۔

فوائد :- کہنہ سے کہنہ جریان اور احتلام کو مفید ہے۔

**اکسیر شکم** :- نمک طعام پاؤ۔ مغز جالگوٹہ چھٹانک

ترکیب:۔ ایک لوہے کے توا پر نصف نمک نیچے اور نصف نمک اوپر دے کر درمیان میں مغز جمالگوٹہ رکھ دیویں پھر اوپر ایک پیالہ رکھکر اس کے لب آٹا سے بند کر دیویں۔ اور نیچے خوب آگ جلائیں۔ ایک گھنٹہ آگ جلانے کے بعد اتار کر رکھ لیں۔ پس سفوف تیار ہے۔

خوراک:۔ ۱ ماشہ سے دو ماشہ تک ہمراہ نیم گرم آگ۔

فوائد:۔ پیٹ درد۔ ریاح شکم۔ قبض۔ اپھارہ۔ بدہضمی کے لئے مفید ہے۔

## سفوف سیلان الرحم (لیکوریا)

تج ۱ تولہ۔ لودپٹھانی ۲ تولہ۔ طباشیر ۱ تولہ۔ الائچی سبز ½ تولہ۔ برہم ڈنڈی ۲ تولہ۔ مصری کوزہ ۴ تولہ۔ سب کا سفوف بنا لیں۔

خوراک:۔ ۲ ماشہ ہمراہ دودھ بکری یا آب تازہ دیویں۔

دانتوں کی مسّی:۔ نشادر تولہ۔ پوٹاشیم پرمیگنیٹ تولہ۔ دونوں کا سفوف بنالیں

فوائد:۔ منہ کی بدبو کو زائل کر کے دانتوں کو مضبوط بناتا ہے۔

چٹکلہ مقوی باہ:۔ بیلگری ۱ چھٹانک۔ دودھ ½ ۱

ترکیب:۔ پہلے بیلگری کو باریک پیس کر دودھ میں ڈال کر پکائیں جب تمام دودھ ختم ہو جائے تو پھر اس کو سایہ میں خشک کر لیں پھر دو گنا مصری ملا لیں۔ خوراک ۱ تولہ ہمراہ آب تازہ۔

فوائد:۔ قوت باہ کے لئے بہت مفید ہے۔ مادہ تولید کی پیدائش میں اضافہ کرتا ہے۔

# مجرّبات حکیم غلام نبی صاحب ایم۔ اے لاہور

سفوف مقوی معدہ:۔ مرچ سیاہ۔ نوشادر۔ گیرو ہموزن کوٹ پیس کر باہم ملا لیں۔ مقدار خوراک ۲ رتی سے ایک ماشہ تک حسب عمر دن میں تین بار پانی سے کھلائیں۔ اکثر امراض معدہ کے لئے مفید ہے۔ بچوں کے دانت نکالنے کے زمانہ کے عوارض کے لئے خاص طور پر مفید ہے۔

سفوف دافع درد:۔ ایسپرین۔ شکر سفید۔ گیرو۔ ہموزن خوب کھرل کر کے باہم ملا لیں۔ مقدار خوراک ۲ رتی آب تازہ سے دن میں تین بار کھلائیں۔ درد معدہ کے علاوہ ہر قسم کے دردوں کے لئے مفید ہے۔ اگر درد معدہ میں استعمال کرانا مطلوب ہو تو ایسپرین اور اینوز فروٹ ہموزن سالٹ باہم ملائیں۔ یہ نہایت عمدہ خوشبودار سفوف بن جائے گا۔

حب القرد یا جدید:۔ بھلانوہ احصتہ اور ہرڑ سوختہ، حصتہ۔ دونوں کو خوب باریک کر کے نخودی گولیاں بنالیں۔

خوراک:۔ ایک ایک گولی دن میں چار بار دودھ یا پانی سے کھلائیں۔ اعادۂ شباب کے لئے لاجواب ہے۔ پیش از وقت سفید ہونے والے بالوں کو سیاہ کرتی ہیں۔ بے حد مقوی باہ اور محرک ہیں۔

حب دافع برص:۔ حنظل۔ باوبچی۔ ہموزن لے کر خوب باریک پیس لیں اور نخودی گولیاں بنالیں۔ ایک ایک گولی دن میں چار بار آب تازہ سے کھلائیں۔ اور یہی گولی دہی کے پانی میں گھس کر داغوں پر لگائیں پھلبہری

کے ازالہ کے لئے بارہا کی مجرب چیز ہے۔

سفوف ابیض :۔ سنکھیا ۱ حصہ۔ پھٹکڑی بریان ۲۴ حصے دونوں کو خوب باریک کر کے آمیز کرلیں۔

مقدار خوراک ۲ رتی۔ یہ سفوف دن میں چار بار آب تازہ سے کھلائیں ملیریا کے جملہ عوارض مثلاً تلی کا بڑھ جانا۔ بھوک کی کمی۔ نفص الدم وغیرہ کے ازالہ کے لئے نہایت مفید ہے۔

سفوف زحیر :۔ شیر مدار ایک حصہ۔ ملٹھی سفوف ۱۲ حصے۔ سہاگہ بریان ۱۲ حصے۔ سب کو باہم ملالیں۔ مقدار خوراک ۴ رتی سے ایک ماشہ تک دن میں چار بار آب تازہ سے کھلائیں۔ ہر قسم کی پیچش کے لئے اپنا جواب آپ ہے۔ دردشقیقہ کے مریض کو ایک ماشہ دوا دن میں چار بار کھلائیں اور غذا میں صرف دودھ اور گھی دیں۔ ایک ہی دن میں شقیقہ کو کلی طور پر آرام ہو جاتا ہے۔

حب سنگرہنی جدید :۔ پارہ ایک حصہ۔ گندھک دو حصے دونوں کو باہم ملا کر خوب کھرل کرلیں کہ کجلی بن جائے۔ اب اس میں ہموزن ٹاٹری ملائیں اور نخودی گولیاں بنالیں۔ سنگرہنی کے مریض کو ایک ایک گولی دن میں چار بار کھلائیں۔ انشاء اللہ چند روز میں مرض کا کلی طور پر صفایا ہو جائے گا۔

حب مفید :۔ جمالگوٹہ ایک حصہ۔ گندھک ۷ حصے۔ رائی ۷ حصے سب کو خوب باریک کر کے نصف رتی کی گولیاں بنالیں۔ مقدار خوراک :۔ ایک یا دو گولیاں حسب ضرورت دن میں چار بار پانی سے کھلائیں۔ دائمی قبض۔ بند ہیضہ

ضعف جگر وغیرہ میں مفید ہے۔

## مجربات حکیم فلک شیر اعظم صاحب جھنگ صدر

**قرص نفث الدم:۔** سرطان محرق ۲ ماشہ۔ لبد سوختہ ۲ ماشہ۔ مغز بہیدانہ ۲ ماشہ۔ ست گلو ۲ ماشہ۔ کتیرا ۲ ماشہ۔ نشاستہ ۲ ماشہ۔ تخم خشخاش سفید ۲ ماشہ۔ شیر خشت ۲ ماشہ۔ شکر تیغال ۲ ماشہ۔ شادنج ۲ ماشہ۔ گوند کیکر ۲ ماشہ۔ دم الاخوین ۲ ماشہ۔ رب اسوس ۲ ماشہ۔ بیخ اجبار ۲ ماشہ۔ گل ارمنی ۲ ماشہ۔ کوکنار ۲ ماشہ۔ خشخاش سیاہ ۲ ماشہ۔ آردباقلا ۲ ماشہ۔ کہرباشمعی ۲ ماشہ۔ آب بارتنگ میں ۳، ۳ ماشہ کا قرص بنا کر خوراک ۳ قرص ہمراہ شربت اعجاز۔

**عرق النساء:۔** مصبر زرد۔ پوست ہلیلہ زرد۔ سورنجاں شیریں۔ برابر وزن نخودی برابر حب۔ خوراک:۔ ۳ حب دن میں ہمراہ آب گرم مجرب ہے۔

**قواق:۔** کشنیز خشک۔ الائچی سفید۔ پودینہ خشک۔ برگ انبہ برابر وزن بطور حقہ نوشی استعمال کریں۔

**ذیابیطس:۔** گڑمار بوٹی ۳ تولہ۔ خولنجان ۳ تولہ۔ مغز تخم جامن ۳ تولہ کوٹ کر شکر سفید ۹ تولہ ملا کر خوراک ۲ ماشہ صبح و شام ہمراہ آب تازہ۔

**ہیضہ:۔** پوست بیخ مدار ایک تولہ۔ فلفل سیاہ ۶ ماشہ، عرق ادرک ۳ تولہ، نخودی برابر حب۔ خوراک ایک سے پانچ گولی ہمراہ عرق گلاب دیں۔

**گوشت خورہ:-** گیرو ایک تولہ۔ سونٹھ ایک تولہ۔ سونا مکھی ایک تولہ مصطگی رومی ۶ ماشہ۔ طوطیا بریان ۶ ماشہ۔ کتھہ سفید ۶ ماشہ۔ فلفل سیاہ ۶ ماشہ۔ مثل غبار کر کے دانتوں پر ملیں۔ گوشت خورہ میں اکسیر ہے۔

## مجرّبات حکیم شیر محمد چک ۱۲۲۔ کسّووال

**شربت اکسیر جگر:-** گل بنفشہ ۲ تولہ۔ چار مغز ۲ تولہ۔ صندل سفید ا تولہ۔ نیلوفر ا تولہ۔ پرسیاؤشاں ا تولہ۔ بادیان ا تولہ۔ آلو بخارا ۳ تولہ۔ املی تازہ ۳ تولہ۔ عناب ۵۰ عدد۔ تخم کاسنی ۳ تولہ۔ شاہترہ ۱۰ تولہ۔ افتیموں ا تولہ۔ گاؤ زبان ۲ تولہ۔ گل سرخ ۲ تولہ۔ سناکی ۱۰ تولہ۔ کرائتہ ا تولہ۔ چرائتہ ا تولہ۔ افسنتین ۲ تولہ۔ ہلیلہ زرد ۳ تولہ۔ برگ مکو ۲ تولہ۔ ریوند خطائی ۳ تولہ۔

جملہ ادویہ کو تین سیر پانی میں بھگو دیں۔ صبح جوش دیں۔ جب پانی نصف رہ جائے تو آگ سے نیچے اتار کر چھان لیں۔ بعد ازاں قند سفید ۱½ تولہ ملا کر لیطریق معروف شربت بنالیں۔

**ترکیب استعمال:-** ۲ تولہ شربت ہمراہ عرق کاسنی ۵ تولہ عرق مکو ۵ تولہ دن میں تین بار پلائیں اور ذیل میں دیا ہوا کشتہ خبث الحدید ہمراہ مکھن یا بالائی خلو معدہ استعمال کریں۔

**فوائد:-** بھس۔ کمئ خون۔ یرقان یعنی جگر کے جملہ امراض کا شافی علاج ہے۔ اس کے استعمال سے انشاءاللہ ہفتہ عشرہ میں مریض صحتیاب ہوجاتا ہے

کئی مرتبہ کا تجربہ شدہ ہے۔

کشتہ خبث الحدید:۔ پرانا منور ۱۰ تولہ لے کر کوٹ لیں۔ اور اس کو ترپھلہ میں چار گھنٹے بھگوئیں۔ پھر رس ترپھلہ نتھار کر خشک کر لیں۔ اور ایک پاؤ دہی میں ملا کر دھوپ میں رکھدیں۔ خشک ہونے پر کوزہ گلی میں بند و گل حکمت کر کے دس سیر اوپلوں کی آگ دیں۔ سرد ہونے پر پھر ایک پاؤ دہی میں کھرل کر کے دھوپ میں رکھیں۔ خشک ہونے پر بند و گل حکمت کر کے ۲۰ سیر اوپلوں کی آگ دیں۔ علیٰ ہذا القیاس اسی طرح دہی میں تیسری آگ دیں۔ اب نکال کر دو ماشہ شنگرف رومی ڈال کر ایک پاؤ رس گھیکوار میں کھرل کر کے خشک ہونے پر محفوظ الہوا گڑھے میں ۲۰ سیر اوپلوں کی آگ دیں۔ پھر دس ماشہ شنگرف داخل کر کے ا پاؤ رس گھیکوار میں کھرل کر کے ۳۰ سیر اوپلوں کی آگ دیں۔ تیسری آگ بھی شنگرف رس گھیکوار کے اضافہ سے بطریق مذکور دیں۔ یہ کل چھ آنچیں ہوئیں۔ اب ساتویں آگ اس دوا کے نیچے اوپر دہی رکھ کے ایک من اوپلوں کی آگ دیں۔ سرخی مائل کشتہ برآمد ہوگا۔

خوراک:۔ حسب برداشت۔ فوائد:۔ بھس کا شافی علاج ہے۔ خون کی ندیاں بہا دیتا ہے۔ نیز مقوی باہ ہے۔

# مجربات حاذق الہند حکیم مجید احمد نارودی نارا ضلع الہ آباد

سیال عنبری:۔ صفتہ، جائفل، جاوتری، لونگ، پیکمن، دانہ الائچی
۲ تولہ ۲ تولہ ۲ تولہ ۲ ماشہ ۲ ماشہ

خورد کو جوکوب کر کے ایک صاف چوڑے منہ کی شیشی میں ڈالیں۔ اس کے بعد اس میں ایک پاؤ "ریکٹی فائڈ سپرٹ" ڈال دیں۔ پھر چھ گھنٹے کے بعد اس میں عنبر اشہب اصلی۔ مشک خالص ہر ایک ڈیڑھ ماشہ۔ افیون خالص تین ماشہ۔ باریک کر کے اور روغن تاتورہ ۶ ماشہ شامل کر کے شیشی کا منہ مضبوطی سے بند کر کے احتیاط سے رکھ دیں۔ روزانہ چار پانچ مرتبہ ہلا دیا کریں۔ دس روز کے بعد چھان کر باحتیاط رکھ لیں۔ بس دوا تیار ہے۔

ترکیب استعمال:۔ دو قطرے سے پانچ قطرے تک ایک تولہ مکھن یا بالائی کے ساتھ یا ایک پاؤ گاڑھے کے دودھ کے ہمراہ بقدر برداشت استعمال کرائیں۔

فوائد:۔ سیال عنبری جریان۔ احتلام، سرعت انزال اور امساک کے لئے ایک خاص انمول تحفہ ہے۔ یہ نسخہ اپنی مثال خود آپ ہے۔ استعمال کرنے والے کو اس کی قدر معلوم ہو سکتی ہے۔ اس کے استعمال سے قوت باہ میں نمایاں طور پر اضافہ ہو جاتا ہے۔ یہ دوا سرعت انزال کے لئے تریاق کامل ہے۔ اور بہت کم خطا کرتی ہے۔ جریان اور احتلام کا نام و نشان مٹا دیتی ہے۔

اکسیر آہنی :۔ ہیرا کسیس آدھ سیر لے کر کھرل میں پیس کر مٹی کی رکابی میں رکھکر آگ پر چڑھائیں۔ اور لکڑی سے دوا کو ہلاتے رہیں۔ جب بھورے رنگ کا سفوف تیار ہو جائے تو اتار کر ٹھنڈا ہونے کے بعد گھیکوار کے آدھ سیر گودے میں خوب گھوٹ کر ایک ایک تولہ کی ٹکیاں بنائیں۔ اور فوراً خوب موٹا گلحکمت کر کے ۵ سیر پتھر کے کوئلے کی آنچ دیں۔ سرد ہونے پر کھرل کر کے شیشی میں بحفاظت رکھ لیں۔ اس کشتے کا رنگ نہایت سرخ ہوتا ہے

ترکیب استعمال :۔ دو چاول سے چار چاول تک مناسب بدرقہ کے ہمراہ استعمال کرائیں۔

فوائد :۔ یہ باسانی تیار ہونے والا کشتہ تمام دیگر کشتہ جات فولاد جو آج کل رائج ہیں۔ ان سے کہیں زیادہ بہتر اور لاجواب ہے۔ یہی نہیں بلکہ موجودہ دور کی شہرہ آفاق ایلوپیتھک ادویہ "ایرانی فول" "فول وائٹ" "فیرفسنکم" وغیرہ سے زیادہ زود اثر اور بے ضرر ہے۔ یہ فقر الدم یعنی خون کی کمی کا ایک تیر بہدف علاج ہے۔

اکسیر سرخ یادہ :۔ صفتہ۔ برادہ صندل سرخ۔ برادہ صندل سفید سنگ جراحت ہر ایک ڈیڑھ تولہ، مازو سبز۔ دانہ الائچی خورد ہر ایک تین ماشہ بنسلوچن، زہر مہرہ خطائی محلول ہر ایک چھ ماشہ، شنگرف رومی چھ رتی۔ سب دواؤں کا مثل مائدہ سفوف بنا کر مکھن یا گائے کے گھی دس تولہ کو سات مرتبہ پانی سے دھو کر سفوف کو اسی میں ملا لیں۔ اور بحفاظت رکھ لیں۔

ترکیب استعمال :۔ بقدر باجرہ یا بقدر مونگ کی دال حسب عمر بچے کو کھلائیں

اور لگائیں۔

**فوائد:۔** ہر قسم بادہ کے لئے اس سے بہتر نسخہ ملنا مشکل بلکہ محال ہے۔ یہ نسخہ آج تک سینۂ صندوق میں مقفل تھا۔ لیکن بلحاظ استفادۂ عوام اور بخاطر سالنامہ "پیام صحت" حاضر خدمت ہے۔ امید ہے کہ بعد استفادہ بندہ کو دعائے خیر سے یاد فرمائیں گے۔

---

## سیلووک

سیلان الرحم یعنی لیکوریا کی
نہایت مفید اور کامیاب دوا

عورتوں کے پوشیدہ جسم سے سفید رطوبت کے اخراج کو بند کرتی ہے
نیز جسمانی کمزوری، چہرہ کی زردی، سر چکرانا۔ درد کمر۔ ایام کی بے قاعدگی
دل کی گھبراہٹ۔ ہاتھ پاؤں کی جلن۔ اعضا شکنی۔ اور طبیعت کی پریشانی کو زائل
کر کے نسوانی حسن وصحت کو بحال کرتی ہے۔ قیمت فی شیشی ۲/۸/۰ روپیہ

## نیرنگِ شباب

جسم میں خون۔ طاقت۔ اور شباب کی
امنگیں پیدا کر کے نامردوں کو جوانمرد
بنانے والا بیش قیمت اجزا کا
لاثانی مرکب
قیمت فی شیشی ـــــ ۱۰ روپے

## طلائے یاسمین

عضوِ مخصوص کے تمام نقائص پٹھوں
کی کمزوری۔ لاغری الاستی وغیرہ کو
رفع کر کے انتشار میں قوت اور سختی پیدا
کرنیوالا بہترین خوشبودار اور بےضرر مالش
کا تیل۔ قیمت فی شیشی ۳/۸ روپے

## سفوف مروارید

دل کی دھڑکن۔ پیاس کی شدت۔ گرمی۔ گھبراہٹ۔ قے۔ دست۔ پیچش۔ نکسیر
بخار۔ جریان۔ کثرتِ حیض۔ ہاتھ پاؤں کی جلن۔ دورانِ سر وغیرہ۔ عورتوں۔ مردوں
اور بچوں کے تمام گرم امراض کے لئے آبِ حیات ہے۔ دل و دماغ کی کمزوری کو
دُور کر کے طبیعت میں فرحت و سکون پیدا کرتا ہے۔ قیمت فی شیشی ۳ روپے۔

حکیم منشی محمد ولایت لعل محمد

شربت فولاد



تیغوں کے سایہ میں ہم پل کر جواں ہوئے ہیں — خنجر ہلال کا ہے قومی نشاں ہمارا

خنجر ہلال

مارکہ

# شربت فولاد

جسم میں بے اندازہ خون پیدا کرکے ہر قسم کی کمزوری کا خاتمہ کرتا ہے

مقدار خوراک دو دو تولہ صبح و شام بعد از غذا دودھ یا پانی میں ملا کر پی لیں

بچوں کو عمر کے مطابق نصف یا چوتھائی خوراک دیں

دواخانہ پیام صحت رجسٹرڈ لائلپور



